اطمینان کرلیں میں آپکا اطمینان کرلوں۔ میں کچھ پڑھنے کیلئے آپ کو بتلادوں آپ اُسکو کرتے رہیں اور برابر حالات سے اطلاع دیتے رہیں۔ اگر آپکو کچھ نفع ہونے لگے تو مجھسے رجوع کریں ورنہ مجھے چھوڑدیں اسی طرح خط وکتابت سے اگر مجھے اطمینان ہوجاوے کہ آپ کام میں لگ گئے ہیں تو میں آپکو قبول کروں ورنہ جواب دیدوں معاملہ کی بات تو یہی ہے۔ پھر فرمایا کہ لوگ اصل چیز بیعت کو سمجھتے ہیں حالانکہ اصل چیز تعلیم ہے۔ گو میں بیعت کے برکات کا منکر نہیں لیکن محض بیعت بلا تعلیم کے بالکل کافی نہیں اور تعلیم بلا بیعت کے بالکل کافی ہے۔ اگر میں یہ کہوں کہ بیعت تو کرلونگا لیکن تعلیم کچھ نہ کرونگا تو ہزاروں لوگ مرید ہونے کیلئے تیار ہیں اور اگر میں یہ کہتا ہوں کہ بھائی بیعت تو ابھی کرتا نہیں لیکن تعلیم دینے کیلئے تیار ہوں اور نفع میں ذرہ برابر بھی کمی نہ ہونیکا یقین دلاتا ہوں لیکن اسکو کوئی قبول نہیں کرتا۔ دیکھئے جو چیز دراصل ضروری ہے یعنی تعلیم اُسکو تو ضروری نہیں سمجھا جاتا اور جو چیز کچھ بھی ضروری نہیں یعنی بیعت اُسکو اتنا ضروری سمجھتے ہیں۔ پھر بدعت اور کسکو کہتے ہیں۔ اہل حق اور بدعات کو تو منع کرتے ہیں لیکن اس طرف اُن کا بھی خیال نہیں گیا۔ جامع عرض کرتا ہے کہ اسکے متعلق نہایت مفصل تحقیق ماہ رمضان المبارک سنہ ۴۲ھ کے ایک طویل ملفوظ میں آئیگی جسکے مخاطب ایک پیرزادہ صاحب ہیں۔ ناظرین منتظر رہیں۔

(۱۰۲) جناب مولانا **عاشق الٰہی** صاحب نے استفسار کیا کہ حضرت غوث پاک نے تحریر فرمایا ہے کہ ترکِ دعا عزیمت ہے اور دعا کرنا رخصت۔ فرمایا کہ یہ کسی غلبۂ حال میں فرمایا ہے یا یہ اُن کی رائے ہے۔ کیونکہ وہ اس فن کے مجتہد تھے باقی اکثر کا مذاق اور تحقیق یہی ہے کہ ترکِ دعا سے دعا ہی افضل ہے کیونکہ دعا میں افتقار الی اللہ ہے جو ترکِ دعا میں نہیں ہے۔ مستفسر صاحب نے عرض کیا کہ دعا کرنے میں تو حق تعالیٰ کے اختیار اور مصلحت کے خلاف کوئی امر خاص اپنی رائے سے اپنے لئے تجویز کرنا ہوتا ہے یہ تو گویا اپنے اختیار کو حق تعالیٰ کے اختیار پر ترجیح دینا ہوا اور ترک دعا میں یہ بات نہیں فرمایا کہ جی نہیں عین دعا کے وقت بھی یہ خیال ہوتا ہے کہ اگر یہ خاص بات میری مصلحت کے خلاف ہو اور حق تعالیٰ اسکو قبول نہ فرمائیں تب بھی میں راضی ہوں اور اگر دعا قبول نہیں ہوتی تو اُسکے قلب میں شکایت پیدا نہیں ہوتی کیونکہ محبت میں ناگوار باتیں بھی سب گوارا ہوجاتی ہیں جیسا کہ اگر کوئی شخص کسی عورت یا لڑکے پر

عاشق ہو جائے اور وہ اسکو مارے پیٹے تب بھی اسکو ناگوار نہیں ہوتا اور حق تعالیٰ سے محبت ہونا فطری ہے ہر شخص کو یہانتک کہ کفار کو بھی محبت حق تعالیٰ سے ہے جیسا کہ مشاہدہ ہے گو وہ محبت اجمالی اور ناتمام ہی سہی۔ تو جتنے فضائل ترکِ دعا میں ہیں اُن سب کا مجموعہ دعا میں مع شئے زائد حاصل ہے۔ علاوہ اسکے اختیارِ دعا میں یہ کتنی بڑی بات ہے کہ حق تعالیٰ کی رحمت و شفقت کا مشاہدہ ہوتا ہی کہ کیا ٹھکانا ہے رحمت کا کہ باوجود اس علم کے کہ فلاں حالت حق تعالیٰ کے علم میں اُنکی مصلحت کے خلاف ہے پھر بھی ہماری تسلی کے لئے اُسکا مانگنا ہمارے لئے جائز فرما دیا ہے اس تصور سے حق تعالیٰ کے ساتھ محبت کا غلبہ ہو کر عجیب کیفیت ہوتی ہے۔ اور بات یہ ہے کہ دعا کیوں نہ مانگیں جب ہم روز یہ مشاہدہ کر رہے ہیں کہ دعا مانگتے ہی ملجاتا ہے شاید دو تین موقعہ بھی ایسے مشکل سے نکلیں گے کہ جن میں دعا قبول نہوئی ہو۔ پھر مولانا عاشق الٰہی صاحب نے عرض کیا کہ بلا دعا، جو کچھ ہونا ہے وہ ہو جائیگا فرمایا کہ یہ تو مسئلہ قدر میں آپ گفتگو کرنے لگے اسکی بحث علیحدہ ہے اگر یہی ہے تو پھر نماز روزہ کی بھی ضرورت نہو گی کیونکہ جنت دوزخ جو کچھ ملنی ہے ملجائیگی اور میں نعوذ باللہ حضرت شیخ کا معارضہ نہیں کرتا لیکن اپنا اپنا مذاق ہے اور میں تو بعض احوال میں رخصت پر عمل کرنے کو بہ نسبت عزائم پر عمل کرنے کے افضل سمجھتا ہوں کیونکہ جو شخص ہمیشہ عزائم پر عمل کرتا ہے اُسکو ہمیشہ اپنے عمل پر نظر ہوتی ہے اور جو کچھ عطا ہوتا ہے اُسکو بمقابلہ اپنے عمل کے کم سمجھتا ہے اُسکے دل میں یہ شکایت پیدا ہوتی ہے کہ دیکھو میں اتنے دن سے ایسی مشقت زہد و تقویٰ کی اٹھا رہا ہوں اور اتنا عرصہ ذکر شغل کرتے ہو گیا اور ابتک کچھ بھی نصیب نہوا یہ کسقدر گندہ خیال ہے برخلاف اسکے جو بعض دفعہ رخصتوں پر عمل رکھتا ہے اُسکو اپنے عمل پر نظر کبھی ہو ہی نہیں سکتی اپنے ذکر شغل کو بھی وہ یوں ہی گیر پڑ سمجھتا ہے اُسکو جو کچھ بھی عطا ہوتا ہے اُسکو بمقابلہ اپنے عمل کے ہمیشہ زیادہ سمجھتا ہے اور درصورت عدم ورود کیفیات وغیرہ کے بھی اُسکو کبھی شکایت نہیں پیدا ہو سکتی کیونکہ وہ سمجھتا ہے کہ میں عمل ہی کیا کرتا ہوں جو ثمرات کا مستحق ہوں اور سابق الذکر شخص ہمیشہ ثمرات عظیمہ کا منتظر رہتا ہے اور درصورت عدم عطا اُسکو شکایت پیدا ہوتی ہے بہر حال رخصت پر عمل کرنیوالے کی نظر میں ہمیشہ حق تعالیٰ کی عطاؤں کا پلہ بمقابلہ اُس کے اعمال کے بھاری رہتا ہے جس سے اُسکو طبعاً حق تعالیٰ کے ساتھ محبت پیدا ہو جاتی ہے کیونکہ ہمارے

قلوب بالخصوص اس زمانہ میں ایسے ضعیف ہیں کہ بلا مشاہدہ رحمت کے حق تعالیٰ سے تعلق محبت کا پیدا نہیں ہوتا یہ کسقدر بڑی نعمت ہے اور یہ تقریر عام طور سے تو کہنے کے قابل نہیں تھی کیونکہ لوگ عمل میں سست ہوجائیں گے لیکن خیر اسوقت تو یہاں کوئی ایسا ناسمجھ نہیں ہے جناب مولانا عاشق الٰہی صاحب نے پھر زہد کی فضیلت کی بابتہ عرض کیا۔ فرمایا کہ زہد ترک لذات کا نام نہیں ہے بلکہ محض تقلیل لذات زہد کے لئے کافی ہے یعنی لذات میں انہماک نہو کہ رات دن اسی کی فکر رہے کہ یہ چیز پکنی چاہیئے وہ چیز منگانا چاہیئے کہیں کے چانول اچھے ہیں تو وہاں سے چانول آرہے ہیں کہیں کی بالائی مشہور ہے تو کہہ رہے ہیں کہ بھائی وہاں سے بالائی لیتے آنا نفیس نفیس کپڑوں اور کھانوں ہی کی فکر میں رہنا یہ منافی زہد کے ہے ورنہ اگر بلا تکلف و بلا اہتمام خاص کچھ لذات میسر ہوجائیں تو حق تعالیٰ کی نعمت ہے شکر کرنا چاہیئے بہت کم کھانا بھی زہد نہیں ہے نہ یہ مقصود ہے اس کے کم کھانے سے کوئی خدا تعالیٰ کے خزانہ میں توفیر جمع نہ ہوجائیگی یہ نہوگا کہ بھائی بڑے خیرخواہ سرکار ہیں کہ پوری تنخواہ بھی نہیں لیتے وہاں ان باتوں کی کیا پرواہ ہے لیکن اتنا بھی نہ کھاوے کہ پیٹ میں درد ہوجاوے حضرت حاجی صاحب کا تو یہ مذاق تھا کہ نفس کو خوب آرام سے رکھے لیکن اُس سے کام بھی لے میرا تو یہ خیال ہے ؎ کہ مزدور خوشدل کند کار بیش ÷ جس دن معلوم ہوتا ہے کہ آج اچھی چیز پکی ہے اُس دن کام کرتے وقت یہ خوشی رہتی ہے کہ فارغ ہوکر اچھی چیز کھانیکو ملیگی۔ نفس کے واسطے کوئی ابھارنے والی چیز ضرور ہونی چاہیئے حضرت حاجی صاحب نے ایک روز فرمایا کہ میاں اشرف علی پانی ہمیشہ ٹھنڈا پینا چاہیئے کہ ہر بنِ مو سے الحمد للہ نکلے ورنہ گرم پانی پیکر زبان تو الحمد للہ کہے گی لیکن دل شریک نہوگا پھر حضرت نے فرمایا کہ حضرت حاجی صاحب کی بھی عجیب شان تھی فرماتے تھے کہ جاہ عند الخلق تو سب کے نزدیک مذموم ہے لیکن جو لوگ عارف ہیں اُن کے نزدیک جاہ عند الخالق کا بھی قصد ناپسندیدہ ہے کیونکہ اس کا حاصل تو یہ ہوا

ع۵۔ یہاں پر یہ شبہ نہ کیا جاوے کہ جب اس مضمون کی اشاعت کردیگئی تو پھر مخفی کہاں رہا کیونکہ جب یہ ظاہر کردیا گیا کہ یہ تقریر عام طور سے کہنے کے قابل نہیں اس سے معلوم ہوگیا کہ اس مضمون میں غلط فہمی کا اندیشہ ہے گویا یہ تنبیہ ہے کہ اگر غلط فہمی ہونے لگے تو کسی محقق سے رجوع کرلے از خود کوئی غلط معنی نہ سمجھ لے ۱۲

کہ یہ شخص حق تعالیٰ کے نزدیک کبیر بننا چاہتا ہے تو گویا یہ اپنے نزدیک ایسی شان رکھتا ہے
کہ حق تعالیٰ کی نظروں میں بھی باوقعت ہو سکے۔ پھر ہمارے حضرت مولانا سلمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا
کہ یہ تو حضرت حاجی صاحب کا ارشاد ہے اور ایک اسکی میرے ذہن میں مثال آئی ہے جس سے
اس مضمون کی بابتہ پورا شرح صدر ہو گیا ہے وہ یہ ہے کہ ایک معشوق فرض کیجئے کہ جو دنیا بھر
کے حسینوں سے بڑھکر حسین و جمیل ہو اور اسکے مقابلہ میں اُس کا ایک عاشق تصور کیجئے جس سے
بڑھکر دنیا بھر میں کوئی بدشکل اور بھونڈی صورت کا نہو یعنی جو اندھا۔ لنجہ۔ گنجہ۔ کھدرہ ہر طرح بھنڈی
بھانت کا ناک بھی پچکی ہوئی ہونٹ بھی موٹے موٹے دانت باہر کو نکلے ہوئی کالا بھجنگ چیچک
کے گہرے گہرے داغ چہرہ پر غرض کوئی عیب نہیں جو اُمیں موجود نہو۔ اب ایسا شخص اگر عمل
حب کا کراتا پھرے کہ کسی طرح اُسکا حسین و جمیل معشوق خود اُسکے اوپر عاشق ہو جائی تو کیا لوگ
اسکو پاگل نہ سمجھیں گے اور کیا اُسکی اِس آرزو کو خلل دماغ ہی نہ بتلائیں گے۔ اس سے بھی کہیں
بڑھکر تفاوت حضرت حق سبحانہ تعالیٰ کی شان اور ایک بندہ کی شان میں ہی۔ پھر فرمایا کہ حضرت
حاجی صاحب میں شان عبدیت بیحد غالب تھی اپنے آپکو فاسق فاجر سے بھی زیادہ بُرا سمجھتے تھے
نزولِ کامل حاصل تھا۔ ایسے شخص سے فیض ارشاد بہت زیادہ جاری ہوتا ہے۔ پھر فرمایا کہ وہ
قول تو بطور کلیہ کے تھا ایک واقعہ جزئیہ بھی یاد پڑا جو حضرت کی اس شانِ عبدیت کو ظاہر کرتا ہے
اور جس سے حاضرین پر ایک خاص کیفیت طاری ہو گئی تھی ایک مرتبہ کسی نے کسی ایسے عمل کی
درخواست کی جس سے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہو جاوے
حضرت نے فرمایا کہ بھائی تم بڑے درجہ کے لوگ ہو تمھارے بڑے حوصلے ہیں کہ حضرت کی زیارت
کی تمنا ہے۔ ہمکو تو اگر حضرت کے گنبد خضرا ہی کی زیارت نصیب ہو جائی اُسی کو ہزار غنیمت
سمجھتے ہیں کیونکہ ہم تو ایسے بھی نہیں کہ حضرت کے روضۂ مبارک کی بھی زیارت کے قابل ہوں
تمھارے بڑے حوصلے ہیں کہ خود حضرت کی زیارت کی تمنا ہے ہمارا تو خیال بھی اتنی دور نہیں جاتا۔
(۱۰۳) فرمایا کہ آجکل سلامتی یکسوئی اور عزلت ہی میں ہے ایک بزرگ کا قول کسی کتاب
میں دیکھا ہے کہ عزلت میں بھی یہ نیت نہونی چاہیئے کہ میں لوگوں کے شر سے محفوظ رہوں
بلکہ یہ نیت ہونی چاہیئے کہ میں مثل سانپ بچھو کے ہوں مجھکو الگ ہی رہنا مناسب ہے تاکہ لوگ

میرے شر سے محفوظ رہیں اللہ اکبر سلف نے کہانتک احتیاط عجب وغیرہ سے کی ہے لیکن بعضے خیال کا بہ تکلف جمانا ہونا بڑا مشکل ہے۔ اب آج کل ہمارے زمانہ میں ایسے نفوس کہاں ہیں کہ عزلت میں یہ نیت کر سکیں یہ خیال جمانا ہے ذرا مشکل کہ ہم عزلت اختیار کر کے دوسروں کو اپنے شر سے بچاویں۔ اسلئے میں نے اسمیں کچھ ترمیم تجویز کی ہے کہ یہ نیت کرے کہ بعض کو اپنے شر سے محفوظ رکھوں اور بعض کے شر سے اپنے آپ کو محفوظ رکھوں یہ آسان ہے عزلت میں سلامتی ہونیکے ذکر میں یہ بھی ارشاد فرمایا کہ گو میرے ماموں صاحب کا مشرب بوجہ غلبۂ حال کے ہم لوگوں سے جدا تھا لیکن تجربہ کار اور دانشمند شخص تھے فرماتے تھے کہ دیکھو میاں اشرف علی ایسا کبھی نہ کرنا کہ دوسرے کے جوتوں کی حفاظت میں اپنی گٹھڑی اٹھوا دو اپنی گٹھڑی کی حفاظت دوسرے کے جوتے کی حفاظت سے زیادہ ضروری ہے سو واقعی بڑے تجربہ کی بات فرمائی آدمی دوسرے کی دنیا کے نفع کے پیچھے اپنے دین کا نقصان کر بیٹھتا ہے اور اگر دوسرے کے دین کی حفاظت میں اپنے دین کا اندیشہ ہو تو بھی اپنے دین کی حفاظت مقدم ہے۔

(۱۰۴) عرض کیا گیا کہ حدیث شریف میں چاند کے متعلق جو یہ دعا آئی ہے اعوذ باللہ من شر ھذا الغاسق تو چاند میں کیا شر ہے۔ فرمایا کہ بہت سے شر ہیں مثلاً چاند کی روشنی میں کسی برے کام کے واسطے چلنا کسی کو بری نگاہ سے گھورنا وغیرہ۔

(۱۰۵) جناب مولوی ظفر احمد صاحب سلمہ نے عرض کیا کہ معصیت پر غصہ کرنے میں عُجب تو نہیں ہوتا فرمایا کہ غصہ کرنا تبغض فی اللہ ہے اور بہت اچھی بات ہے۔ لیکن دوسرے کو حقیر نہ سمجھے غصہ ذات فعل پر ہونا چاہئے۔ اور یہ سمجھے کہ گو اس معصیت کے اعتبار سے یہ شخص اچھا نہیں لیکن ممکن ہے کہ اسکے اندر اور اوصاف ایسے ہوں جو مجھ میں نہیں ہیں اور مجموعی حیثیت سے یہ شخص مجھ سے افضل ہو۔ یا یہ سوچے کہ اعتبار خاتمہ کا ہے۔ کیا خبر کہ کسکا خاتمہ کیسا ہو۔ اس پر جناب مولانا مولوی عاشق الٰہی صاحب نے عرض کیا کہ جب یہ خیال ہوگا تو پھر غصہ ہی کیوں رہیگا فرو نہ ہو جائیگا۔ فرمایا کہ جی فرو کیسے ہو جائیگا جبکہ اسکا سبب موجود ہے جس سے وہ غصہ پیدا ہوا تھا۔ اس خیال سے غصہ فرو نہیں ہو جاتا جیسا کہ مشاہدہ ہے۔ تجربہ کر کے دیکھ لیجئے۔ البتہ دوسرے کی تحقیر قلب سے نکل جاتی ہے۔

(۱۰۶) ایک نومسلم صاحب نے خواب میں اپنے والد کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھنا بیان کیا حالانکہ وہ بظاہر اسلام نہیں لائے تھے انھوں نے عرض کیا کہ مولوی اصغر حسین صاحب نے اس خواب کی بابت فرمایا ہے کہ ممکن ہے وہ دل میں اسلام لے آئے ہوں لیکن اپنا اسلام ظاہر کرنے کی ہمت نہوئی ہو۔ نومسلم صاحب نے حضرت سے دریافت کیا کہ کیا اس سے میرے لئے اپنے والد کی بابتہ کوئی خاص حکم دعا و استغفار وغیرہ کا تو نہیں ثابت ہوتا فرمایا کہ جی آپ کیلئے اس سے کچھ بھی ثابت نہیں ہوتا بالخصوص خواب کی بات پر کوئی حکم کیسے ثابت ہو سکتا ہے خواب میں جو نظر آتا ہے وہ ایک قسم کا ظل ہوتا ہے جسکا واقعہ اکثر محتاج تعبیر ہوتا ہے پھر فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ یا حضرت علی رضہ کے زمانہ میں ایک صاحب تشریف لائے اور ایک دوسرے شخص کو بھی ساتھ لائے اور عرض کیا کہ یا امیر المومنین اس شخص نے خواب میں میری ماں کیساتھ زنا کیا ہے جسکا یہ اقرار کرتا ہے اسکے اوپر حد جاری فرمائی جاوے۔ حضرت نے فرمایا کہ خواب کے زنا پر کہیں حد کا حکم دیا جا سکتا ہے۔ اُسنے عرض کیا کہ حضرت اسنے زنا کا اقرار کیا ہے اس سے میری سخت توہین ہوئی ہے اسکو ضرور سزا ملنی چاہیئے۔ حضرت نے فرمایا کہ اچھا اسکو دھوپ میں کھڑا کرو اور جلاد کو حکم دیا کہ اس کے سایہ پر سَو درے لگا دیوے کیونکہ خود اس شخص نے تو زنا کیا نہیں ہے اسکے وجود ظلی نے اسکا ارتکاب کیا ہے چنانچہ اسکے سایہ کو جو اسکا وجود ظلی ہے درے لگا دیے گئے پھر فرمایا کہ سبحان اللہ خلفائے اسلام بڑے زیرک اور عاقل ہوئے ہیں۔

(۱۰۷) ایک کمیاب کتاب جسکا حوالہ مثنوی شریف کے کسی حاشیہ میں تھا حل مقام کے لئے حضرت نے خاص طور سے بزمانہ تصنیف کلید مثنوی اٹاوہ سے منگائی اور جس روز آئی اُسی روز دیکھنے کے بعد واپس فرما دی۔ فرمایا کہ دیکھیے آٹھ آنہ پیسے خرچ ہوئے ہیں۔ آج ہی واپس کر رہا ہوں کوئی تصنیف کی قدر کیا جانے اب میں اس مقام پر ایک سطر میں مطلب لکھدونگا وہاں پڑھنے والوں کو یہ کیا معلوم ہوگا کہ اسکے لئے اتنی زحمت اٹھانی پڑی تھی پھر فرمایا کہ ایک کتاب دیکھنے کیلئے مظفر نگر کے سفر کا ارادہ تھا لیکن معلوم ہوا کہ وہ وہاں موجود نہیں ہے اب میں محض اپنی یاد سے لکھ سکونگا پورا اطمینان نہ ہو سکا جو دوبارہ دیکھنے سے ہوتا +

باقی آئندہ ذی الحجہ ۱۳۵۰ھ

مہتمم صاحب نے ایک لاکھ آدمیوں کے کھانے کا سامان کرلیا تھا۔ جنٹلمین لوگ حیرت میں تھے کہ یہ مُلّانے اتنا بڑا انتظام کسطرح کرینگے مگر بحمداللہ بہت اچھا انتظام رہا۔ کھانا وقت پر ملا اور نہایت صفائی و نفاست کیساتھ تیار کیا گیا تھا۔ میں نے تو اس خیال سے کھایا نہیں تھا کہ ہم چندہ دینے سے تو رہے اور اولٹا کھانا کھاویں۔ مگر معلوم ہوا کہ بہت اچھا کھانا تیار کرایا گیا تھا۔

(۲۴۳) فرمایا کہ عرب میں جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو اوسکو اوّل حرم شریف میں لاتے ہیں کہ پہلی نظر حرم شریف پر پڑے مگر وہاں لانے کا ایک بہت اچھا طریقہ ہے کہ ایک چمڑا جو بچے کے گلے تک آتا ہے اوسمیں رکھکر لاتے ہیں تاکہ پاخانہ پیشاب وغیرہ سب اوسی کے اندر رہے اور مسجد کی بے ادبی نہو۔ اسی طرح مُردے کو بھی اوّل وہیں لاتے ہیں اور دِل بھی یہی چاہتا ہے اگرچہ حنفیہ تو اسکو منع کرتے ہیں مگر اس امر میں وہاں سب کا امام شافعیؒ کے مذہب پر عمل ہے۔ وہاں ہر مذہب کے لوگ ہیں مگر آپسمیں تعصب نہیں ہے۔

(۲۴۴) ایک صاحب تعویذ لینے کیلیے آئے تھے مگر آکر بیٹھ گئے اور جب مثنوی شریف کا درس شروع ہوا تب اونھوں نے تعویذ مانگا۔ حضرت قبلہ نے فرمایا کہ بھائی اب تو دوسرا کام شروع ہوگیا تمنے پہلے سے نہیں کہا ورنہ لکھدیتا۔ پھر فرمایا کہ آنیوالے کو چاہیئے کہ آتے ہی کام کو کہدے پھر کام کرنے والے کو اختیار ہے کہ وہ چاہے اُسی وقت اُس کام کو کردے یا پھر کرے مگر اوسکو آتے ہی کہدینا چاہیئے۔

(۲۴۵) دَوران درس مثنوی شریف میں کسی مناسب موقع پر فرمایا کہ ماموں صاحب فرمایا کرتے تھے۔ کلامے کہ محتاج یعنی باشد لایعنی ست۔

(۲۴۶) دَوران درس مثنوی میں فرمایا کہ مولانا محمد قلندر صاحبؒ جلال آبادی جو کہ عالم بھی تھے اور درویش بھی تھے مگر درویشی اُن پر غالب تھی۔ اونکی خدمت میں ایک فقیر آیا اور کہا کہ لا بابا مولوی ایکروپیہ بھنگ پینے کے لئے۔ مولانا نے کہا کہ ارے ایسے تو مت کہہ اور روپیہ نکالکر دیدیا اور کہا جا بھاگ جا۔ طالب علم جو پاس بیٹھے تھے اونکو اُس فقیر کا اسطرح مانگنا اور خصوصًا مولانا کا اوسکو دیدینا ناگوار ہوا پھر حضرت والا نے فرمایا کہ اُن پر ایک شان ترحم کی غالب تھی۔

(۲۴۷) دوران درس مثنوی شریف میں فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کو مثنوی شریف میں اسقدر مہارت حاصل تھی کہ جونسا مقام چاہو نکالکر بیٹھ جاؤ حضرت اوسکے متعلق تقریر شروع کردیتے تھے۔ ہم لوگ حالانکہ اہل علم کہلاتے ہیں مگر یہ بات حاصل نہیں۔ حالانکہ حضرت کی علمی تحصیل صرف کافیہ تک تھی البتہ حضرت کی تقریر مجمل ہوتی تھی زیادہ مفصل نہوتی تھی اور سُننے والوں میں سمجھدار کم ہوتے تھے۔ پھر فرمایا کہ مولانا گنگوہیؒ میں شان نبوت کا انتظام غالب تھا فرماتے تھے کہ حضرت کے یہاں جب سے مثنوی ہونے لگی ہے تب سے لوگ اپنا ایمان مکہ ہی میں چھوڑ آتے ہیں پھر حضرت والانے فرمایا کہ چونکہ حضرت حاجی صاحبؒ کی تقریر مجمل ہوتی تھی لوگوں کو شبہات ہوتے تھے حضرت سے جب دریافت کرتے تھے تو حضرت فرمادیتے تھے کہ بھائی فلاں شخص سے سمجھ لینا مگر وہ لوگ بوجہ کبر کے دوسروں سے سمجھتے نہ تھے اس لئے وہ شبہات دل کے دل ہی میں رہتے تھے پھر وہی غلط باتیں یہاں آکر بیان کرتے تھے کہ حضرت یوں فرماتے تھے اور یوں فرماتے تھے بس اسوجہ سے مولانا گنگوہیؒ نے یہ فرمایا کہ ایسے لوگ ایمان مکہ ہی میں چھوڑ آتے ہیں۔

## ۲۱ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز چہار شنبہ

(۲۴۸) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ فلاں صاحب جو کہ الامداد کے خریدار ہیں حضرت کی خدمت میں سلام عرض کرتے ہیں حضرت والانے جواب تحریر فرمایا کہ خریدار الامداد کا لفظ شُبہ میں ڈالتا ہے کہ شاید رسالہ کی خریداری کا مجھپر کچھ احسان ہے توجہ احسان کیا۔

(۲۴۹) فرمایا کہ اگر دُنیا دار تھوڑا سا بھی دین کی طرف متوجہ ہو تو غنیمت ہے اور اگر دیندار تھوڑا سا بھی دُنیا کی طرف متوجہ ہو تو رنج ہوتا ہے۔

(۲۵۰) فرمایا کہ ماموں صاحب فرماتے تھے حیدر آباد کے فقراء تو دوزخی اور اُمراء جنتی۔ فقراء تو اُمراء سے دُنیا حاصل کرتے ہیں اور اُمراء فقراء سے دین حاصل کرتے ہیں۔ وہاں کے اُمراء بیچارے بہت ہی سلیم الطبع ہیں جب میں وہاں گیا تھا تو بڑے بڑے لوگ بیچارے ہاتھ جوڑکر سامنے کھڑے ہوتے تھے اگر کوئی اصلاح کرنیوالا ہو تو بہت آسانی سے اونکی اصلاح ہوسکتی ہے۔ وہ لوگ پیروں کی حد درجہ کی بلکہ حد سے بھی زیادہ اطاعت کرتے ہیں۔

## ۲۲؍ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز پنجشنبہ

(۲۵۱) فرمایا کہ ایک ہی خط میں لوگ ہر قسم کے مضامین ٹھونس دیتے ہیں ہم تو جب جانیں کہ دو کاشتکاروں کی نالش ایک ہی درخواست میں کر دیں۔

(۲۵۲) فرمایا کہ مولوی لوگ بیچارے کنجوس اسی وجہ سے مشہور ہیں کہ اُن بیچاروں کی نظر کارروائی پر ہے۔ بعض مرتبہ میں نے سینک سے خط لکھ لیا ہے۔ اسی طرح مولوی لوگ کاغذ بھی ذرا سا ہی لیکر اُس سے کام چلا لیتے ہیں۔

## ۲۳؍ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ

(۲۵۳) فرمایا کہ بعض لوگ بے وقت جبکہ میں کسی کام میں مصروف ہوتا ہوں پاس آکر بیٹھ جاتے ہیں اِس حرکت سے ذہن اُس کام کے انجام دینے سے منتشر ہو جاتا ہے۔ ایک مولوی صاحب خلوت میں بلا اجازت میرے پاس پہنچ گئے میں نے کہا کہ آپ تو عالم ہیں استیذان کا مسئلہ جو حدیث و قرآن میں ہے وہ ایسے ہی خلوت کے موقعوں کے لئے ہے یہانتک کہ میں نے صاف صاف کہدیا کہ آپ یہاں سے تشریف لیجائیے مگر وہ نہ اُٹھے پھر فرمایا کہ اگر کوئی بے تکلف شخص ایسے کام کے وقت جسمیں دوسرے کے بیٹھنے سے طبیعت کو انتشار نہو آ بیٹھے تو خیر مضائقہ نہیں مگر بے تکلفی کی یہ علامت ہے کہ اگر ہم پیر پھیلا کر اوسکے کندھے پر بھی رکھ لیں تو کسی جانب انقباض نہو۔ مگر ایسے بے تکلف بہت کم ہوتے ہیں۔

(۲۵۴) فرمایا کہ نواب سعادت علی خاں کے زمانہ میں کالیتھوں کو سرکاری ملازمت بوجہ اونکے رشوت خوار ہونیکے نہیں ملتی تھی۔ ایک کالیتھ نے اِس امر کی درخواست کی کہ آپنے سب کو یکساں سمجھ لیا ہے یہ اُصول آپکا غلط ہے اور گلستاں سے اسکا احتجاج کیا کیونکہ اوسکو معلوم تھا کہ نواب صاحب کو گلستاں بوستاں سے زیادہ اُنسیت ہے چنانچہ یہ شعر لکھا کہ ؎

نہ ہر زن زن ست و نہ ہر مرد مرد　　خدا پنج انگشت یکساں نہ کرد

نواب صاحب نے جواب لکھا ”لیکن وقت خوردن ہمہ یکساں شوند“ یعنی جسطرح کھاتے وقت پانچوں اُنگلیاں برابر ہو جاتی ہیں اسی طرح جب رشوت ملنے لگے سب برابر ہو جاتے ہیں۔

(۲۵۵) فرمایا کہ نواب سعادت علی خاں نے یہ قاعدہ مقرر کر دیا تھا کہ جو منشی تحریر میں

کوئی غلطی کرے اوسپر اُس لفظ کے اعداد کی برابر جرمانہ کیا جاوے چنانچہ یہ قاعدہ خود اپنے اوپر بھی جاری کرتے تھے۔ اگر کوئی غلطی ہوتی تھی تو جرمانہ داخل کرتے تھے۔ ایک منشی بیچارے جدید ملازم ہوئے اونسے کسی پروانہ میں لفظ توزع کے لکھنے میں ع رہ گیا۔ نواب صاحب نے حکم جاری فرمایا جسکی یہ عبارت تھی۔ منشی نو لفظ توزع را بطرز تو نوشت عین خطا کرد ہفتاد روپیہ جرمانہ۔

(۲۵۶) فرمایا کہ نواب سعادت علیخاں نے کسی سُنی کو حاکم مقرر کیا تو شیعوں نے شکایت کی کہ عمری کو کیوں حاکم مقرر کیا گیا یہ ہمپر زیادتی کرینگے۔ جواب لکھا کہ چوں عدالت بعمر تعلق دارد لہذا بعمریاں سپرد کردہ شد۔

(۲۵۷) فرمایا کہ واجد علی شاہ اپنی ذات میں اچھے تھے مگر رفقاء و ندماء نے خراب کرکے ناس مار دیا تھا۔

(۲۵۸) ایک دیہاتی صاحب جنھوں نے پہلے حضرت والا سے بیعت کی درخواست کی تھی اور حضرت والا نے اُن سے یہ شرط فرمائی تھی کہ تم موروثی زمین چھوڑ دو اِسپر وہ دوسری جگہ جاکر بیعت ہو گئے پھر حضرت والا کی خدمت میں حاضر ہوئے بعد دریافت اونھوں نے سب حال اپنا بیان کیا کہ میں فلاں جگہ جاکر بیعت ہو گیا اور وہاں کچھ پوچھ گچھ موروثی زمین کی ہوئی نہیں حضرت والا نے فرمایا کہ کیا تم وہاں بیعت ہونے سے موروثی زمین کو حلال سمجھنے لگے اونھوں نے جواب دیا کہ صاحب ہاں تو کچھ پوچھا ہی نہیں گیا۔ اِسپر حضرت والا نے فرمایا کہ اچھا یا تو تم ہمارے سامنے اوسکے چھوڑنے کا اقرار کرو چاہے زبان سے جھوٹ ہی کہدو ورنہ یہاں سے اوٹھ جاؤ اور ایسی حالت میں کبھی ہم سے ملنے نہ آنا وہ اوٹھکر چلے گئے پھر حضرت والا نے فرمایا کہ میں نے جان کر اِسوجہ سے اوٹھ جانے کو کہا کہ یہ شخص کچھ تو دلمیں اپنے اس فعل کو بُرا سمجھے اور کم سے کم شک تو ہو جائے کہ یہ فعل اِسقدر بُری چیز ہے اُس شخص کا جہل اسوجہ سے اور بھی پختہ ہو گیا کہ اگر موروثی زمین کا استعمال بُرا ہوتا تو وہ بزرگ کیوں نہ پوچھتے۔ پھر فرمایا کہ میں اسوجہ سے ایسی باتوں کی کُرید کیا کرتا ہوں مگر وہیں کرتا ہوں جہاں شبہ ہوتا ہے ہر جگہ نہیں۔ پھر فرمایا کہ ایک مرتبہ ایک شخص ساکن تھانہ بھون نے جنکے پاس موروثی زمین ہے کچھ چیز بھیجی میں نے واپس کر دی اور دریافت کرنے پر عذر بھی ظاہر کر دیا۔ اِسپر اونھوں نے کہا کہ اگر ہم یہ زمین چھوڑ دیں تو کھائیں کیا

اتفاق سے جب تھانہ بھون کو ریل نکلی تو اونکی زمین قریب قریب کُل اوسمیں لے لیگئی پھر اُس زمین کے نکل جانیکے بعد وہ اب کھاتے پیتے بھی ہیں اور سب کام کرتے ہیں۔ دلمیں تو آیا کہ کہلا کر بھیجوں مگر اِس خیال سے کہ اب اوسکی اطلاع کرنا زخم پر نمک چھڑکنا ہے کچھ ذکر نہیں کیا۔

(۲۵۹) فرمایا کہ والد صاحب نے حضرت حاجی صاحبؒ سے بیعت کا خیال ظاہر کیا ایک مرتبہ حضرت حاجی صاحبؒ کچھ لوگوں کو بیعت فرما رہے تھے اوسی وقت والد صاحب سے بھی فرمایا کہ آؤ عبد الحق تم بھی بیعت ہو جاؤ والد صاحب نے جواب دیا کہ حضرت میں ابھی نہیں ہوتا میں ایسے کسطرح ہو جاؤں حضرت نے فرمایا کہ بھائی اور کسطرح ہو گے عرض کیا کہ حضرت مٹھائی تو منگالوں بس پھر ایک سینی میں مٹھائی منگائی اور ایک سفید عمامہ رکھا ہوا منگایا اور پچیس ۲۵ روپیہ نقد یہ سب چیزیں حضرت حاجی صاحبؒ کی خدمت میں پیش کیں اور بیعت ہو گئے پھر حضرت والا نے فرمایا کہ پہلے کچھ رسم کی پابندی نہ تھی بلکہ سادگی سے ایسا کرتے تھے مگر اب چونکہ یہ رسم ہو گئی ہے کہ بغیر نذرانہ پیش کئے بیعت نہوں اس لئے اِس رسم کے توڑنیکی ضرورت ہوئی۔

(۲۶۰) فرمایا کہ مولانا نانوتویؒ کی شان نہ عالمانہ تھی نہ درویشانہ تھی بلکہ عاشقانہ شان تھی اور آپکی مجلس دوستانہ ہوتی تھی۔ گاڑھے کے کپڑے پہنتے تھے۔ ایکمرتبہ دیوبند سے نانوتہ کو تشریف لئے جاتے تھے ایک جولاہہ نے بوجہ سادگی کے اپنا ہم قوم سمجھکر پوچھا کہ سوت کا آج کیا بھاؤ ہے مولانا نے جواب دیا کہ بھائی آج بازار جانا نہیں ہوا وہ جولاہہ کچھ بڑبڑاتا ہوا چلا گیا۔

(۲۶۱) فرمایا کہ جب حضرت سید صاحب دہلوی رح کا عقد ہو گیا تو آپنے ایک شب کو گھر میں رہنے کی لوگوں سے اجازت چاہی کیونکہ قبل عقد تو باہر ہی سویا کرتے تھے بعد ختم شب صبح کو حضرت کو غسل کرنے میں ذرا دیر ہو گئی اور جماعت کی دوسری رکعت میں آکر شامل ہوئے بعد ختم نماز مولانا عبد الحی صاحب نے بیان فرمایا کہ لوگ اتباع سُنت کا بڑا دعویٰ کرتے ہیں اور تکبیر اولیٰ تو الگ رہی رکعتیں تک جماعت کی چھوڑتے ہیں کیا اور سویرے سے غسل کا انتظام نہیں ہو سکتا تھا۔ اسپر سید صاحب نے مولانا عبد الحی صاحب سے جو کہ سید صاحب کے مُرید تھے نہایت نرمی سے فرمایا کہ مولوی صاحب آئندہ ایسا نہیں ہوگا مجھسے بڑی کوتاہی ہوئی۔ پھر حضرت والا نے فرمایا کہ میری رائے میں جب اصرار کرتا ہوا دیکھے تب ادب سے کہدے اور

اگر کوئی نازک مزاج ہو تو نہ کہے کہ بُرا مانیگا۔

(۲۶۲) فرمایا کہ مولانا نانوتوی رہ کی خدمت میں ایک شخص شکر لیکر حاضر ہوئے حاضرین میں وہ تقسیم ہوگئی پھر اونھوں نے بیعت کے لئے عرض کیا حضرت نے اِنکار فرمایا اونھوں نے عرض کیا کہ اگر بیعت نہیں کرتے تو میری شکر واپس کردو۔ مولانا نے فرمایا کہ بھائی اِنکی شکر لاکر دیدو اونھوں نے کہا کہ میں تو وہی شکر لونگا۔ مولانا نے فرمایا کہ بھائی وہ تو صرف میں آگئی عرض کیا کہ تو مجھے بیعت کر لیجئے یا شکر میری وہی واپس کیجئے۔ آخر حضرت مولانا نے مجبور ہو کر بیعت فرمالیا۔

(۲۶۳) فرمایا کہ ایک صاحب یہاں بغرض تعلیم و تلقین آئے میں نے اُن سے دریافت کیا کہ بیوی کا کیا اِنتظام کرکے آئے ہو جواب دیا کہ اپنے میکہ میں موجود ہیں آخر کار اور حال کُھلتے کُھلتے معلوم ہوا کہ آپسمیں نا اتفاقی ہے اور بیوی طلاق کی خواستگار ہے میں نے کہا کہ پھر اوسکو کیوں مقید کر رکھا ہے اسکا فیصلہ کرنا ضروری ہے آپ جائیے اور معاملہ صاف کرکے آئیے یا تو وہ آپکے پاس رہنا قبول کرے ورنہ اوسکو طلاق دیجئے چنانچہ وہ گئے اور طلاق دیکر آئے پھر وہ کہتے تھے کہ جیسی یکسوئی سے میں نے اب کام کیا ہے ویسا پہلے ہرگز نہ ہوتا۔ پھر فرمایا کہ مقصود تو شریعت ہے شریعت نہوئی تو طریقت کیا چیز ہے۔ حقوق العباد بڑی سخت چیز ہیں حقوق اللہ سے بھی۔ پھر فرمایا کہ خدا تعالیٰ کے بندے تو آلہ ہیں کہ جو اونھیں ایسی ایسی باتیں سوجھا کر کام کرا لیتے ہیں اصل کمال تو آلہ کا ہے آلہ کا کیا کمال ہے۔

(۲۶۴) فرمایا کہ اگرچہ شیطان جن ہے اور اِنسان کو بہت کچھ نقصان پُہنچا سکتا ہے مگر چونکہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت ہے اِس لئے وہ کچھ نہیں کر سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرشتے حفاظت کیلئے مقرر فرمادیئے ہیں ورنہ اگر حفاظت نہوتی تو شیطان ایک پتھر اوٹھا کر مارتا اور کام تمام ہوجاتا۔

(۲۶۵) فرمایا کہ ایک صاحب سے کسی نے پوچھا کہ آپکا کوئی شیخ نہیں ہے اگر کوئی دشواری پیش آئی تو کسطرح حل ہوگی اونھوں نے جواب دیا کہ مجھے کوئی دشواری ہی پیش نہیں آتی پھر حضرت والا نے فرمایا کہ جو کوئی راستہ قطع کریگا تو اوسکو راستہ میں گھاٹی بھی ملیگی جنگل بھی پڑینگے اور جو راستہ ہی نہیں چلتا بلکہ چوکھٹ دروازہ کی پکڑے کھڑا ہے اوسکو کچھ بھی پیش نہ آویگا نہ گھاٹی نہ جھاڑی

(۲۶۶) فرمایا کہ نسبت باطن تو وہی ہے جسمیں اوسطرف سے بھی کچھ رضامندی ہو ورنہ اگر یہی اپنے دلمیں سمجھتے رہے اپنے آپکو مقبول تو اِس سے کیا ہوتا ہے جیسے کہ ایک طالبعلم سے کسی نے دریافت کیا کہ آجکل کس فکر میں ہو اونھوں نے جواب دیا کہ آجکل یہاں کی شہزادی سے شادی کرنیکی فکر میں ہوں پھر سائل نے پوچھا کہ کیا دیر ہے طالب علم صاحب نے جواب دیا کہ بس اِتنی دیر ہے کہ میں تو راضی ہوگیا ہوں مگر وہ راضی نہیں ہے اوسکے راضی ہونے کی دیر ہے وہ راضی ہوجاوے تو بس کام بن گیا۔

(۲۶۷) فرمایا کہ تجربہ کاروں نے منع کیا ہے کہ زیادہ قریب کے رشتہ کے علاقوں میں شادی نکرے کیونکہ اولاد ضعیف ہوتی ہے۔

(۲۶۸) فرمایا کہ سہسرام کے ایک مولوی صاحب نے وعظ میں جوکہ قوم کے جولاہہ تھے ایک مسئلہ بیان کیا۔ ایک وکیل صاحب نے مولوی صاحب سے کہا کہ فلاں مولوی صاحب تو اِس مسئلہ کو اِسطرح بیان فرماتے تھے واعظ مولوی صاحب نے جواب دیا کہ اُن مولوی صاحب کو دینیات نہیں آتی اِس لئے اونکا قول معتبر نہیں وکیل صاحب نے کہا کہ کسی جولاہہ سے سُن لیا ہوگا کہ اونھیں دینیات نہیں آتی یہ کہکر پھر وکیل صاحب نے مولوی صاحب سے نہایت عاجزی سے کہا کہ واللہ مولانا یاد نہیں رہا معاف کیجئے۔

(۲۶۹) فرمایا کہ ایک شخص مُرید ہونے کے لئے آئے میں نے اِنکار کردیا کیونکہ دل نے قبول نہیں کیا اُس شخص کے دوسرے ساتھی نے بعد میں کہا کہ اِس شخص نے پہلے ہی راستہ میں یہ کہا تھا کہ اگر مجھے مُرید نکرینگے تو میں فلاں جگہ جاکر مُرید ہوجاؤنگا۔

(۲۷۰) فرمایا کہ حضرت حافظ ضامن صاحبؒ اور حضرت حاجی صاحبؒ دونوں میں وعدہ تھا کہ دونوں ایک ہی جگہ مُرید ہونگے اتفاق سے حضرت حاجی صاحبؒ کو یاد نہ رہا اور وہ حضرت میانجی صاحبؒ سے بیعت ہوگئے جب حافظ صاحب کو معلوم ہوا تو اونھوں نے حاجی صاحب سے شکایت کی حاجی صاحب نے فرمایا کہ بھائی مجھے خیال نہیں رہا پھر حافظ صاحب حاجی صاحب کے ہمراہ حضرت میانجی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیعت کے لئے عرض کیا۔ حضرت میانجی صاحب نے انکار کردیا۔ حافظ صاحب خاموش ہوگئے مگر تیسرے چوتھے دِن وہیں کھڑے رہتے تھے مگر بیعت

کر لینے پر اصرار نہیں کیا۔ آخر کار جب میانجی صاحب نے کثرت سے آمد و رفت دیکھی تو فرمایا کہ کیا اب بھی وہی خیال ہے عرض کیا کہ حضرت درخواست کو بے ادبی سمجھتا ہوں محبت و عقیدت کافی ہے اور جگہ تو بیعت ہونگا نہیں پھر حضرت میانجی صاحب نے فرمایا کہ اچھا وضو کرلو پھر دو رکعتیں پڑھوائیں پھر حضرت والا نے فرمایا کہ ان واقعات سے میں سمجھتا ہوں کہ بیعت کو آجکل ایک رسم سمجھتے ہیں۔ حقیقت بیعت کی نہیں سمجھتے۔ بیعت میں کمی کرنے سے حقیقت سمجھ میں آوے۔ کسی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت اور جگہ تو کوئی انکار نہیں کرتا اگر ایک جگہ ایسا عملدرآمد ہو بھی تو کوئی معتد بہ فائدہ نہیں ہو سکتا فرمایا کہ کان میں یہ باتیں پڑ تو جاویں۔ بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ ایک کو خطاب کیا دوسرے نے سُنا اونکو نفع ہوتا ہے۔

(۲۷۱) فرمایا کہ ایک شخص نے مجھسے کہا کہ میرا ارادہ تم سے بیعت کا تھا فلاں شخص مجھے گھیر گھار کر وہاں لیگیا میں نے تسلی کی کہ کیا حرج ہے ایک ہی بات ہے خوب اچھی طرح اپنے مرشد کی اطاعت کرو پھر فرمایا کہ طرز سے معلوم ہوتا ہے کہ عقیدت نہیں بس جماعت میں داخل ہو گیا۔ اس لئے مناسب ہے کہ اول تعلیم و تلقین کیجائے پھر بیعت کا مضائقہ نہیں۔ تعلیم و تلقین اور اتباع کے بعد معلوم ہوگا کہ بیعت کیا چیز ہے پھر بیعت کی برکت نظر آوے گی۔

## ۲۴ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۲۷۲) فرمایا کہ یہ تجربہ کی بات ہے کہ آدمی ذکر شغل کرکے اپنے کو مستحق حالات باطنی سمجھتا ہے چنانچہ ایک صاحب نے لکھا ہے کہ آپکے بتلائے ہوئے وظیفہ سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا اور قرآن مجید کی تلاوت کو اونھوں نے کچھ فائدہ نہیں سمجھا اس لئے میں نے اُن سے ذکر شغل چھوڑ دایا ہے تاکہ خناس تو نکلے دماغ کا۔ یہ سب مصلحت کیموافق ہے مگر ہر وقت طالب کی سمجھ میں تو مصلحتیں نہیں آتیں اگر مقلد ہوگا تو مان لیگا یہ وجہ ہے اس طریق میں تقلید کی۔

(۲۷۳) فرمایا کہ بہت سے کاموں کے جمع ہونے میں پھر تساہل ہوتا چلا جاتا ہے۔

(۲۷۴) فرمایا کہ بعض بلاد پورب میں آم کے درختوں کو پودے دیتے اور سونف وغیرہ کے عرق سے سینچتے ہیں اس سے خوشبو آجاتی ہے پھل میں۔ صحبت بھی عجیب چیز ہے۔

(۲۷۵) حمیدیہ میں لکھا ہے کہ ایک درخت ہے اوسکا پتہ مکھی کا خون چوس لیتا ہے۔

(۲۷۶) فرمایا کہ قضا ایسی چیز ہے کہ خون کرنے والا بیچین ہو کر خود عدالت میں جا کر اقرار خون کا کر لیتا ہے بھلا پروانہ سے مرنے کو کس نے کہا ہو یہ سب قضا کا اثر ہے ؎

بے مگس ہرگز نہ ماند عنکبوت رزق را روزی رساں پر مے دہد

(۲۷۷) فرمایا کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے جنت کی تعریف میں کیسا فصیح و بلیغ جامع اور چھوٹا سا جملہ ارشاد فرمایا کہ بہشت میں چھوٹی سی خدائی ہوگی۔ یہ خدا کی شان ہے کہ کُن کہدیا اور ہو گیا۔ جنتی کی خواہش کا فوراً ہی ظہور ہو جانا اسی شان کا ظہور ہے۔ پھر فرمایا کہ گراموفون کے ایجاد سے منکرین کی گردنیں پست ہو گئیں پس اسی طرح جنت میں اگر کواڑ اور چوکھٹ بولیں تو کیا بعید ہے۔

(۲۷۸) فرمایا کہ مولانا رشید احمد صاحبؒ طب کو امور دینیہ کے لئے نہایت مضر فرماتے تھے۔ ایک راز یہ بھی ہے کہ اساتذہ کے دیندار نہونے سے فاسق ہو جانے کا قوی شبہ ہے میں نے خود بعض اطباء کے مطب میں دیکھا کہ رنڈیاں آتی تھیں۔

(۲۷۹) فرمایا کہ محمد شیر صاحب پیلی بھیت والے ان پڑھ تھے مگر سمجھدار بہت تھے اونمیں دین کی سمجھ اچھی تھی۔ مجھسے کانپور اور پیلی بھیت میں ملاقات ہوئی تھی۔ اوّل ملاقات میں میں نے پوچھا کہ حضرت ایسا طریقہ بتلایئے جس سے خدا کی محبت پیدا ہو۔ مجھسے فرمایا کہ ہاتھ تو ملو میں نے ملے پوچھا کہ کچھ گرم بھی ہوئے میں نے کہا جی ہاں پھر فرمایا کہ بس یوں ہی رگڑتے رگڑتے اللہ کی محبت پیدا ہو جاتی ہے۔

(۲۸۰) فرمایا کہ حضرت بشر حافیؒ ان پڑھ تھے مگر حضرت امام احمد بن حنبلؒ ان کی بہت تعظیم کرتے تھے۔ کسی نے امام صاحب سے پوچھا تو فرمایا کہ ہم تو عالم بالکتاب ہیں اور وہ عالم بصاحب الکتاب ہیں۔ پھر فرمایا کہ نہ تو پہلے درویش اتنے زیادہ تر ہوتے تھے کہ ڈوب ہی جاویں اور نہ علماء بالکل خشک ہوتے تھے اب تو درویشوں میں تری اور علماء میں خشکی بہت بڑھ گئی ہے۔

(۲۸۱) فرمایا کہ بعض اہل علم نے لکھدیا ہے کہ جنت میں (نعوذ باللہ منہ) لواطت ہوگی حالانکہ یہ فعل قبیح لعینہ ہے اس لئے اسکی اجازت وہاں بھی نہیں ہو سکتی پھر فرمایا کہ جن لوگوں کی طبیعت اس جانب مائل ہے وہ دنیا میں تو بوجہ تقویٰ اس فعل سے بچے رہے مگر اونھوں نے

وہیں کے لئے گنجائش نکالی۔ یہ طبیعت کا اثر ہے۔ پھر اس طبیعت کے اثر کو دخل ہونے پر ایک قصہ بیان فرمایا کہ ایک بادشاہ نے سُنا کہ دکھن کی عورتیں بدتمیز ہوتی ہیں اِسکی جانچ کیلئے اُس نے مختلف عورتوں کو مع ایک دکھن کی عورت کے بُلا کر محلسرائے میں رکھا جب رات آخر ہوئی تو بادشاہ نے اُن عورتوں سے پوچھا کہ بتاؤ رات کتنی ہے سب نے جواب دیا کہ صبح قریب ہے۔ بادشاہ نے سب سے سوال کیا کہ تم نے کیسے جان لیا اونمیں سے ایک نے جواب دیا کہ میری نتھ کے موتی ٹھنڈے ہیں اِس سے پہچانا۔ دوسری نے کہا کہ پان کا مزا بدلا ہوا ہے۔ تیسری بولی کہ شمع کی روشنی ملکی پڑ گئی ہے۔ دکھن والی بولی کہ گو آرہا ہے وہ روزانہ صبح کو پاخانہ جاتی تھی اِس سے جانا کہ صبح قریب ہے پھر حضرت والا نے فرمایا کہ سب سے زیادہ صیح دلیل یہ تھی جو دکھن والی نے بیان کی اگر تھوڑی دیر اور ہوتی تو دلیل سامنے ہی آجاتی۔

(۲۸۳) فرمایا کہ جب تھانہ بھون میں طاعون پھیلا تھا تو اُس سے پہلے میں ایک دن بیٹھا ہوا تھا کہ کچھ نیند کا سا غلبہ ہوا اور قلب میں یہ آیت آئی انا منزلون علیٰ اہل ہذہ القریۃ رجزاً جو کہ قوم لوط پر عذاب کے ذکر میں آئی ہے اِسپر میں نے لوگوں کو اِسطرح آگاہ کیا کہ بھائی ایک شخص کو یہ واقعہ (جو اوپر مذکور ہوا یعنی آیت کا قلب میں آنا) پیش آیا ہے اور میں جانتا ہوں کہ وہ شخص بیچارہ جھوٹ بھی نہیں بولتا ہے اِس لئے میں آگاہ کرتا ہوں کہ اِس زمانہ میں لواطت کا مرض لوگوں کو زیادہ ہے اِس سے توبہ کرلو ورنہ اندیشہ عذاب کا ہے۔ کوئی توبہ تو کیا کرتا دو ایک شخصوں نے جو اِس مرض کے تھے یہ کہا کہ ہمارے اوپر یہ لتاڑ ہے ہمیں سُنایا ہے آخر کار عذاب آہی گیا اور بہت طاعون پھیلا۔ سب سے اوّل قوم لوط نے یہ فعل ایجاد کیا اِس سے پہلے کبھی نہیں ہوا۔ بغداد کے ایک شخص کہتے تھے کہ فلاں اسلامی شہر کے مدرسین اِس مرض میں زیادہ مبتلا ہیں ایک مرتبہ وہاں کے بادشاہ نے اِن لوگوں کو روس کے مقابلہ میں دعا کے لئے جمع کیا تو ساتھ میں لونڈے اونکی بغل میں تھے۔

(۲۸۴) ریار الشیخ خیر من اخلاص المرید کے متعلق فرمایا کہ اس ریار سے مراد ریار لغوی یعنی دکھلانا بغرض اتباع کے۔ چنانچہ حضورؐ تشریع کے لئے بعض کام کیا کرتے تھے یہ صورت ریار کی ہے درحقیقت ریار نہیں چونکہ نفع متعدی نفع لازمی سے افضل ہے اِس لئے اصلاح کا یہ افضل طریقہ کہ جو کام دوسروں سے کرانا چاہتے ہو اونکو خود کرنے لگو عمل لازم سے افضل ہوگا۔

(۲۸۵) فرمایا کہ اندھے بھی عاشق ہوتے ہیں حالانکہ اونکے آنکھیں نہیں پھر نہ معلوم وہ کسطرح سے بغیر دیکھے بھالے عاشق ہوجاتے ہیں۔ اسی سلسلہ میں یہ بھی کہا کہ ایک اندھے کی حکایت سُنی ہے کہ وہ سوئی میں ڈورا کان کے پاس لاکر پرو دیتا تھا۔

(۲۸۶) فرمایا کہ ادب کی حقیقت ہے ایذا نہ پہونچانا مگر آجکل لوگ ایذا رسانی ہی کو ادب سمجھتے ہیں۔

(۲۸۷) فرمایا کہ عبداللہ چکڑالوی فرقۂ قرآنیہ کا موجد تھا اُس نے نماز میں سے سُنّتیں وغیرہ سب اوڑا دیں پھر جُہال ایسی آسانی کی طرف کیوں نہ متوجہ ہوں۔

## ۲۵ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز یکشنبہ

(۲۸۸) ایک غیر مقلد صاحب نے لکھا تھا کہ ذکر میں میری بیوی بھی میری برابر بیٹھکر ذکر کرتی ہیں اونکی طرف رُجحان ہوتا ہے اِسپر فرمایا کہ مُرید یعنی بیوی تو اللہ میاں کی طرف رجوع اور پیر صاحب مُرید کی طرف۔ پھر فرمایا کہ یہ صاحب ایسے پکّے غیر مقلد ہیں کہ اگر اِن کے یہاں کوئی ایسا شخص ہوتا جو ذکر شغل کی تعلیم کرتا تو یہ اسطرف یعنی میری طرف کہ مقلد ہوں رجوع نہوتی۔

(۲۸۹) فرمایا کہ دوسرے کے غم سے میرا دل اِسقدر گھلتا ہے کہ بس تاب نہیں ہوتی اور بھائی صاحب تو اِسقدر رقیق القلب ہیں کہ اونھیں دونوں طرح سے اثر ہوتا ہے اپنے غم سے بھی اور غیر کے سے بھی۔

(۲۹۰) فرمایا کہ حکیم بوعلی سینا شیخ ابوالبرکات کی خدمت میں حاضر ہوئے بعد ملاقات اور بات چیت کے جب حکیم چلے گئے تو شیخ سے کسی نے اونکا حال پوچھا فرمایا کہ بوعلی اخلاق ندارد رفتہ رفتہ اسکی اِطلاع حکیم کو ہوئی اونھوں نے فن اخلاق میں ایک بہت موٹی کتاب تصنیف کرکے شیخ کی خدمت میں بھیجی شیخ نے ایک جواب میں تمام کتاب اوڑا دی۔ فرمایا کہ من کے گفتہ بودم کہ اخلاق نداند بلکہ من گفتہ بودم کہ اخلاق ندارد۔

## ۲۶ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز دوشنبہ

(۲۹۱) فرمایا کہ مامون الرشید سے ایک شخص نے حج کے لئے خرچ مانگا۔ اونھوں نے جواب دیا کہ جب تمھارے پاس خرچ نہیں ہے تو تمھیں لوگوں سے مانگ کر حج کو جانا جائز نہیں

سائل نے کہا کہ میں آپ سے مسئلہ پوچھنے نہیں آیا۔ مسئلہ پوچھنے کے لئے بہت سے علماء موجود ہیں آپ کو بادشاہ سمجھکر آیا ہوں اگر آپ کو خرچ دینا ہے تو دیدیجئے ورنہ جانے دیجئے۔

(۲۹۲) فرمایا کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرماتے تھے کہ کھٹمل کے معنی ہیں چارپائی کا پہلوان۔ مل کے معنی پہلوان کے ہیں اور کھٹ ہندی میں کھاٹ کا مخفف ہے جس کے معنی چارپائی کے ہیں۔

(۲۹۳) فرمایا کہ ہمیرپور کے کلکٹر کے یہاں ایک صاحب کا مقدمہ تھا وہ عطر پڑھوا کر اور اس عطر کو کپڑوں میں لگا کر تب اجلاس میں گئے کلکٹر نے مقدمہ تو رہا کر دیا اور یہ ہدایت کی کہ آئندہ کسی انگریز کے اجلاس میں عطر لگا کر نہ جانا۔ انگریزوں کو یہ عطر پسند نہیں ہے۔

## ۲۷ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز سہ شنبہ

(۲۹۴) فرمایا کہ شاہ عبدالرحیم صاحب کے پہلے پیر کا نام بھی شاہ عبدالرحیم صاحب ہی تھا فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ میں اپنے پیر کا سر دبا رہا تھا پیر صاحب نے کہا کہ خوب اچھی طرح زور سے دباؤ میرے دل میں خیال آیا کہ جو بہت زور سے دباؤنگا تو سر خربوزہ کی طرح پچک جاویگا (کیونکہ شاہ صاحب خوب قوی تھے) پیر صاحب نے فرمایا کہ نہیں بھائی تم خوب زور سے دباؤ خربوزہ کی طرح نہیں پچکیگا پھر فرمایا کہ وہ صاحب کشف تھے اور اُن سے خوارق بہت صادر ہوتے تھے۔ ایک لڑائی میں توپ کا منہ بند کر دیا تھا۔ روم کا ایک عنین آدمی جو اپنے ملک سے بغرض علاج آیا تھا آپکی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا حال بیان کیا کہ میری بیوی بوجہ میرے مرد نہ ہونیکے طلاق مانگتی ہے میں کچھ مدت مقرر کرکے بغرض علاج آیا ہوں اور یہ کہہ آیا ہوں کہ اگر اتنی مدت تک واپس نہ آؤں تو تجھکو تین طلاق اور اُس مدت میں اب ایک ہی یا دو تین دن رہ گئے ہیں اب وہاں کسطرح پہونچوں۔ آپ اُس شخص کو کوٹھری میں لیگئے اور آنکھیں بند کرائیں اُس نے دیکھا کہ میں اپنے مکان کے صحن میں کھڑا ہوں یہ خرق عادت قطع مسافت کی آپ سے ظہور میں آئی۔

(۲۹۵) فرمایا کہ میرے ایک دوست راوی تھے ایک مغربی شخص نے ایک رئیس سے ۱۵۰ روپیہ قرض مانگے رئیس نے کہا کہ ایک صاحب میرے دوست ہیں اونکا ایک دشمن لندن میں ہے اگر تم اوسکو کسی ترکیب سے مار دو تو میں تمھیں اُن سے ۱۵۰ روپیہ دلوادونگا۔ اُس شخص نے

وعدہ کرلیا چنانچہ صاحب کے پاس گئے اُس شخص نے ایک آئینہ منگوایا اور صاحب سے اوس آئینہ میں دیکھنے کیواسطے کہا چنانچہ دیکھا تو اوسمیں لندن نظر آیا اور وہ دشمن بازار میں جارہا تھا اُس شخص نے صاحب سے کہا کہ آپ نشانہ درست کرکے تپنچہ کا فیر کیجیے چنانچہ فیر کیا گولی غائب ہوگئی وہ صاحب برابر آئینہ میں دیکھتے رہے کہ وہ شخص گولی کھاکر گرا پھر اونھوں نے احتیاطاً لندن سے بذریعہ تار اپنے کسی دوست سے خبر منگائی کہ فلاں شخص کا کیا حال ہے وہاں سے خبر آئی کہ وہ فلاں تاریخ اسطرح ہلاک ہوا کہ دفعتاً گولی آکر لگی اور پتہ نہ چلا کہ کس نے گولی چلائی پولیس تحقیقات میں مصروف ہے قاتل کا ہنوز پتہ نہیں چلا۔ جب صاحب کو اپنے دشمن کی ہلاکی کا یقین ہوگیا تو اونھوں نے معاہدہ سے کچھ روپیہ زیادہ پیش کیے تو اُس مغربی نے صرف ۱۰۵ روپیہ لیکر باقی زائد واپس کردیے۔

(۲۹۶) فرمایا کہ ماموں امداد علی صاحب نقل فرماتے تھے کہ اونکے مرشد مرزا صاحب سے کسی نے کہا کہ سُنا ہے کہ پاؤں پہ پاؤں رکھکر لیٹنا منحوس ہے اونھوں نے جواب میں فرمایا کہ ہاں بھائی ضرور منحوس ہے کیونکہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی اسطرح لیٹے ہیں اور اسی پر کیا ہے جتنے کام بھی سُنّت ہیں سب کے کرنے سے نیستی آتی ہے یعنی اتباع سُنّت سے غریبی آتی ہے جسکو تم نحوست اور نیستی سمجھتے ہو چنانچہ حدیث میں ایک مدعی محبت کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اعد للفقر تجفافاً الحدیث مگر اُس غریبی میں اطمینان قلب بادشاہوں سے زیادہ ہوتا ہے صرف ظاہر میں غریبی ہوتی ہے۔

(۲۹۷) فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کی خدمت میں میں نے ایک نسخہ کتاب اکسیر کا بھیجا اور یہ شعر لکھا ؎

سوئے دریا تحفہ آوردم صدف | گر قبول اُفتد زہے عزّ و شرف

## ۲۸ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز چہار شنبہ

(۲۹۸) ایک نووارد صاحب نے حضرت والا کے پیر پکڑنے چاہے مزاحاً فرمایا کہ پاؤں پکڑنے کی رسم پہلوانوں کی ہے کہ وہ پاؤں پکڑکر دوسرے کو گراتے ہیں اِس لئے بھی من تشبہ بقوم فہو منہم میں داخل ہونے کے باعث یہ قابل ترک ہے۔

## ۲۹ ربیع الثانی ۱۳۴۵ھ بروز پنجشنبہ

(۲۹۹) غض بصر کے متعلق فرمایا کہ اسکا یہی علاج ہے کہ بس بیچ میں سے قطع کردے۔ بعض لوگ اس خیال سے کہ جب دیکھکر جی بھر جاویگا تو نظر خود ہٹ جاویگی اپنی نظر کو نہیں بچاتے یہ اونکا خیال غلط ہے۔ یہ نظر بڑی سخت چیز ہے اسی سے سب کچھ ہو جاتا ہے ؎

درون سینۂ من زخم بے نشاں زدۂ بحیرتم کہ عجب تیر بے کماں زدۂ

(۳۰۰) فرمایا کہ رنجیت سنگھ کے ہاتھ کھڑے ہونے سے گھٹنوں کو لگتے تھے ایسا شخص قواعد قیافہ سے شجاع ہوتا ہے چنانچہ رنجیت سنگھ میں بھی شجاعت کا مادہ تھا۔

(۳۰۱) فرمایا کہ مولانا شاہ فضل الرحمٰن صاحبؒ بہت بھولے تھے۔ ایک مرتبہ فرمانے لگے کہ جب ہم جنت میں جاوینگے اور حوریں ہمارے پاس آوینگی تو ہم تو صاف کہدینگے کہ بی اگر قرآن پڑھو تو بیٹھ جاؤ ورنہ جاؤ پھر شاہ صاحب نے فرمایا کہ جو نماز میں مزہ ہے وہ نہ کوثر میں ہے نہ اور کسی چیز میں ہے۔ جب نماز میں سجدہ کرتا ہوں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اللہ میاں نے پیار کر لیا۔ پھر فرمایا کہ جب شاہ صاحب شیر خوار تھے تو اپنی والدہ کو ایسی جگہ جہاں ڈھولک وغیرہ بجتی ہو نہیں بیٹھنے دیتے تھے اور خوب رونا پیٹنا مچاتے تھے اور اونکو اوٹھا کر چھوڑتے تھے۔ ایک مرتبہ حیدرآباد کے وزیر حاضر خدمت ہوئے فرمایا کہ نکالو۔ لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت وزیر ہیں فرمایا کہ ارے میں کیا کروں وزیر ہیں تو کیا میری تنخواہ مقرر ہے انکے یہاں سے پھر ۲ بجے رات تک ٹھیرنے کی اجازت دی۔ وزیر نے برا نہیں مانا بلکہ لوگوں نے کہا کہ صاحب ٹھیر جایئے جواب دیا کہ بزرگوں کی حکم عدولی کرنی مناسب نہیں اور چلے گئے۔ ایکمرتبہ لوگوں نے کہا کہ حضرت آنے والوں کے ساتھ ذرا تو اخلاق سے پیش آیا کیجئے فرمایا کہ ایک ایک آدمی کیساتھ سو سو شیطان ہوتے ہیں میں اسوجہ سے اونکو نکالتا ہوں۔ پھر حضرت والا صاحب ملفوظ نے فرمایا کہ مولانا کا کشف بڑھا ہوا تھا۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ اللہ کا ترجمہ ہندی میں بتاؤ پھر خود ہی فرمایا کہ اللہ کا ہندی ترجمہ "من موہن" ہے یہ کہکر چیخ ماری۔

(۳۰۲) فرمایا کہ شاہ عبدالرزاق صاحب جھنجانوی رحہ کے صاحبزادے کو کیمیا کا شوق تھا۔ ایک مرتبہ شاہ صاحب استنجا فرما رہے تھے اور یہ صاحبزادے کچھ دوائیں کیمیا کی لئے ہوئے

کھڑے تھے بعد فراغ ڈھیلا پتھر پر مارا وہ پتھر سونے کا ہو گیا۔ ایک سنار اوسمیں سے کچھ کاٹ کر لیگیا۔ پھر شاہ صاحب نے فرمایا کہ بھائی اگر کوئی اسکو اوٹھا کرلے گیا تو نمازیوں کو تکلیف ہو جاوے گی پھر دعا کی وہ پتھر ہو گیا۔ کسی نے آپکو پارس کی پتھری لاکر دی آپنے طاق میں رکھوادی۔ ادن صاحب نے اس خیال سے لاکر دی تھی کہ شاہ صاحب کے یہاں اکثر فقرو فاقہ رہتا ہے اس سے وہ رفع ہو جاویگا۔ جب کچھ عرصہ بعد پھر وہ صاحب حاضر خدمت ہوئے تو معلوم ہوا کہ فقرو فاقہ کی وہی کیفیت ہے شاہ صاحب سے دریافت کیا کہ حضرت وہ پارس کی پتھری کہاں ہے فرمایا کہ دیکھ لو وہیں طاق میں رکھی ہوگی دیکھا تو وہاں تو بہت سی پتھریاں ویسی ہی رکھی ہوئی تھیں بیحد دلمیں شرمندہ ہوئے پھر شاہ صاحب نے فرمایا کہ بھائی ہمارا فقرو فاقہ اختیاری ہے اضطراری نہیں ہے۔ پھر حضرت والا صاحب ملفوظ نے مندرجہ ذیل اشعار زبان مبارک سے فرمائے

| | |
|---|---|
| خوردن تو مرغ مسماؤ مے | خوردن ما نانک جوین ما |
| پوشش تو اطلس و دیبا حریر | بخیہ زدہ خرقہ پشمین ما |
| نیک ہمین ست کہ مے بگذرد | راحت تو محنت دوشیں ما |
| باش کہ تا طبل قیامت زنند | آن تو نیک آید و یا این ما |

پھر حضرت والا نے فرمایا کہ جس کی آنکھ کھل جاوے تو یہ باتیں کچھ مشکل نہیں آنکھ کھلنے میں کوشش کرے ہمت کی بات تو یہ ہے باقی جب آنکھ بنگئی تو پھر کیا مشکل ہے۔

## ۳۰ ربیع الثانی ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ

(۳۰۳) ایک صاحب جنھوں نے کہ حضرت والا کی خدمت میں کوئی تحریر نامناسب اور سخت تکلیف دہ بھیجی تھی عرصہ طویل بلکہ اطول کے بعد حاضر خدمت ہوئے اور اپنے سر پر سے ڈوپٹہ اوتار کر رکھدیا اور ایک ڈنڈا رکھدیا کہ حضرت کو اختیار ہے جتنا چاہیں مجھے اس سے پیٹیں حضرت والا نے فرمایا کہ آپ جائیے مجھے صورت نہ دکھائیے یہ سب مکاری ہے ورنہ اگر محبت ہوتی تو اب تک کیسے چین آتا پھر فرمایا کہ کم فہم سے تو نباہ ہو جاتا ہے مگر کج فہم کا نباہ نہیں ہوتا میری رائے میں یہ کج فہم ہیں یا ان کے نزدیک میں کج فہم ہوں۔ بس میرا انکا نباہ نہیں ہوگا اور میرا یہ کہنا کہ تم مجھے صورت نہ دکھاؤ سنت کے خلاف نہیں ہے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت وحشیؓ سے فرما دیا تھا کہ عمر بھر کبھی سامنے نہ آنا۔ پھر فرمایا کہ مجھے اپنا حشم خدم اور ہجوم بڑھانا منظور نہیں ہے۔ اگر خدا راضی ہے تو سب کچھ ہے ورنہ کوئی کچھ کام نہیں آسکتا انھوں نے جو کچھ لکھا تھا وہ بطور اظہار رائے کے نہ تھا بلکہ طعن آمیز کلمات تھے۔ اپنی اس حرکت سے اپنر خجالت طاری نہیں ہوئی ورنہ یہ وہ طریقے اختیار کرتے کہ جس سے خجلت ظاہر ہوتی میں نے انھیں کیا تکلیف پہونچائی کہ جو انھوں نے مجھے تکلیف دی کہتے ہیں کہ میں مولانا رشید احمد صاحب اور مولانا محمد قاسم صاحب کا ناز پروردہ ہوں بس تو جو تمھارے ناز اوٹھاوے وہاں جاؤ میں نے کسی کے بلانے کا اشتہار تو نہیں دیا اور وہ حضرات تو کسی نواب کی بھی پرواہ نکرتے تھے اِن کے تو کیا ناز اوٹھاتے پھر فرمایا کہ جب میں بُرا ہی ہوں تو پھر میرے پاس کیوں آتے ہیں۔ کانا بھاوے بھی نا کانے بنا چین بھی نہ آوے۔ دِل ملنے کی بات ہے جس سے ملجاوے۔ میرے جو دِلمیں ہوتا ہے وہی زبان پر آتا ہے۔ ایک صاحب کی نسبت فرمایا کہ میں اونسے سلام و بات چیت کرتا ہوں مگر یہ میں نے اونسے کہدیا ہے کہ کسی قسم کا خصوصیت کا برتاؤ جیسا کہ آپکا خیال ہے میری طرف سے نہیں ہوگا میرے دِل میں کینہ نہیں ہے ؎

کفرست در طریقت ما کینہ داشتن  آئین ماست سینہ چو آئینہ داشتن

ایک مرتبہ میں نے ایک بہت ہی قوی علاقہ دار سے کہدیا تھا کہ جبتک تمھارے یہ خیالات نہ بدلینگے میں تم سے بالکل ملنا نہیں چاہتا اگر مجھے خدانخواستہ حضرت حاجی صاحب سے سوء اعتقاد ہوجاوے تو میں علی الاعلان بیعت توڑدوں خدا کے واسطے تعلق ہے نہ کہ دُنیا کیلئے وہ شخص بڑا مکار اور دغاباز ہے جو دنیا کے لئے تعلق رکھے اگر کوئی مجھسے تعلق چھوڑدے تو مجھے بڑی خوشی ہوتی ہو اور جگہ تو یہ بناء ہے رنج کی اور میرے نزدیک یہ خوشی کی بناء ہے حضرت حاجی صاحبؒ کی جوتیوں کے طفیل سے یہ مذاق ہے پھر فرمایا کہ اگر کسی کو تڑپ کی محبت ہو تو اوسکو طریقے بھی راضی کرنے کے سوجھ جاتے ہیں چنانچہ ایک بزرگ اپنے مُرید سے ناراض ہوئے بہت طریقے اُس بیچارے نے راضی کرنے کے اختیار کئے مگر وہ راضی نہوئے۔ اوسے معلوم ہوا کہ پیر کو بندروں کے تماشہ سے شوق ہے بس یہ سُنکر قلندروں میں گیا اور بندر نچانے کا کام سیکھا پھر سیکھکر معہ بندروں کے

ان بزرگ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عجیب و غریب تماشے کئے وہ بزرگ اُن تماشوں سے بہت
وش ہوئے جب خوش پایا تو انعام کا وعدہ لے لیا جب وعدہ کر لیا اوسوقت ظاہر کیا کہ میں
ضور کا فلاں خادم ہوں حضور کے راضی کرنے کے لئے یہ سب بھیس بھرا ہے میری خطا معاف
کر دیجئے۔ چنانچہ خوش ہو کر اونھوں نے خطا معاف کر دی۔ پھر حضرت والا نے فرمایا کہ دو شخصوں
سے میرا دل نہیں ملتا متکبّر ہے اور چالاک ہے۔ ایک شخص مجھسے بیعت تھے اُن سے میں نے
علاقہ قطع کیا اونکی ایک بات سے میں خوش ہوا کہ اونھوں نے یہ کہا کہ جی مجھے بھی آجتک تم سے
اُنس نہیں ہوا میں اونکی بات سُنکر خوش ہوا مگر اونھوں نے جلد ہی اِس خوشی کو بدل دیا
وہ یہ سمجھے کہ یہ دلمیں خوش نہیں ہیں صرف ظاہر میں خوشی کا اظہار کر رہے ہیں مجھسے کہنے لگے
کہ اگر میں اور جگہ بیعت ہو جاؤں تو میرے لئے بددعا تو نکرینگے میں نے کہا کہ مجھے تم نے منافق
اور فاسق سمجھا جو میرے اوپر یہ احتمال کیا پھر میں اونکے ساتھ سختی سے پیش آیا اور میں نے کہا کہ
مولانا آپکے علم کا خیال ہے ورنہ اِتنے لگواتا کہ بال نہ رہتا آپ یہاں سے اوٹھ جائیے جب وہ
نہ اوٹھے تو میں نے نِکلوا دیا۔ میں بیعت کے حقوق کا خلاصہ یہ سمجھتا ہوں کہ وہ انقیاد محض ہے
بس آدمی اپنے آپ کو مقید سمجھے ہر طرح سے۔ میں نہ اپنی خدمت چاہوں نہ اور کچھ۔ پھر غلبۂ
مذاق اطاعت کے متعلق ایک حکایت بیان فرمائی کہ ماموں صاحب حیدرآباد میں ایک مسجد
میں نماز پڑھ رہے تھے کہ اونکے پیر مرزا صاحب رح نے آواز دی اونھوں نے فوراً نماز میں سے ہی
جواب دیا کہ جی۔ اِسپر مرزا صاحب نے فرمایا کہ کیا کر رہے ہو عرض کیا کہ نماز پڑھ رہا ہوں اونھوں نے
فرمایا کہ نماز میں بولتے ہو عرض کیا کہ جی۔ فرمایا نماز جاتی رہی اِدہر آؤ وہ آئے پوچھا کہ یہ کیا واہیات
بات ہے عرض کیا کہ حضرت حدیث شریف میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلعم نے حضرت ابی بن کعب رض
کو حالت نماز میں پُکارا تھا اونھوں نے جواب نہیں دیا تھا تو حضور صلعم نے فرمایا تھا کہ تم بولے کیوں
نہیں تھے حالانکہ قرآن مجید میں اللہ پاک نے فرمایا ہے استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم اور شراح
نے لکھا ہے کہ حضور کے پُکارنے پر جواب دینے سے نماز نہیں ٹوٹتی ہمارے لئے جائز نہیں
رسول اللہ کے لئے یہ خاص حکم تھا ماموں صاحب نے عرض کیا کہ بہت اچھا ابتک یہ سمجھا تھا اس پر
عمل کیا اب جو آپ فرماتے ہیں اِسپر عمل ہوگا اھ پھر کہا کہ میرا یہ مطلب نہیں کہ نماز میں بولا کرو

مطلب یہ بتلانا ہے کہ دیکھو غلبۂ محبت کے مذاق سے یہ آثار پیدا ہوتے ہیں۔

(۳۰۴) فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے جلسہ دستار بندی میں یہ مضمون فرمایا کہ اکثر لوگوں کو اس مدرسہ کی حالت دیکھکر یہ خیال ہوگا کہ یہاں علوم معاش کا کچھ انتظام نہیں۔ اسکا جواب یہ ہے کہ یہ مدرسہ اس لئے ہے ہی نہیں نہ ہم نے دعویٰ کیا کہ اسمیں تمام علوم کی تعلیم ہوگی یہ تو صرف اونکے لئے ہے جنکو فکر آخرت نے دیوانہ بنایا ہے۔

(۳۰۵) فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کی نسبت حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کا مقولہ سنا ہے کہ ہر شخص کے اندر کچھ نہ کچھ روگ باطنی ہوتا ہے جو مجاہدہ سے رفع ہوتا ہے مگر مولانا محمد یعقوب صاحب میں کوئی روگ باطنی نہیں ہے۔ پھر فرمایا کہ ایک مرتبہ مولانا محمد [illegible] صاحب مولوی یٰسین سے کہنے لگے عام مجمع میں جہاں اونکے مرید اور شاگرد بھی موجود تھے کہ مجھ میں ذراسی کسر رہ گئی ہے اور تمھارے پیر یعنی مولانا رشید احمد صاحب اوسے پورا کرسکتے ہیں مگر وہ پتہ ہی نہیں دیتے بخل کرتے ہیں۔

(۳۰۶) فرمایا کہ ایک مرتبہ میں نے مولانا گنگوہیؒ کی خدمت میں اپنے کچھ حالات لکھے مولانا نے جواب میں تحریر فرمایا کہ بھائی ہمیں تو ابتک بھی یہ حالات نصیب نہیں ہوئے کیا ٹھکانا ہے تواضع کا۔ پھر فرمایا کہ مولانا گنگوہیؒ نے ایک جگہ قسم کھائی ہے کہ مجھ میں کوئی کمال نہیں ہے بعض مخلص لوگوں کو اس سے شک ہوگیا کہ مولانا میں کمال کا ہونا تو ظاہر ہے تو اس قول سے مولانا کا جھوٹ بولنا لازم آتا ہے پھر ہمارے حضرت نے مولانا کے قول کی تفسیر میں فرمایا کہ بزرگوں کو آیندہ کمالات کی طلب میں موجودہ کمالات پر نظر نہیں ہوتی پس مولانا اپنے کمالات موجودہ کو کمالات آئندہ کے سامنے نفی خیال فرماتے تھے اسکی ایسی مثال ہے کہ کسی شخص کے پاس ایک ہزار روپیہ ہیں وہ لکھ پتیوں کے سامنے مالدار نہیں البتہ دوسرے شخصوں کو مولانا کی نسبت یہ گمان کہ وہ خالی از کمالات تھے نہیں کرنا چاہیئے۔

(۳۰۷) فرمایا کہ تھانہ (یعنی تھانہ بھون) پہلے زمانہ میں مثل اپنے نام کے تھا کہ یہاں کے کمالات کی تھا (یعنی انتہا) نہ تھی۔ یہاں پر عبدالرحمن ایک چابک سوار تھے وہ نئے گھوڑی کو ہاتھ پھیر کر سیدھا کر دیتے تھے جب وہ گھوڑے سے لیٹنے کو کہدیتے تھے تو وہ پڑا رہتا تھا اور

جب تک اُٹھے کو نہ کہتے اُٹھتا نہ تھا۔ مظفر نگر میں ایک بنئے نے اپنا گھوڑا سِکھلانے کو دیا جب وہ درست ہوگیا تو جسقدر روپیہ طے ہوا تھا اُس نے اُس سے کچھ کم دیا اور باوجود کہنے کے بھی اُس نے اُس کمی کو پورا نہ کیا تب اِنھوں نے اُس بنئے سے کہا کہ اسکے اندر ایک کمی رہ گئی ہے لاؤ وہ بھی سکھلا دو اُس نے کہا بہت اچھا بس اُسکے گھوڑے کو یہ سکھلا دیا کہ سوار کو لیکر فوراً قصاب کی دوکان پر پہنچ جایا کرے چنانچہ وہ بنیا جب گھوڑے پر سوار ہوتا وہ گھوڑا اُسے فوراً قصاب کی دوکان پر لیجاکر کھڑا کر دیتا بیچارہ بہت سخت پریشان ہوا اور مجبور ہو کر اونکو روپئے پورے دیئے تب اُنھوں نے اُس سے قصاب کی دوکان پر لیجاکر کھڑا کر دینے کی عادت چھڑائی۔ ایک گھوڑے کو اُنھوں نے یہ سکھلا دیا تھا کہ جب اوسپر کوئی سوار ہوتا بس وہ پیچھے کو ہٹتا چلا جاتا تھا یہ اونمیں عجیب کمال تھا کہ جو کمال چاہیں پیدا کر دیں اور جو عیب چاہیں پیدا کر دیں۔

(۳۰۸) فرمایا کہ لکھنوتی میں شیعہ لوگوں نے جب حضرات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے تبرّے نکالے تو سیّد محمد کے دادا قاضی امانت علی تلوار لیکر اپنے دروازہ کے سامنے بیٹھ گئے تھے کہ اگر ادہر کو نکلینگے تو فوراً اُس سے مقابلہ کرونگا آخر کار مقدمہ سرکار میں پہونچا وہاں کے کلکٹر نے فیصلہ قاضی صاحب کے موافق دیا اُس فیصلہ میں لکھا تھا کہ انکے مذہب میں تقیہ ہی ہے۔ اسی طرح فتحپور کے کلکٹر نے اپنے فیصلہ میں لکھا تھا کہ تبرّا کہنے والوں کو اگر عبادت ہی تو آخرت میں اجر ملیگا مگر دنیا میں تو فلاں دفعہ ضرور ہی بھگتنا پڑیگی۔

(۳۰۹) فرمایا کہ پُرانے لوگوں میں تہذیب کا بہت خیال تھا۔ الور میں ایک دوست ایکمرتبہ میرے پاس مٹھائی لائے وہ سب میں تقسیم ہوئی ایک صاحب ہنود میں سے جو کہ تھانہ بھون ہی کے رہنے والے ہیں بیٹھے ہوئے تھے اُنھوں نے کہا کہ مجھے نہ دی میں نے کہا معاف کیجئے میں یہ سمجھا تھا کہ آپ مسلمان کے ہاتھ کی نہ لینگے اُنھوں نے کہا جی سب ہاتھ برابر تھوڑا ہی ہیں۔

## یکم جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۳۱۰) فرمایا کہ شیخ احمد عبد الحق ردولوی رح کے بڑے بھائی دہلی رہتے تھے وہاں کے شہزادے اونکے بہت معتقد تھے شیخ نے اپنے اُن بھائی سے جب صرف ونحو ابتداءً عمر میں شروع کی تو اس مثال پر کہ ضرب زید عمرا فرمایا کہ کیوں مارا اُس نے کیا خطا کی تھی اُنھوں نے کہا کہ یہ مثال فرضی ہے

مارا دالا کچھ نہیں کہنے لگے کہ خیر یہ جھوٹ ہی میں ایسی کتاب نہیں پڑھتا جس میں شروع ہی سے ظلم اور جھ
کی تعلیم ہو یہ آپکی بچپن کی کیفیت تھی اِنکے بھائی نے شہزادہ سے کہا اونھوں نے فرمایا کہ وہ صا
حال ہیں وہ پڑھینگے نہیں او نھیں مت ستاؤ۔ بھولے اسقدر تھے کہ آپکے بھائیوں نے ردو
میں آپکی نسبت کی اوّل تو آپنے بھائی بھاوج سے منع فرمایا اور کہا کہ مجھے اس جھگڑے سے چھڑاؤ
وہ نہ مانے تو آخرکار خود ایک دن سسرال گئے اور دروازہ میں جاکر کہہ دیا کہ میں نامرد ہوں تمھا
لڑکی کی عمر ضائع ہوگی چنانچہ آپکے اس عمل سے اوسوقت شادی موقوف ہوگئی پھر ایک زمانہ
آپنے شادی کی اولاد بھی ہوئی مگر اولاد زندہ نہ رہتی تھی جو بچہ پیدا ہوتا تھا وہ تین مرتبہ حق حق
کہکر مرجاتا تھا ایک مرتبہ آپکی بی بی اِس رنج کی وجہ سے کہ اولاد نہیں جیتی آپکے سامنے روئیں
آپنے فرمایا کہ اچھا اب جو بچہ پیدا ہوگا وہ زندہ رہیگا چنانچہ پھر جو بچہ پیدا ہوا اُس نے حق حق
نہیں کہا اور وہ زندہ رہا۔

(۳۱۱) فرمایا کہ حضرت نظام الدین اولیاء رح کو ایک ہیزم کش ملے تھے وہ مسجد میں آ
تو حضرت نے اونکو وضو کرنے کیلئے فرمایا وہ بولے کہ وہ بھی مسلمان ہے جو ہر وقت وضو سے نہ ر

(۳۱۲) فرمایا کہ حضرت جنید بغدادی رح نے ایک شخص کو جو کہ اچھا ہٹا کٹا تھا مسجد میں
سوال کرتے دیکھا دلمیں انکار کیا اُس شخص نے یہ آیت پڑھی اجتنبوا کثیراً من الظن ان بعض الظن
اثم۔ اِسکو سنکر حضرت جنید بغدادی رح نے دلمیں توبہ کی اُس شخص نے فوراً یہ پڑھ دیا وهو الذی
یقبل التوبۃ عن عبادہ

(۳۱۳) فرمایا کہ ایک بزرگ کے ایک مرید نے ایام عرس میں حضرت سلطان نظام الدین اولیا
کے مزار پر جانے کی اجازت چاہی اُن بزرگ نے فرمایا کہ سماع میں شریک ہونا اور مزار پر یہ پڑھنا
اور اسطرح متوجہ ہونا چنانچہ وہ مرید گئے اور ایسا ہی کیا متوجہ ہونیکی حالت میں حضرت نظام الدین
اولیاء رح کے مزار سے یہ آواز سُنی۔ ایں بدبختان دماغ مارا پریشاں می کنند۔

(۳۱۴) فرمایا کہ ایک وکیل کہتے تھے کہ مجھکو ایک بڑھیا اپنے گھر لیگئی اور وہاں مجھکو خوب حلوا
کھلایا اُنھوں نے اِسکا سبب دریافت کیا کہنے لگی کہ میرا ایک لڑکا پردیس میں گیا ہے اوسکی بھی ایسی
ہی شکل ہے چونکہ تم میرے بیٹے کی ہمشکل ہو اِسلئے میرا دل چاہا۔ اسی طرح جو شخص رسول اللہ صلے اللہ

۳۱۰ اگر سب خطا دار او ظلم کی اور اگر نفس مار او جیسے ہی گھر ہو بیٹھ جاؤ

علیہ وسلم کی ہرشکل اتباع سُنت کرکے بجا ویگا اللہ تعالیٰ اسی طرح اُس سے محبت کرینگے۔

(۳۱۵) فرمایا کہ کانپور میں ایک شخص بازار میں آیا اور اُس نے بزاز سے ایک گز لٹھا مانگا۔ جب بزاز نے لٹھا پھاڑا تو وہ شخص اُس لٹھے کے پھٹنے کی آواز سُنکر بہت خوش ہوا اور کہنے لگا کہ اہا کیسی اچھی آواز ہے اور بزاز سے کہا کہ ایک گز اور پھاڑ دو پھر اوسکی آواز سُنکر وہی حالت ہوئی غرض کہ اُس نے اسی طرح کئی گز لٹھا لیا اور اوسکے پھٹنے کی آواز سُنکر بہت خوش ہوتا تھا۔

## ۲؍ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز یکشنبہ

(۳۱۶) ایک مولوی صاحب نے جو کہ مدرسہ امداد العلوم میں مدرس ہیں طلبا پر سبق کے یاد نکرنے کے جرم میں بلا اجازت و مشورہ حضرت والا کے کچھ جُرمانہ کیا۔ جب حضرت والا کو اطلاع ہوئی تو مولوی صاحب کو بُلاکر فرمایا کہ آپنے طلبا پر جُرمانہ کیا ہے اونھوں نے اقرار کیا پوچھا گیا کہ یہ جائز کہاں ہے اونھوں نے یہ کہا کہ مالکوں ہی کو بعنوان انعام دیدیا جاویگا۔ حضرت والا نے فرمایا کہ کسی کے مال کا حبس کرنا بلا رضامندی کب جائز ہے تیسرے یہ جُرمانہ تو بچوں پر نہوا اونکے ماں باپ پر ہوا کیونکہ مال اُن ہی کا ہے۔ مدرسے کے انتظامات بلا میری رضامندی کے کئے جاتے ہیں۔ آپکا کام سکھانے اور سمجھانے کا ہے نہ یاد کریں بلا سے مت یاد کرو۔ آپنے شریعت کی مخالفت کیوں کی۔ اور میری بلا اجازت یہ کام کیوں کیا گیا۔ آپکی سپرد جو کام ہے اوسکو کئے جایئے اور جو کوئی نیا کام کرو مولوی احمد حسن صاحب سے پوچھکر کرو خود رائی کا یہ نتیجہ ہے۔ آسان بات یہ ہے کہ بلا پوچھے کام نکرو علاوہ اسکے اس مدرسہ کے متعلق میرے دل میں یہ بات جمی ہوئی ہے کہ طالبین خدا کے ہوجائیں عالم اصطلاحی بنانا منظور نہیں ہے امتحان کے اچھے بُرے ہونے پر مجھے کچھ خیال نہیں اسی وجہ سے کہ اگر کوئی کوتاہی کریگا خدا کے یہاں مواخذہ دار رہے گا پس جب مولوی بنانا ہی منظور نہیں تو اوسکے واسطے جُرمانہ وغیرہ کا تکلف کیوں کیا جاوے۔

## ۳؍ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز دوشنبہ

(۳۱۷) فرمایا کہ محمد غوث گوالیاری مُصنف جواہر خمسہ عامل تھے یہ غالباً شیخ عبد القدوس گنگوہی رح کے ہمعصر ہیں۔ حضرت شیخ رح کے لانیکے لئے اونھوں نے ایک مرتبہ جنوں کو بھیجا شیخ مسجد

ہیں مشغول تھے جن پہونچے مگر پاس جانے کی ہمت نہوئی۔ شیخ نے خود ہی سر اوٹھا کر دیکھا پوچھا کون جنوں نے جواب دیا کہ محمد غوث نے بھیجا ہے وہ زیارت کا مشتاق ہے اگر اجازت ہو ہم اسطرح لیچلیں کہ تکلیف نہو گی حضرت شیخ نے فرمایا کہ میں حکم دیتا ہوں کہ محمد غوث کو لے آؤ۔ چنانچہ جن پہونچے اور اونکو لیکر چلے اونھوں نے جنوں سے دریافت کیا کہ اسکی کیا وجہ ہے تم تو میرے مطیع تھے اب یہ سرکشی کیسی۔ جنوں نے جواب دیا کہ سب کے مقابلہ میں تو تمھارے مطیع مگر شیخ کے مقابلہ میں تمھاری اطاعت نہیں غرض کہ اونکو لیکر شیخ کی خدمت میں پہونچے۔ فرمایا کہ تمھیں شرم نہیں آتی اور بہت ڈانٹا آخر کار وہ بیعت ہو کر صاحب نسبت ہوئے گوالیار میں اونکا مزار ہے۔

(۳۱۸) فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کا لطیفہ ہے کہ انسان ہی کے اندر سب کچھ ہے جیسے سردی لگی تو کرۂ نار کا تصور کر لیا اور گرمی لگی تو طبقۂ زمہریر کا تصور کر لیا۔

## ۴ جمادی الاولی ۱۳۳۵ھ بروز سہ شنبہ

(۳۱۹) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ خط کے اوپر آپکے دستخط نہ تھے اس سے بڑا رنج ہوا فرمایا کہ یہ جاہلانہ باتیں ہیں یہ بھی کوئی رنج کی بات ہے اگر ایسا ہی شوق ہے تو آکر مل لیں بجائے دستِ خط کے چہرہ خط دیکھ لیں۔

(۳۲۰) فرمایا کہ کسی کی امانت مجھے بہت بار معلوم ہوتی ہے بے لکھے یاد نہیں رہتا اور میں لکھوں کہانتک میری کتابیں گم ہوگئیں نہ لکھنے کی وجہ سے۔

(۳۲۱) فرمایا کہ رات خواب دیکھا گنگوہ کا مقام ہے مگر شکل گنگوہ کی نہیں۔ صاحب کلکٹر تحقیقات کے لئے آئے ہیں عوام و عمائد سب جمع ہیں میرا نام اچھی طرح ادب سے لیکر پوچھا کہ وہ ہیں میں نے کہا پہلے تو نہیں تھا مگر اب موجود ہوں یہ سنکر وہ ڈھیلے سے ہوگئے اور کچھ حکومت کی شان نہ رہی میری بہت خاطر کی اسکے بعد بس علٰحدہ ہو گیا کچھ مجھسے پوچھا پاچھا نہیں۔ خواب تو اچھا ہے۔

## ۵ جمادی الاولی ۱۳۳۵ھ بروز چہار شنبہ

(۳۲۲) فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کے زمانہ میں ایک طالب علم نے ایک دوسرے مبتدی طالب علم سے جسکی نئی شادی ہوئی تھی یہ کہلوا دیا طلقت امرأتی پھر بہنا

کہ جاؤ تمھاری بی بی کو طلاق ہوگیا وہ بہت گھبرایا اور مولانا کو اطلاع کی تو اوسکو خوب پیٹا مولانا کو شرارت پر غصہ آتا تھا تعلیم کے معاملات میں غصہ نہ آتا تھا چنانچہ ایک طالب علم عاشتنہ کو ہمیشہ عاشیہ پڑھتے تھے مولانا اونکو ہر مرتبہ بتلاتے تھے اگرچہ اونسے کہا نہ جاتا تھا۔ پھر فرمایا کہ سب میں خلقی روگ ہوتا ہے جو ریاضت و مجاہدہ سے جاتا ہے مگر مولانا بے روگ تھے ایک مرتبہ دیوبند سے گدھے پر سوار ہوکر اور اوسی پر کتابیں رکھکر نانوتہ کو چل دیئے۔

(۳۲۳) فرمایا کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کو سبزی کا شوق تھا کچھ پودینہ۔ دھنیہ وغیرہ کے درخت لگے ہوئے تھے اونمیں مینگنی ڈالنے کی ضرورت ہوئی کسی زمیندار کا وہاں کو گذر ہوا مولانا نے اونسے فرمایش کردی اونھوں نے رعایا میں سے ایک گڈریہ کے سر پر ٹوکری میں مینگنیاں بھیجدیں مولانا اپنے ہاتھ سے اُس سبزی میں ڈال رہے تھے حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ سامنے سے آگئے بہت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ اُس شخص کا حال معلوم نہیں کہ ظالم ہو اُس نے ضرور زبردستی ظلماً اس بیچارے غریب شخص سے بیگار لی ہے اسکو ابھی واپس کیا جائے چنانچہ مولانا محمد یعقوب صاحب نے اوسی وقت وہ مینگنیاں اپنے ہاتھ سے جمع کرکے سب واپس کردیں۔

(۳۲۴) فرمایا کہ ایک مرتبہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ گنگوہ تشریف لائے عصر کی جماعت تیار تھی مولانا گنگوہیؒ نے فرمایا کہ حضرت نماز پڑھائیے چنانچہ مولانا مصلّے پر جانے لگے چونکہ پیدل چلکر تشریف لائے تھے اِس لئے پیروں پر گرد جمی ہوئی تھی جب مولانا گنگوہی کے محاذات میں پہونچے تو مولانا خود اپنے ہاتھ سے اونکے پیروں کی گرد جھاڑنے لگے مولانا خاموش کھڑے رہے اور بے تکلف پیر صاف کراتے رہے پھر فرمایا کہ اِسی طرح ایک مرتبہ مولانا گنگوہی رح کھانا کھارہے تھے کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ تشریف لے آئے مولانا گنگوہی رح اپنے ہاتھ میں کا ٹکڑا دیکر گھر میں سے اور کھانا لینے کے واسطے چلے گئے مولانا نے وہ ٹکڑا کھانا شروع کردیا پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ اِن سب حضرات کا آپسمیں ایسا برتاؤ تھا کہ یہ پتہ نہیں چلتا تھا کہ اِنمیں کون بڑا ہے۔ مثل صحابہؓ کے آپس میں بے تکلف اور جاں نثار تھے ہر شخص دوسرے کو اپنے سے بڑا سمجھتا تھا۔

(۳۲۵) فرمایا کہ مولانا نانوتویؒ جب بمرض موت بیمار ہوئے تو مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے بذریعہ مراقبہ معلوم کیا کہ مولانا کی عُمر کتنی ہے تو لفظ مہدی معلوم ہوا مولانا نے لفظ مہدی کے

عدد نکالے تو ۹۵ نکلے اور اوسوقت ۹۴ سال کی عمر تھی فرمایا کہ انشاء اللہ تعالےٰ صحت ہوجاویگی اور دس برس اور جئیں گے جب وفات ہوگئی تو فرمایا کہ ہم سے غلطی ہوئی مطلب یہ تھا کہ جتنی حضرت امام مہدی علیہ السلام کی عمر ہوگی اوتنی ہی مولانا کی عمر ہے اور حضرت امام مہدی علیہ السلام کی عمر حدیثوں میں ۴۹ سال کی ہوگی چنانچہ ۴۰ میں ظہور اور ۹ سال سلطنت کے چنانچہ مولانا کی عمر اسی قدر ہوئی۔

(۳۲۶) فرمایا کہ صحیح حدیث میں ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم میں ۳۰ مردوں کی قوت تھی اور ہر مسلمان کو ۴ عورتوں سے نکاح کی اجازت ہے تو اس حساب سے ۱۲۰ عورتیں حضورؐ کے لئے ہونی چاہئیں۔ مخالف ۹ ازواج مطہراتؓ کو ہی زیادہ سمجھتے ہیں اسکی وجہ یہ ہو کہ لوگ اپنی قوت پر قیاس کرکے فیصلہ کرتے ہیں۔ پھر حکمت تعدد ازواج نبویہؐ میں فرمایا کہ انبیاءؑ بغیر مصلحت کے کوئی مباح کام بھی نفس کے لئے نہیں کرتے۔ پھر تائید مضمون قوت میں فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو بوقت مسلمان ہونے کے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پکڑ کر زور سے دبایا تاکہ اونکو حضورؐ کی قوت کا حال معلوم ہوجاوے اور یہ نہ سمجھیں کہ میں مسلمان ہوگیا ورنہ غالب آجاتا۔

(۳۲۷) حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ کے ترک سلطنت کے متعلق فرمایا کہ جیسی طلب اونکو تھی وہ تخت و تاج واقعی اُس طلب کے منافی تھا۔ یکسوئی محض بدون تخت چھوڑے ہوئے نہیں ہوسکتی تھی پھر چاہے بعد حصول مقصود تخت پر آبیٹھتے مگر ابتداء میں ممکن نہیں ہے۔

(۳۲۸) فرمایا کہ میں نے مولانا محمد یعقوب صاحبؒ سے خود یہ حکایت سنی تھی مولانا فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ میں نے خط لکھکر اپنا نام لکھنا چاہا نام ہر چند یاد کرنا چاہا مگر یاد نہ آیا پھر فرمایا کہ یہ بات اگر میں نے خود نہ سُنی ہوتی تو چاہے کیسے ہی ثقہ شخص بیان کرتے مگر یقین نہوتا۔

## ۶ رجمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز پنجشنبہ

(۳۲۹) ہمارے حضرت دوپہر کو سہ دری میں آرام فرمارہے تھے اور پردے چھوٹے ہوئے تھے ایک صاحب وہاں جا پہونچے اور حضرت والا کے منع فرمانے پر واپس چلے آئے اونکے متعلق بعد نماز ظہر کچھ گفتگو کے بعد فرمایا کہ آدمی کو چاہئے جہاں جاوے اوسکے اوقات کی تحقیق کرلے اگر

مجھسے پوچھا جاتا تو میں اپنے معمولات خود ہی بتلا دیتا مشرق مغرب شمال جنوب کہیں بھی آدمی جاوے سب کے ساتھ یہی معاملہ کیا جاوے کچھ میری ہی تخصیص نہیں ہے معمولات کی تحقیق کر لینی چاہیئے میں ذرا آرام کرنے لیٹا تھا کہ بس آ موجود ہوئے کون آرام کرنے دیتا ہے۔ رانڈیں بیٹھیں تو جب جب رنڈوے بیٹھنے دیں۔ اُن صاحب نے اپنے جانیکا یہ عذر کیا تھا کہ چونکہ پردوں کے اندر سے حضرت والا کے گفتگو فرمانے کی آواز آرہی تھی اس وجہ سے میں چلا گیا تھا اسپر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ اگر آواز سُنکر جانے کی اجازت ہونے پر استدلال کیا جاویگا تو میاں بیوی کی خلوت میں بھی جا گھُسیں گے۔ پھر فرمایا کہ جو شخص ہاتھ میں تسبیح لے لیتا ہے اوسکو تو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ وہ پتھر ہو جاتا ہے اور یہ نہیں سمجھتے کہ وہ سب سے زیادہ ذی حس ہو جاتا ہے۔

(۳۳۰) ایک صاحب نے خط میں دریافت کیا تھا کہ بزرگوں میں ایسے کون کون ہوئے ہیں جنمیں شان نبوت کا غلبہ تھا۔ حضرت والا نے جواب تحریر فرمایا کہ اسکا جواب خط سے نہیں ہو سکتا زبانی گفتگو سے سمجھ میں آسکتا ہی پھر فرمایا کہ اگر سمجھنے کا شوق ہے تو یہاں آنے کی تکلیف گوارا کریں یہاں آنے سے انکا مذاق معلوم ہو جاویگا اور مذاق معلوم ہونے پر اوسکے موافق جواب دیا جاویگا پھر فرمایا کہ یہ شخص یا تو قادیانی ہیں کہ اس سے مرزائی نبوت کی تائید کرتے یا اونکے مخالف ہیں کہ جواب دیتے پھر بیان کیا کہ بزرگوں کی شانیں ہیں کہ اصطلاح میں اونکو الوہیت۔ نبوت۔ ولایت کہتے ہیں۔ پس جو اولیاء اللہ مظہر شان الوہیت ہیں اونکو یہ لوگ اللہ میاں کہہ دینگے کہ کچھ اللہ میاں بھی ہوئے ہیں۔

(۳۳۱) ایک صاحب مدرسہ امداد العلوم میں مدرس تھے وہ کچھ رخصت لیکر اپنے مکان گئے تھے وہاں سے اونکا خط تو سیع رخصت کا آیا اور اُس خط میں دیر کا کچھ عذر لکھکر بعد رفع عذر آنیکو بھی لکھا تھا۔ ہمارے حضرت نے اونھیں جواب تحریر فرمایا کہ تمھارے خط کا لہجہ سُست ہی سچ بتاؤ کہ تمھارے نوکری کرنے کے دلمیں بھی ہے یا نہیں اس کے بعد وہ صاحب رخصت سے واپس آتو گئے مگر ایک ہفتہ کے اندر ہی استعفاء دیکر مکان چلے گئے تب حضرت والا نے فرمایا کہ دیکھئے بظاہر میرا جواب اونکے خط کے مضمون سے بالکل بے جوڑ معلوم ہوتا تھا کہ اونھوں نے تو خط میں آنیکو لکھا تھا اور میں نے یہ لکھا کہ تمھارے نوکری کرنے کے دل میں بھی ہے یا نہیں بظاہر یہ جواب پہلے بالکل بے ربط معلوم ہوتا

تھا مگر اب اوسکی تصدیق ہوئی بس اسی طرح اہل باطل کی تصانیف میں جو بظاہر مفید ہوں باطل کی جھلک ہوتی ہے اور اہل حق اوسکا پردہ فاش کر دیتے ہیں اسی لئے اہل باطل کی تصانیف مفیدہ کا دیکھنا بھی مضر ہے پھر فرمایا کہ ایک مرتبہ ریل میں ایک عیسائی نے مجھسے کہا کہ تم انجیل دیکھا کرو کہ اوسمیں بہت علوم ہیں میں نے کہا تم قرآن دیکھا کرو اوسمیں اُس سے زیادہ علوم ہیں اُس نے کہا ہم قرآن دیکھتے ہیں میں نے کہا تو اِس سے معلوم ہوا کہ تمھاری شریعت خود تمھارے نزدیک بھی کافی نہیں ہے جو دوسری کتابوں سے علوم ڈھونڈتے ہو اور ہمارے لئے قرآن کافی ہے اِس لئے ہمیں انجیل دیکھنے کی ضرورت نہیں یہ جواب سُنکر وہ بالکل خاموش ہو گیا۔

(۳۳۲) فرمایا کہ میری تعلیم کے دو اثر ہوتے ہیں اگر طبیعت سلیم ہے تو اصلاح ہو جاتی ہے اور جو کجی ہے تو ملنا چھوٹ جاتا ہے اور تمام عمر کے لئے نجات ہو جاتی ہے۔

(۳۳۳) فرمایا کہ تھانہ بھون میں ایک درزی نے میری اور ایک اور مولوی صاحب کی دعوت کی اُس نے پلاؤ پکوایا یہ لوگ دال گوشت تو اچھا پکا لیتے ہیں کیونکہ روزمرّہ کی چیز ہے اور پلاؤ زردہ وغیرہ ٹھیک طور پر اِن سے نہیں پکتا میں نے کھانا تو شروع کیا مگر جب مجھسے نہ چلا تو میں نے کہا کہ بھائی کچھ روٹی بھی ہے اُس نے کہا کہ صاحب روٹی تو نہیں ہے صرف یہی پلاؤ پکایا تھا یہ سُنکر اُن دوسرے صاحب نے بھی کہا کہ مجھے بھی ورم جگر ہے اور چاول نقصان کرتے ہیں مگر کہنے سے اُس بیچارے کو تکلیف اور دل شکنی ہو گی میں نے کہا کہ آپ اسکو کھائیے میں تو روٹی کھاؤں گا چنانچہ میں نے اُس سے کہا کہ بھائی تم نے یہ نئی چیز بغیر پوچھے کیوں پکائی دال ساگ پکا لیتے یا اگر نئی چیز پکانے کا ارادہ تھا تو پوچھکر پکاتے یا نئی اور پرانی دونوں چیزیں پکاتے ہمارے لئے تو روٹی لاؤ کہنے لگا کہاں سے لاؤں میں نے کہا محلہ سے مانگ کر لاؤ آخر کار بیچارہ اُٹھا اور محلہ سے روٹی مانگ کر لایا تب ہم نے روٹی کھائی۔

(۳۳۴) فرمایا کہ میں شاہجہانپور میں ایک رئیس سے جو کہ لکھ پتی ہیں ملنے گیا میری ہمراہ ایک صاحب اور تھے اُن رئیس نے اپنے لڑکے کو پکار کر کہا کہ پان کی دو خوراکیں لاؤ وہ چار خوراک لایا اُنھوں نے دریافت کیا کہ تم چار کیوں لائے اُس نے جواب دیا کہ دو اسوقت کے واسطے دو رخصت کیوقت کیواسطے پھر فرمایا کہ یہ بھی سُنا ہے کہ وہ رئیس صاحب قربانی کا گوشت قصاب کے یہاں بھیجدیتے ہیں

کہ سیر بھر گوشت روز ہمارے یہاں بھیجدیا کرو اور ایک ماہ کے واسطے دیا سلائی لنگر باورچی کو دیتے ہیں کہ زیادہ نہ جلے اور جو ضائع ہو وہ جلانے والے کے ذمہ پھر فرمایا کہ اونکے یہاں خزانہ بہت تھا صدر اعلیٰ و ڈپٹی کلکٹری کے عہدوں پر رہے تھے رشوت اونھوں نے کبھی نہیں لی نہایت محتاط تھے ویسے زکوۃ وغیرہ سب حساب لگاکر پوری دیتے تھے مگر نپے تلے ضابطہ کے آدمی تھے کنجوس تھے عاقل تھے۔ ایک مرتبہ ہندوؤں سے مقابلہ ہو گیا تھا بولے سب قرضہ مسلمانوں کی طرف سے میں ادا کرتا ہوں میں وصول کرتا رہونگا اور کہا کہ بازار میں مسلمانوں کی دوکانیں کھلوادو بس یہ سنکر ہندو پست ہو گئے۔

## ۷ رجمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ

(۳۳۵) فرمایا کہ حضرت نظام الدین اولیاء قدس سرہٗ کی خدمت میں دو شخص بیعت ہونے آئے تھے اونھوں نے باہم کہا کہ فلاں جگہ کا حوض یہاں کے حوض سے بہت بڑا ہے حضرت نے فرمایا کہ تم نے ناپا ہے اونھوں نے کہا کہ ناپا تو نہیں ہے فرمایا کہ ناپ کر آؤ وہ گئے اور بہت عرصہ کے بعد ناپکر واپس آئے اور کہا کہ وہ حوض ایک بالشت بڑا ہے یہاں کے حوض سے حضرت نے فرمایا کہ یہ احتیاط کے خلاف ہے تم نے ایک بالشت بڑے کو بہت بڑا کہدیا تمھارے مزاج میں احتیاط نہیں ہے اس لئے ہم بیعت نہیں کرتے۔

(۳۳۶) فرمایا کہ ایک بزرگ تھے جب اونکی خدمت میں کوئی نیا شخص بغرض بیعت حاضر ہوتا تو اوسکے واسطے کھانا بھیجتے اور جو کھانا واپس آتا اوسمیں روٹی اور سالن کا تناسب دیکھتے اگر روٹی اور سالن تناسب سے بچا ہوتا تب تو بیعت فرمالیتے اور اگر کمی بیشی دیکھتے تو بیعت نہ فرماتے اور یہ جواب دیتے کہ تمھارے مزاج میں انتظام نہیں ہے ہم نے تو سالن اور روٹی انتظام سے بھیجا تھا تم نے بے انتظامی سے صرف کیا اس لئے ہم تمھیں بیعت نہیں کرتے۔

(۳۳۷) فرمایا کہ مولانا احمد علی صاحب کی خدمت میں دو طالب علم گنگوہ سے حاضر ہوئے مولانا کے یہاں سے اچھا کھانا دونوں صاحبوں کیواسطے آیا۔ ایک صاحب تو مزے کا دیکھکر بہت سا کھاگئے اور دوسرے صاحب نے تھوڑا کھایا۔ انجام یہ ہوا کہ جب تک دونوں صاحب رہے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی بیوی اِن دوسرے صاحب کیلئے تو ہر روز اچھا ہی کھانا بھیجتی رہیں کہ یہ لطیف المزاج

ہیں اور تھوڑا سا کھاتے ہیں اور پہلے صاحب کیلئے نوکروں چاکروں کا سا کھانا آتا رہا سمجھ لیا کہ یہ تو پیٹ بھرو ہے۔

(۳۳۸) فرمایا کہ میرے اصول میں ہے کہ اکٹھی چیز مت خرید و چاہے گراں ہو جاوے جسوقت ضرورت ہو لیلو کیونکہ زیادہ موجود ہونے پر خوب اَللّے تللّے سے صرف ہوتی ہے دوسرے یہ کہ حتی الامکان دُور سے چیز نہ منگاوے اسمیں بہت سی دقتیں ہیں۔

## ۸ جمادی الاُولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۳۳۹) فرمایا کہ ایک صاحب کانپور میں میرے پاس آئے جو دس روپیہ مانگتے پھرتے تھے اونکا قول تھا کہ جنت کیا ہے۔ دوزخ کیا ہے اور حور کیا چیز ہیں ہمیں تو کسی چیز کی کچھ پرواہ نہیں میں نے کہا میاں جو کسی دن بیوی رُوٹھ جاتی ہوگی تو رات بھر میاں کو نیند نہ آتی ہوگی۔ حور کو دیکھا نہیں ہے ورنہ حقیقت کھل جاتی ؎

این مدعیاں درطلبش بیخبراند  کانراکہ خبرشد خبرش باز نیامد

اور جب تمکو دس روپیہ سے استغنا نہیں کیا منہ لیکر جنت سے استغنا کا دعویٰ کرتے ہو۔

## ۱۰ جمادی الاُولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز دوشنبہ

(۳۴۰) فرمایا کہ ایک مجذوب ننگے پھرا کرتے تھے معتقدین نے کہا کہ کچھ باندھ لینا چاہئے بالکل ننگا پھرنا ٹھیک نہیں اونھوں نے کہا جو کہو باندھ لوں لوگوں نے ایک لنگوٹا دیا اُنہوں نے باندھ لیا چونکہ غذا اچھی کھانے کو ملتی اور ہوش حواس درست تھے نہیں اُس لنگوٹے میں بھی چکنائی لگ جاتی اسوجہ سے اُس لنگوٹے کو چوہے کترنے لگے اُن چوہوں کے مارنے کے لئے بلّی پالی پھر وہ بلّی کھانے خراب کرنے لگی تو اوسکی ضرورت سے کتّا پالا وہ کھانے خراب کرنے لگا تو اوسکی حفاظت کیلئے ایک آدمی نوکر رکھا پھر اُس آدمی نے جب مرغن کھانے کھا کر اِدھر اُدھر پھرنا شروع کیا تو اوسکی شادی کر دی پھر اوسکے اولاد ہو گئی سب مجمع ایک دن اُن مجذوب کے سامنے آیا جب اونھیں معلوم ہوا کہ یہ سب قصّے اِس لنگوٹے کی وجہ سے ہوئے ہیں بس اونھوں نے اُس لنگوٹے ہی کو کھولکر پھینکدیا۔

(۳۴۱) فرمایا کہ کانپور میں ایک لڑکا بہت شریر تھا بہت سے اوستاد اوسکو پڑھانے سے

عاجز آگئے تھے ایک میانجی نے کہا کہ میں اسکو پڑھاؤنگا چنانچہ اوسکو پڑھانا شروع کیا اور یہ معمول کرلیا کہ اُس لڑکے کے روزانہ صبح کو بلاوجہ دس قمچی لگادیتے جب پہلے دن اُس کے دس قمچی لگائیں تو اُس نے کہا کہ میں نے کیا خطا کی ہے میانجی نے کہا کہ خطا کچھ نہیں تمھیں ضرورت ہے اسکی بس اسی طرح دس قمچیاں روز لگا کرتی تھیں۔

## ۱۱ ر جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز سہ شنبہ

(۳۴۲) فرمایا کہ اکبر کے دربار میں ایسے ایسے عقلاء جمع تھے کہ ہر شخص بذات خود سلطنت کی قابلیت رکھتا تھا اور فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرماتے تھے کہ شاہجہاں کا دماغ بہ نسبت عالمگیرؒ کے سلطنت سے زیادہ مناسبت رکھتا تھا البتہ عالمگیرؒ میں جوش دینی زیادہ تھا لیکن زوال سلطنت کی بنیاد ڈالنے کا الزام جو عالمگیر کے ذمہ رکھا جاتا ہے یہ محض غلط ہے اصل یہ ہے کہ اکبر کے زمانہ میں جو ہندوؤں کا سلطنت میں زیادہ دخل ہوگیا تھا اوسکو عالمگیرؒ نے دفعتاً ہٹانا چاہا اس سے سلطنت کی جڑ کمزور ہوگئی تو بانی اسکا اکبر ہے نہ کہ عالمگیر پھر عالمگیر کی شجاعت کا ایک قصہ بیان کیا کہ ایکمرتبہ عالمگیرؒ کی تاناشاہ سے لڑائی ہوئی دونوں طرف سے برابر گولی چل رہی تھی درمیان میں نماز کا وقت آگیا اسطرف سے جو امام بنتا تھا وہی اوسطرف کی گولی سے شہید ہو جاتا تھا جب اسطرح چند اماموں کی شہادت ہوچکی تو آخرکار حضرت عالمگیرؒ خود امام بنے پھر جو گولی آئی وہ بچکر نکل گئی آپ نماز پڑھانے میں برابر مصروف رہے جو گولی آتی تھی وہی بچکر نکل جاتی تھی یہ آپکی کرامت تھی مگر باوجود اسکے بعض رسوم کو یہ بھی نہ ہٹا سکے چنانچہ شاہی خاندان میں قاعدہ تھا کہ لڑکیوں کی شادی نہیں کیجاتی تھی ویسی ہی بیٹھے بیٹھے وہ لڑکیاں عمریں ختم کردیتی تھیں مگر شادی نہیں ہوتی تھی اس رسم کو عالمگیرؒ بھی نہ مٹا سکے۔ کیونکہ بالغ لڑکیوں پر شرعاً جبر نہ چل سکتا تھا۔

## ۱۳ ر جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز پنجشنبہ

(۳۴۳) ایک اسلامی حکومت کی نسبت فرمایا کہ وہاں خفیہ پولیس کا بہت زور شور ہے یہانتک کہ بی بی کو میاں کی خفیہ میں ہونیکا شبہ ہے اور میاں کو بی بی پر یہی شبہ ہے پھر فرمایا کہ ایک صاحب نے ایک مضمون متعلق بعض مصالح حکومت کے لکھا بالکل تنہائی میں

جسکی کسی کو اطلاع نہ تھی اور یہ ارادہ تھا کہ صبح کو وہاں کے حاکم کو سُناؤنگا۔ صبح کو جب صاحب مضمون دربار میں حاضر ہوئے تو موقع کے منتظر تھے مگر پیش کرنیکا موقع نہ ملا لیکن اُس حاکم نے اپنی تقریر میں اُن سب امور کے متعلق جواب دیدیا جس سے یہ مضمون نگار متحیر رہ گئے جب دربار برخاست ہوگیا اور انھیں تنہائی کا موقع ملا تو صاحب مضمون نے کہا کہ کیا آپکو اسکا کشف ہوگیا جواب دیا کہ کشف تو نہیں ہوا بلکہ عقل کے ذریعہ سے معلوم ہوا جو بات کہ کشف سے معلوم ہوتی ہے قریب قریب عقل سے بھی اوسکا ویسا ہی علم ہو سکتا ہے صرف اتنا فرق ہے کہ کشف کی مثال ٹیلیفون کی سی ہے اور عقل کی مثال ٹیلیگراف کی سی۔

(۳۴۴) فرمایا کہ لوگوں کو پہلے طریقوں کی قدر نہیں پہلے مٹنے کے قاعدے بھی اچھے تھے پہلے جو بادشاہوں میں لڑائیاں ہوتی تھیں وہ اسطرح ہوتی تھیں کہ دونوں طرف سے ایک ایک شخص لڑائی کے لئے مقرر ہوجاتا تھا اور اونھیں دونوں کی ہار جیت سے تمام سلطنت کی فتح و شکست کا فیصلہ ہوجاتا تھا۔

(۳۴۵) فرمایا کہ اختیاری امور کے متعلق خود ہمت کرنی چاہیئے پیر کا منتظر نہ رہے خود پیر ہی سے کوئی پوچھے کہ ترک معاصی میں تم نے ہمت کی تھی یا تمھارے پیر نے۔ پیر تو طریقہ بتلاتا ہے جیسے کوئی کسی کو چکی پیسنے کا طریقہ بتلادے تو طریقہ معلوم ہو جانیکے بعد خود اسی طرح چکی پیسنا چاہیئے اگر کوئی بتانے والے کا منتظر ہو کر بیٹھ جاوے اور خود نہ پیسے تو ظاہر ہے کہ وہ اپنے مقصود کو کسطرح پہونچیگا۔

(۳۴۶) فرمایا کہ حافظ عبدالرحیم کہتے تھے کہ میں مکہ معظمہ میں حضرت حاجی صاحبؒ کے پاس حرم میں بیٹھا تھا کہ ایک بزرگ کو دیکھا کہ وہ ایک شخص سے کسی خطا پر اُٹھک بیٹھک کروا رہے تھے حضرت حاجی صاحب نے فرمایا کہ یہ پیر مُرید ہیں اسکے بعد فرمایا بھلا ہم نے بھی کبھی تمکو ایسی سزا دی ہے۔

(۳۴۷) فرمایا کہ ایک شخص چور تھا اتفاق سے کوئی شخص دُور کا کسی سے کوئی غلط سلط روایت سُنکر اوسکا معتقد ہوگیا اور اُس سے آکر ملا اور اپنی عقیدت ظاہر کر کے طالب بیعت کا ہوا اُس نے کہا کہ بھائی میں تو چور ہوں میرے پاس کیا رکھا ہے اُس آدمی نے

جواب دیا کہ تم کچھ ہی ہو میں تو اب آگیا مجھے مرید کر لو غرض اسرار سے مرید ہوا پھر کہا کہ کچھ تعلیم کیجئے اُس نے دلمیں سوچا کہ اسکو کوئی ایسا کام بتلاؤ جو عمر بھر پورا ہی نہو تاکہ اس سے پیچھا چھوٹے اُس سے کہا کہ فلاں جگہ ایک درخت خشک کھڑا ہے اوسکی جڑ کو پانی دیا کرو جب اُس پر پہلا پھل آجائے تو وہ پہلا پھل لیکر میرے پاس آنا اونھوں نے پوچھا کہ میں آپ کو اوسوقت کہاں تلاش کروں کہا کہ میں یا تو گھر ملونگا یا جیلخانہ بس میری ذو ہی جگہ ہیں۔ وہ شخص بیچارے گئے اور جاکر اُس جڑ کو پانی دینا شروع کر دیا۔ ایک عرصہ دراز کے بعد وہ پھوٹ نکلی پھر شاخیں نکلنے لگیں رفتہ رفتہ وہ پورا درخت ہوگیا اور لہلہانے لگا اور اُس پر پھل بھی آیا پانی دینے کی ابتدا سے اور پھل آنے تک بارہ برس کی مدّت گذری جب پھل آگیا تو وہ اوسکو لیکر چلے جب اونکے مکانپر پہونچے تو وہ موجود نہ تھے دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ وہ تو جیل خانہ میں ہیں بس وہیں پہونچے اور آم پیش کیا اونھوں نے نصف آم تو خود کھایا اور نصف اونکو دیا بس اُس آم کے کھاتے ہی خود بھی اور وہ بھی دونوں صاحب حال ہو گئے۔

(۳۴۸) فرمایا کہ ایک کنجوس نے ایک مکان کرایہ لیا جسمیں پہلے ایک سخی شخص رہتا تھا اُن سخی کے یہاں بہت سے سائل آیا کرتے تھے اُسی عادت کیموافق اب بھی آیا کرتے اور یہ سب کو اللہ کریم کہکر ٹالدیتا ایک روز یہ اپنی لڑکی سے کہنے لگا کہ توبہ اِس گھر پر کتنے سائل آتے ہیں اُس نے کہا کہ جب تک اللہ کریم یاد ہے اوسوقت تک کچھ فکر کی بات نہیں ہے۔

(۳۴۹) فرمایا کہ ذکر شغل سے بعض لوگوں کے اخلاق اور زیادہ بگڑ جاتے ہیں آدمی اپنے کو احوال وکیفیاّت کا مستحق اور بزرگ سمجھنے لگتا ہے۔ ایک بزرگ نے اسی وجہ سے اپنے ایک مرید کو ذکر شغل چھڑوا کر کیونکہ اُن مرید میں عجب آگیا تھا بجائے ذکر شغل کے کتّوں کی خدمت سپرد کی تھی کتّے زبردست تھے۔ ایک دن وہ کتّے بھاگے اونکے پیچھے یہ بیچارے بھی کھنچتے چلے گئے یہانتک کہ بہت چوٹ لگی خون میں تر ہوگئے اوسوقت اللہ تعالےٰ کا خاص فضل ہوا وہ مُرید حضرت شیخ عبد القدوس گنگوہی رح کے پوتے تھے اور پیر

حضرت شیخ نظام الدین بلخی تھے جب مُرید کی یہ حالت ہوئی تو حضرت شیخ گنگوہی کی روحانیت
اِن پر غنودگی میں ظاہر ہوئی اور یہ کہا کہ تم پیر ہو تمھیں اِس سے زیادہ حق ہے مگر ہم نے تمہارے
ساتھ ایسا نہیں کیا تھا بس اُن پیر صاحب نے اُن مُرید کو پھر تو اکرام کے ساتھ بلوایا اور
کُتّوں کی خدمت لے لی پھر ذکر شغل کی تعلیم فرمائی۔

## ۱۵ر جمادی الاوّلیٰ ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۳۵۰) فرمایا کہ ملکہ نہایت سلیم المزاج تھی ایک صاحب جو کہ لندن میں تھے
اونکے معرفت ایک اور شخص خدمتگاروں میں ہو کر گئے۔ اُن صاحب نے اُس شخص کو
دربار شاہی میں جانے کا اور وہاں کے سلام وغیرہ کا طریقہ بتلایا جس میں جھکنا بھی تھا
اونھوں نے کہا کہ میں تو نہیں جھکونگا اُن صاحب نے بہت سمجھایا مگر وہ نہ مانے اور کہا کہ
میں نوکری ہی نہیں کرتا آخر کار اُن صاحب نے اونکا حال ملکہ سے بیان کر دیا ملکہ نے کہا
کہ ہمیں اطلاع نہیں تھی کہ مسلمانوں کے یہاں سلام کے وقت جھکنا منع ہے اس لئے اب
ہمارا حکم ہے کہ مسلمان اپنے مذہب کے خلاف سلام نہ کیا کریں۔

(۳۵۱) بعض زبانوں کی نسبت فرمایا کہ اسکے اندر گنجائش تلبیس کی بہت ہے اس لئے
اکثر مطالب کے سمجھنے میں دھوکا ہو جاتا ہے اور زبان عربی میں بالکل ہی تلبیس کی گنجائش نہیں۔

## ۱۸ر جمادی الاوّلیٰ ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۳۵۲) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ میں شریعت کی رُو سے تو آپکو ولی اللہ
سمجھتا ہوں پہلے طریقت کی رو سے بھی سمجھتا تھا مگر جب سے آپکی کتاب میں یہ لکھا دیکھا کہ
بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہمیں سینہ میں سے کچھ دیدو تو سینہ میں کیا رکھا ہے سو البلغم کے
بس جب سے میں نے وہ خیال چھوڑ دیا۔ فرمایا دِل میں تو آتا ہے کہ یہ جواب لکھوں کہ جس دن
آپ قرآن شریف میں یہ آیت پڑھینگے لیس البران تولوا وجوہکم الآیہ تو اوسدن استقبال
قبلہ بھی چھوڑ دینگے۔ مگر مخاطب جب اتنا کم فہم ہے تو کیا جواب لکھوں۔

## ۱۹ر جمادی الاوّلیٰ ۱۳۳۵ھ بروز چہار شنبہ

(۳۵۳) ایک نو وارد صاحب سے جنھوں نے پڑھنے کیلئے یہاں رہنے کا قصد ظاہر

کیا تھا فرمایا کہ تم یہاں رہکر کھانے کا کیا انتظام کروگے اونھوں نے کہا کہ میں تو حضور کے بھروسے
آیا ہوں فرمایا کہ بھائی ہم اسکا کچھ بندوبست نہیں کر سکتے تم کوئی مسجد ڈھونڈھ لو یا کوئی نوکری
وغیرہ کرو جب تم انتظام کر لوگے تو میں تعلیم کا انتظام کر دونگا اونھوں نے کہا کہ میں ہردوئی
چلا جاؤں وہاں مجھے ایک صاحب نے بلایا تھا فرمایا کہ اسکا مجھسے ذکر کرنے کی کیا ضرورت
ہو اگر یہاں رہنا چاہو تو میں نے اوسکا طریقہ بتلا دیا اور اگر یہاں نہ رہنا چاہو تو جہاں جا ہو
چلے جاؤ مجھسے کیا کہتے ہو اور جب تک تمھارا کچھ انتظام ہو اوسوقت تک بھی یہاں رہنا مناسب
نہیں کسی اور مسجد وغیرہ میں رہو یہ سنکر وہ صاحب اگلے دن یہاں سے بالکل ہی چلے گئے۔

## ۲۰ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز پنجشنبہ

(۳۵۴) ایک صاحب نے اپنے بھتیجے کے ہاتھ حضرت والا کی دعوت کہلا کر بھیجی فرمایا
کہ وہ خود کیوں نہیں آئے جواب دیا کہ اونکو سانس کا مرض ہے فرمایا کہ کیا وہ کہیں باہر جاتے
نہیں ہیں مجھے ایسی دعوت منظور نہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یوں ہی چلتی ہوئی دعوت
ہے ورنہ اگر محبت سے ہوتی تو ضرور خود آتے مجھے ایسی دعوت سے شرم آتی ہے۔

(۳۵۵) فرمایا کہ پرانے لوگوں کو نام وری کا بہت خیال ہوتا ہے والد صاحب شاہ
ولایت صاحب رح کے عرس میں دیگ بھیجا کرتے تھے جب میری عملداری ہوئی تو میں نے
موقوف کی کہ بدعتیوں کی پرورش ٹھیک نہیں ایک دن خواب دیکھا کہ بہت سی قبریں
ہیں اونمیں پکی زیادہ ہیں اور وہاں کوئی یہ کہہ رہا ہے ؎

در کارخانۂ عشق از کفر ناگزیر ست　　آتش کرا بسوزد گر بولہب نباشد

پھر فرمایا کہ اگر کوئی اور ہوتا تو اس خواب سے متاثر ہو کر دیگ بھیجنا شروع کر دیتا مگر میں نے
یہ سمجھا کہ یہ حکمت بتلائی گئی ہے۔

(۳۵۶) فرمایا کہ ہندو کہتے ہیں کہ مسلمان بڑے سخت دل ہیں انھیں جانوروں کو ذبح کرتے
ہوئے درد نہیں آتا اونکا یہ کہنا غلط ہے۔ مولانا محمود حسن صاحب نے ایک گائے پالی تھی قصائی
اوسکے اسی روپیہ دیتے تھے جب وہ ذبح کی گئی تو مولانا کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے
جب دل دکھا جب ہی تو آنسو جاری ہوئے۔

## ۲۱ جمادی الاُولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ

(۳۵۷) فرمایا کہ کانپور میں بقرعید کو ہم سب لوگ مسجد میں بیٹھے تھے مدرسہ کے لئے کھالیں آرہی تھیں اُن کے جمع کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد تک بیٹھنا پڑا۔ ایک شخص عشاء کی نماز کے بعد آیا بیٹھنے والوں کو یہی خیال ہوا کہ یہ بھی کھال لایا ہوگا اُس سے دریافت کیا کہ بھائی تو کیا لایا اُس نے کہا صاحب کچھ نہیں میں تو نماز پڑھنے آیا ہوں۔

(۳۵۸) فرمایا کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ وضو کرتے میں اُقلیدس و مساحت کے سوالات حل کرتے جاتے تھے ایک وہاں اسکول تھا وہاں کے مدرس پوچھنے آجاتے تھے مولانا یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ اوّل مرتبہ ہی میں جہانتک میرا ذہن پہونچنا ہوتا ہے پہونچ جاتا ہے اگر نہیں پہونچتا تو میں سمجھ لیتا ہوں کہ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آویگی باوجود اس کمال کے جب سمجھ میں نہ آتا تھا تو کسی کے پاس کتاب لیکر بلا تکلف جا بیٹھتے تھے۔

(۳۵۹) فرمایا کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ فتویٰ نہیں دیتے تھے یہ فرما دیتے تھے کہ مولانا رشید احمد صاحب بہت بڑے عالم ہیں اونکے پاس لیجاؤ۔ ایکبار مولوی محمد علی صاحب کہتے تھے کہ ایک مرتبہ سب حضرات جمع تھے جو مسئلہ کوئی پوچھنے آتا اُس سے ہر بزرگ یہی فرما دیتے کہ اسکو اونکے پاس لیجاؤ وہ اس فن کو خوب جانتے ہیں وہ بتادینگے۔

(۳۶۰) فرمایا کہ مولانا احمد علی صاحب کو جب بیماری میں مولانا رشید احمد صاحبؒ دیکھنے گئے مولانا احمد علی صاحب نے خادم سے فرمایا کہ مولانا گنگوہی کا بچا ہوا کھانا مجھے دینا اُس سے شفا ہوگی۔

(۳۶۱) فرمایا کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ فرماتے تھے کہ حدیث پڑھنے کے وقت میں یہی سوچا کرتا تھا کہ یہ بات رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کیوں فرمائی چنانچہ یہی علوم اللہ تعالےٰ نے آپ پر منکشف فرمائے اسرار و حکم شریعت۔

## ۲۲ جمادی الاُولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز شنبہ

(۳۶۲) ایک صاحب جالندھر سے تشریف لائے اونھوں نے آتے ہی دو روپیہ حضرت والا کی خدمت میں پیش کئے اور خط بھی پیش کیا جو اونکے خط کے جواب میں حضرت والا نے

روانہ فرمایا تھا روپیوں کی بابت فرمایا کہ یہ آپ کی پہلی ملاقات ہے اِس لئے اِن روپیوں کا لینا میرے معمول کے خلاف ہے اور خط میں میں نے یہ لکھا ہے کہ اگر صرف تعلیم وتلقین ہی مقصود ہو اور بیعت کی درخواست نہ کی جائے تو پھر جواب عرض کروں تو اس خط کا جواب آپ کے پاس سے آنا چاہیئے تھا نہ کہ آپ پہلے خود ہی آگئے میں اب کہتا ہوں کہ مجھے بیعت سے انکار ہے اگر اب آپ اس صورت میں رہنا چاہیں تو جواب دیں اِس پر اُن صاحب نے کچھ اور تقریر بصورت مجادلہ شروع کی فرمایا کہ اِس سے کیا فائدہ مجھے اپنا اختیار ہے آپ کو اپنا اختیار ہے اِس پر اونھوں نے کہا کہ تو اچھا میں جاتا ہوں حضرت والا نے فرمایا کہ بہت اچھا تشریف لیجائیے وہ اوٹھکر چلے اور خط وہیں ڈالدیا حضرت والا نے فرمایا کہ یہ کاغذ آپکی مِلک ہے اِسکو آپ یہاں کیوں چھوڑتے ہیں آخر کار وہ خط اوٹھا کر چلدیئے غالباً اونھوں نے وہ خط باہر جاکر چاک کرڈالا اِس پر حضرت والا نے فرمایا کہ ایک تو یہ بدتمیزی کی کہ بلا اجازت چلے آئے دوسری یہ کہ خط یہاں چھوڑا تیسری یہ کہ خط کو چاک کیا پھر فرمایا کہ انھیں واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ لوگ محض بیعت ہی کو مقصود بالذات سمجھتے ہیں اگر یہی برتاؤ جو میں کرتا ہوں اور جگہ بھی ہونے لگے تو پھر لوگوں کی کافی اِصلاح ہو جب ان شخص کی سمجھ کی یہ کیفیت ہے تو پھر انکو بیعت کرکے کیا امید ہے کہ مقصود کو حاصل کرینگے جبکہ مقصود کو سمجھتے ہی نہیں اگرچہ اسوقت تو ان کو میری یہ تقریر ناگوار ہوئی مگر کبھی یاد کرینگے بس بیعت سے جو مقصود ہے اِصلاح وہ تو اب بھی حاصل ہو گیا اور یہاں سے یہ بھی خالی نہ گئے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ بغیر بیعت کے شیخ تعلیم میں دریغ کریگا فرمایا کہ یہ تو جوٹٹا پن ہے اللہ کا نام بتانے میں کس مسلمان سے عذر ہو سکتا ہے پھر فرمایا کہ بعض لوگ گھیر گھیر کر بزرگوں کے یہاں لیجاکر چپکاتے ہیں میں نے تو اِس لئے میدان خالی کر دیا ہے کہ بھائی یہاں آنے والوں کو بھی تم ہی لیجاؤ اب جو شخص بچکر یہاں رہے گا وہ کام کا ہوگا اور تمام عمر اُس سے لطف رہے گا ان صاحب نے میرے لکھنے کو جھوٹ سمجھا کہ یوں ہی تواضع سے بیعت سے عذر لکھ رہے ہیں میں جب پہونچ جاؤنگا تو کرہی لینگے۔

(۳۶۳) نورحق کے غذا ہونے کا ذکر تھا فرمایا کہ عوام کی زبان پر بطور مقدمات مسلّمہ کے

یہ مضمون آجاتا ہے چنانچہ عورتیں کہا کرتی ہیں کہ اونھیں بھوک کیسے لگے اونکا پیٹ تو نور سے بھرا ہوا ہے گویا نور غذا کا کام دیتا ہے۔

(۳۶۴) فرمایا کہ خانہ کعبہ کی عمارت میں اسقدر حسن ہے کہ اہل ظاہر کو بھی کشش ہوتی ہے طواف کے وقت علماء و جہلاء کو صاف یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا کوئی یہاں جلوہ افروز ہے اور ہم اوسکے گرد طواف کر رہے ہیں ایک صاحب جو کہ متبع سُنّت اور اہل علم تھے نماز کے لئے وہاں موجود تھے اور میں بھی موجود تھا وہ کہنے لگے کہ کیوں جی اگر کوئی اس کو خدا سمجھ جائے تو کیا ہو میں نے خیال کیا کہ اسوقت اِن پر حال طاری ہے میں نے اُن کے حال کی حفاظت کے لئے کہا کہ عقیدہ تو ایسا نہونا چاہئے اور اگر عقیدہ ایسا نہو محض بے اختیار خطرہ آجاوے تو کچھ حرج نہیں۔ پھر فرمایا کہ مجھے تو طواف کے وقت ایسا معلوم ہوتا تھا کہ بادشاہ تخت پر جلوہ افروز ہے اور اُس نے اپنے گرد طواف کا حکم دیا ہے اور سب طواف کر رہے ہیں۔

(۳۶۵) فرمایا کہ ایک طالب علم جولاہہ مدرسہ دیوبند میں پڑھتے تھے مولانا محمد یعقوب صاحبؒ جب جولاہوں کی حکایت سُناتے تو وہ کہتے کہ مولوی صاحب جولاہوں کے ہی قصّے سُنایا کرتے ہیں مگر وہ طالب علم بڑے گستاخ تھے جب مولانا کہیں چلے جاتے تو وہ مولانا کی درس گاہ پر جا کر بیٹھتے تھے اور یہ حضرت مولانا سید احمد صاحب مدرس ثانی کی طرف کو کرتے تھے۔

(۳۶۶) فرمایا کہ ایک حکایت نہایت عبرت خیز ہے وہ یہ ہے کہ ایک موضع میں کسی گذرنے والے مسلمان مسافر نے وہاں کے لوگوں سے پانی مانگا دیکھا کہ وہاں کے مسلمانوں نے سوٗر پال رکھے ہیں مسافر نے اونکا مذہب پوچھا کہنے لگے ہم نہیں جانتے البتہ ہمارے یہاں ایک کتاب ہے اونھوں نے کہا دکھلاؤ اُن مسلمانوں نے ایک کتاب دکھلائی جسپر گوبر چھڑک رکھا تھا دیکھا تو قرآن مجید تھا اُس قرآن مجید کے آخر میں کسی کے قلم کے لکھے ہوئے کچھ حالات لکھے تھے جنکا خلاصہ یہ تھا کہ کوئی نواب تھے اونھیں بادشاہ کی طرف سے بوجہ عتاب گانوں میں رہنے کا حکم ہوا اونھوں نے بادشاہ سے بہت عذر کیا مگر بادشاہ نے منظور نہ کیا

اور یہ کہا کہ ہم نے تمھیں یہ سخت سزا اس لئے دی ہے کہ گانوں میں رہنے سے بوجہ عدم حصول علم تمھاری نسل جاہل ہو جاوے گی چنانچہ اُن نواب صاحب نے خود ہی لکھا تھا کہ میری نسل بوجہ جہل کے ضرور بگڑ جاوے گی کیونکہ یہاں گانوں میں تحصیل علم کا کچھ انتظام نہیں وہ نواب صاحب قوم کے سید تھے دیکھئے جہل نے کہاں سے کہاں پہونچا دیا۔

(۳۶۷) فرمایا کہ منجھولی کے راجہ کی بابت یہ سُنا ہے کہ بڑا دلیر تھا اوسکے کمرہ میں آگ لگی نکلنے کی جگہ نہ تھی کسی کو پُکارا نہیں بس پلنگ پر لیٹ گیا اور جل کر مر گیا پھر فرمایا کہ اتنی مضبوطی ہو تو جہالت مگر ہے مضبوطی۔

## ۲۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ بروز پنجشنبہ

(۳۶۸) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ میں عرصہ سے ذکر شغل کرتا ہوں مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا میں نے انہیں لکھا کہ تم فائدہ کس کو سمجھتے ہو کہ جو وہ حاصل نہیں ہوا اونہوں نے پھر جواب میں لکھا کہ میری تحریر کا اعتبار نہیں ہے جو اُس وقت دل میں آیا یوں ہی لکھدیا ہوگا میں کچھ نہیں جانتا نہ میرا کچھ مقصود ہے میں معافی چاہتا ہوں حضرت والا نے فرمایا کہ بس ایک ہی سوال میں سیدھے ہو گئے اگرچہ میں نے بتلایا نہیں مگر اون کو خود نظر آگیا اگر میں اس سوال سے چشم پوشی کرتا تو وہ تمام عمر اس غلطی میں مبتلا رہتے

(۳۶۹) فرمایا کہ مسائل کی باتوں کے سوائے اور امور باطنی میں محض کتاب دیکھ کر بلا دریافت کئے ہوئے عمل نہ کرنا چاہیئے اس لئے کہ ایک بات ایک شخص کے لئے مفید ہوتی ہے اور دوسرے کے لئے مضر ہوتی ہے سب کے لئے یکساں حکم نہیں ہے اس لئے بغیر پوچھے عمل نہ کرے

(۳۷۰) فرمایا کہ قاضی ثناء اللہ صاحبؒ کی رائے ہے کہ اصل میں یہ نجوم بھی کسی نبیؑ کو بتلایا گیا ہے مگر چونکہ اس کے قواعد محفوظ نہیں رہے اس لئے یہ اب قابل اعتبار نہیں اس لئے اب اُس پر عمل حرام ہے مگر یہ قول عوام میں شائع کرنے کے قابل نہیں ہے گو خواص کو مضر بھی نہیں۔ پھر فرمایا کہ تمام صنعتوں اور حرفتوں کے اصول بغیر وحی کے معلوم نہیں ہو سکتے محض عقل سے معلوم کرنا بعید معلوم ہوتا ہے۔

(۳۷۱) فرمایا کہ مجھ سے ایک مدنی کہتے تھے کہ مدینہ طیبہ میں ایک مرتبہ سیلاب آگیا تھا

اُس کی وجہ سے اُحد کے قبرستان میں کچھ لاشین نظر آئیں ۱۶ الاشین برابر برابر رکھی ہوئی تھیں اُن کے موٹے موٹے کپڑے تھے نہ تو کپڑے گلے تھے اور نہ بدن میں کچھ فرق آیا تھا پھر فرمایا کہ حکیم سراج الحق صاحب میرے پھوپا تھے اُن کی صاحبزادہ کی بی بی تھیں بی عمدہ وہ بہت صالحہ تھیں خوب لکھی پڑھی تھیں دیکھنے والی عورتین کہتی ہیں کہ اُن کا انتقال ہونے پر اُس کی لاش چندروز بعد تک بالکل تازہ رہی لدھیانہ میں انتقال ہوا تھا وہاں سے کرانہ لاش لائی گئی تھی

(۳۷۲) فرمایا کہ مولوی..... صاحب بہت صاف گو تھے وہ کہتے تھے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے ایسا مضبوط قلب دیا ہے کہ اگر ہفت اقلیم کے بادشاہ ملکر مجھ سے تہدید کے ساتھ گفتگو کریں تو مجھے کچھ پروانہ ہو پھر حضرت والا نے فرمایا کہ اس قوت قلبی کی وجہ سے وہ اکثر مناظرہ میں غالب آجاتے تھے لیکن معقولی تھے تصوف کے قائل نہ تھے اول اول حضرت حاجی صاحب سے لڑا کرتے تھے البتہ آخر میں معتقد ہو گئے تھے پھر فرمایا کہ پرانے لوگوں میں دنیا کا اثر کچھ ضرور ہوتا ہے چاہے وہ بزرگ ہی ہوں چنانچہ حضرت حاجی صاحبؒ جب غدر میں روپوش ہو کر مکہ معظمہ تشریف لے گئے تھے تو مکۂ معظمہ جانے سی قبل..... بھی تشریف لے گئے تھے مولوی..... صاحب نے اس وجہ سے کہ اتنے بڑے شیخ یہاں تشریف لائے ہیں اگر کوئی مرید نہ ہوا تو بڑی ہیٹی ہوگی بہت گھیر گھار کر کے ایک جولاہہ کو حضرت حاجی صاحب سے مرید کرایا تھا اس قصہ سی ظاہر ہے کہ وہ کس مذاق کے تھے۔

(۳۷۳) فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ خطرات جو لوگوں کو ستاتے ہیں تو وہ خطرات اگر دفع نہوں تو دفع کے پیچھے نہ پڑنا چاہئے بلکہ اُن ہی میں قدرت الٰہی کا مشاہدہ کرنا چاہئے کہ اللہ اکبر وساوس کا بھی کیسا سلسلہ ہے کہ دفع ہی نہیں ہوتا یہ سالک کے مناسب ہے کہ بس قدرت الٰہی کے مشاہدہ میں مستغرق ہو جاوے۔

(۳۷۴) فرمایا کہ ایک بزرگ ایک مولوی صاحب کے وعظ میں بیٹھے تھے مولوی صاحب کے دل میں عجب کا خطرہ پیدا ہوا کہ میں نے وعظ میں بہت اچھے مضامین بیان کئے ہیں بڑا دانشمند ہوں اصل میں وہ بزرگ اُن کی طرف متوجہ ہوئے بیٹھے تھے اُس کی وجہ سے یہ اثر تھا کہ جو اچھے مضامین مولوی صاحب کے قلب میں آرہے تھے اُن بزرگ کو مولوی صاحب کا یہ خطرہ مکشوف

ہوا بس وہ دوسری طرف یعنی ذکر وغیرہ میں مصروف ہو گئے پھر مولوی صاحب سے کچھ بھی نہ بیان کیا گیا وہیں کا وہیں مضمون رہ گیا۔

(۳۷۵) فرمایا کہ ایک مدعی اجتہاد کے چار بیٹے تھے اُن میں سے ایک کو بدعتی بنا دیا تھا ایک کو تعزیہ بنانے والا ایک کو سنی علی ہذا القیاس اور یہ کہتے تھے کہ مذاہب مختلف ہیں نہ معلوم کون مذہب حق ہو اس لئے گھر میں سب طرح کے ہونے چاہئیں جو راہ راست پر ہوگا وہ سب کو بچالے گا خبطی تھے بس ایسی ہی سوجھی۔

(۳۷۶) فرمایا کہ حضرت ابراہیم بن ادہمؒ کا ایک مرتبہ تہجد قضا ہوا اوس کی انھوں نے تدبیریں کیں کھانا وغیرہ کم کھایا اُس دن ایسی نیند آئی کہ صبح کی نماز ہی قضا ہو گئی الہام ہوا کہ تفویض کر دو وہ فرما. تے ہیں فوضت فاسترحت

(۳۷۷) فرمایا کہ ایک مولوی صاحب سے سُرین کی عربی پوچھی انھوں نے کہا کہ عرب میں سُرین ہی نہیں ہوتا پھر عربی کہاں سے ہو۔

## ۲۸ جمادی الاولی ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ

(۳۷۸) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ یکسوئی نہیں ہوتی حضرت والا نے جواب میں تحریر فرمایا کہ یکسوئی نہونے سے کیا حرج ہے انھوں نے پھر لکھا کہ حرج تو کچھ نہیں ذرا طبیعت پریشان ہوتی ہے حضرت والا نے تحریر فرمایا کہ باوجود جی نہ لگنے کے کام میں لگا رہنا سخت مجاہدہ ہے اور مجاہدہ ہی اصل طریق ہے پھر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے کام میں بھی راحت ڈھونڈھتے ہیں پھر دنیا داروں اور اللہ والوں میں فرق کیا ہوا

(۳۷۹) فرمایا کہ بڑی آدمیوں کے نماز پڑھنے میں یہ فائدہ ہے کہ آج جامع مسجد کے فرش کے ٹاٹ کے لئے ایک ہی صاحب نے دام دیدیے انہیں صاحب نے یہ بھی کہا کہ جو کوئی کام ہوا کرے مسجد یا طالب علموں کے متعلق تو مجھے اطلاع دیدی جایا کرے حضرت والا نے فرمایا کہ طالب علموں کا کام تو خدا کے فضل وکرم سے چلا ہی جاتا ہے پھر دوسرے موقع پر فرمایا کہ خدا نہ کرے جو طالب علموں کی حاجت اُن کے سامنے پیش کی جائے شرم آتی ہے طالب علموں کی بابت کسی سے کہتے ہوئے یوں دل چاہتا ہے کہ طالب علم بادشاہ بن کر

رہیں تاکہ اُن میں استغنا کی شان پیدا ہو اور دوسرے لوگ بھی اس استغنا کو دیکھ کر سبق حاصل کریں۔

(۳۸۰) فرمایا کہ... خان... کے رئیس تھے اُنکی ایک حکایت سنی ہے کہ اُن کی چارپائی شب کو ایک پرنالے کے نیچے بچھی تھی بارش ہوئی اور اوس پرنالہ کا پانی اُن پر گرا مگر اُنکی آنکھ نہ کھلی اسی طرح ایک صاحب نے لکھا ہے کہ تمام بارش مجھ پر ہوئی اور آنکھ نہ کھلی۔ ایک حکیم صاحب نے فرمایا کہ ایسے آدمی کے قویٰ اچھے ہوتے ہیں فرمایا کہ ایسا شخص بلغمی اور بے حس ہوتا ہے اس وجہ سے کسی بات کا اثر نہیں ہوتا بس بے غم رہتا ہے اسی سے قویٰ اچھے ہوتے ہیں۔

(۳۸۱) فرمایا کہ حضرت شاہ غلام علی صاحب جو کہ مرزا مظہر جانجانان صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ہیں مرزا صاحب کے خدمت میں رہتے تھے کہیں سے مٹھائی آئی مرزا صاحب نے فرمایا کہ غلام علی مٹھائی لو انھوں نے ہاتھ پھیلا دیا فرمایا مٹھائی ہاتھ میں لیا کرتے ہیں کاغذ لاؤ پھر وہ کاغذ لائے اُس پر ذرا سی دی بعد کو دریافت فرمایا کہ وہ مٹھائی کھائی تھی اُنھوں نے عرض کیا کہ کھائی تھی فرمایا کہ کیسی تھی عرض کیا بہت لذیذ تھی فرمایا کہ کچھ بچی ہے عرض کیا نہیں فرمایا ارے سب ایک ہی دفعہ میں کھالی۔ پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ مرزا صاحب کا مزاج کس قدر لطیف تھا کہ ذرا سی تو کاغذ پر مٹھائی دی اور اس کی نسبت بھی دریافت فرمایا کہ کیا سب ایک ہی دفعہ میں کھالی۔

(۳۸۲) فرمایا کہ لکھنؤ کے ایک بزرگ نہایت حسین اور خوش مزاج تھے اور بی بی نہایت بدصورت اور بدمزاج تھیں ایک دن بی بی سے کہنے لگے کہ تو بڑی بدقسمت ہے کہ اتنی دور دور سے لوگ فائدہ اُٹھانے آتے ہیں اور تو گھر میں موجود ہے اور کچھ نفع حاصل نہیں کرتی اُنھوں نے جواب دیا کہ میں نہایت خوش قسمت ہوں کہ جو ایسا خوش مزاج خاوند ملا اور تمھاری قسمت پھوٹی کہ جو ایسی بدخصلت بی بی ملی۔

(۳۸۳) ایک صاحب حضرت والا کے کچھ ملفوظات لکھ رہے تھے اون سے ہنسکر فرمایا کہ میں تو کہا کرتا ہوں کہ کسی پر تو فرشتے مسلط ہیں مجھ پر انسان اور فرشتے دونوں مسلط ہیں اور کسی پر تو صرف خفیہ پولیس تعینات ہے اور مجھ پر خفیہ پولیس اور ظاہر پولیس دونوں تعینات ہیں۔

(باقی آئندہ محرم ۱۳۳۶ھ)

سنتیں چاہے بیٹھکر پڑھ لے۔ ان کو یہہ مسئلہ معلوم نہین ہے نمازی آدمی معلوم ہوتے ہین خواہ مخواہ بیچارون کا نقصان ہورہا ہے مطلع کردینا چاہیئے) پھر فرمایا لیکن جو معتقد ہونیکا دعویٰ کرے پھر لیجیے حکومت

ع ناز برآں کن کہ خریدار تست۔ ورنہ ع کسے را بکسے کارے بنا شد۔ ایکبار فرمایا کہ میری سختی جبھی تک ہے جبتک کوئی شخص مجھسے تعلق رکھنا چاہے۔ اور جو کہدے کہ مین اب یہ تعلق نہین رکھنا چاہتا پھر جو کوئی بے عنوانی بہی اوسکی ناگوار ہو پہر اوسکی طرف سے کوئی شکایت قلب مین نہین رہتی۔

(۴۰۶) فرمایا کہ بدون مناسبت کے پیری مریدی سے کچھ نفع نہین ہوتا آجکل اسکا کچھ خیال نہین کیا جاتا

(۴۰۷) کہانیکے لئے دسترخوان بچھایا گیا لیکن پورا کہولکر حضرت نے اوسکو دُہرا کردیا اور فرمایا کہ بڑی چیز سے بھی تکلیف ہوتی ہے جبکہ اوسکی ضرورت نہ ہو بڑی چارپائی پر نیند نہین آتی بڑے کمرے مین امرا کے بیٹھا نہین جاتا مختصر جگہ ہو ہان ہوادار ہو ایسی جگہ کو جی چاہتا ہے۔ ضرورت سے زائد چیز سے وحشت ہوتی ہے کچھ ایسی واہیات طبیعت ہے احقر عرض کرتا ہے کہ حضرت سے گھر پر رہکر بڑی روٹی بھی نہین کہائی جاتی خاص طور سے چھوٹی چھوٹی روٹیان حضرت کے واسطے علیحدہ پکائی جاتی ہین ڈاڑہی ایک مشت سے زاید کٹوا دیتے ہین فرماتے تھے کہ ہوا مین ہلتی ہے تو الجھن ہوتی ہے۔

(۴۰۸) فرمایا کہ نسبت کے بہت سے الوان ہین مثلاً نسبت خشیت نسبت ہیبت نسبت شوق نسبت محبوبیت وغیرہ۔

(۴۰۹) فرمایا کہ یہہ بہی خدا تعالیٰ کی رحمت ہے کہ میرے اولاد نہین ہوئی ورنہ چونکہ میری طبیعت مین اہتمام تربیت کا بیحد ہے مجھے سخت الجھن اور مشغولی ہتی ایک بار فرمایا کہ حضرت حاجی صاحب سے میری خالہ صاحبہ نے اولاد کے متعلق دعا کے لئے عرض کیا تھا حضرت نے مجھ سے فرمایا کہ بہائی تمہاری خالہ نے مجھ سے دعا کے لئے کہا ہے لیکن میرا تو یہی جی چاہتا ہے کہ جیسا مین ہون ویسے ہی تم رہو مین نے عرض کیا کہ حضرت مجھے بہی وہی حالت پسند ہے جو حضرت کو پسند ہے ایک بار تذکرہ مین فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے بہت سی اولاد دے رکہی ہے۔ یہی اولاد ہے بلکہ اولاد سے بہی بڑھکر جو ماں باپ کو اسطرح چھوڑکر آتے ہین کہ مجھے سنبھالنا پڑتا ہے کہ ماں باپ سے کہین قطع تعلق نہ کرنے لگین ورنہ نافرمانی ہونے لگے۔ مفت کی اولاد حق تعالیٰ نے دے رکہی ہے نہ پالنا پڑا نہ پرورش کرنا پڑا۔ ایک بار بچون کو دیکھکر خوش ہوکر فرمایا کہ دیکھیے کیا رحمت ہے کہ ماں باپ تو پرورش

کرنیکی زحمت اُٹھائین خرچ کرین اور ہمین مفت کا حظ حاصل ہو۔ ایک بار فرمایا کہ اکثر ایسے لوگون کو جنکے اولاد نہین ہوتی دوسرون کے بچے دیکھکر رنج ہوتا ہے اور حسد کرتے ہین لیکن الحمد للہ مجھے بہت فرحت ہوتی ہے ایک بار ایک صاحب اولاد کا عمل پوچھنے آئے ہنسکر فرمایا کہ اگر مجھے کوئی ایسا عمل معلوم ہوتا تو آج مین دادا اور نانا ہوتا پھر فرمایا کہ ایک عمل مشہور ہے کہ دو انڈے روز اُبالکر چھلکا اُتارکر ایک پر والسماء بنینٰہا باید و انا لموسعون لکھکر مرد کہالے اور دوسرے پر والارض فرشنٰہا فنعم الماہدون لکھکر عورت کو کہلاوے چالیس دن تک ایسا ہی کرے اور اس درمیان مین کبھی کبھی ہم بستر ہوتا رہے۔

(۴۱۰) احقر پر ایک بار تنبیہ فرمائی گئی تھی معافی کی درخواست پر فرمایا کہ آپکو کیا وہم ہوگیا خدانخواستہ میرے قلب مین کچھ بھی نہین آپ بالکل اطمینان رکھین اوسوقت تو مین کہہ سن لیتا ہون بعد کو میرے قلب مین مطلق اثر نہین رہتا بحمد اللہ کسی قسم کی کدورت نہین رہتی میرے جی مین کچھ نہین رہتا بلکہ مجھے یاد بھی نہین رہتا کہ کیا ہوا تھا اوسیوقت کہہ سنکر بات ختم کردیتا ہون مین اللہ تعالی کے بھروسہ سے کہتا ہون کہ ایسی صاف طبیعت کا شخص دو چار ضلعون مین بھی کم ہوگا۔

(۴۱۱) ایک ذاکر صاحب نے شکایت کی کہ کبھی کبھی کوئی آڑ سی آجاتی ہے فرمایا کہ کچھ فکر نہ کیجئے انشاء اللہ سب مٹ جاویگی کام مین لگے رہنا چاہیئے یہ کوئی مرض نہین طبعی بات ہے طبیعت کبھی کیسی کبھی کیسی آدمی دونون وقت کہانا کہاتا ہے کسیوقت تو کہانا کہاکر طبیعت بحال ہوجاتی ہے اور کسی وقت کند۔ یہہ تہوڑا ہی ہوتا ہے کہ فوراً علاج کرنے لگے اوسے مرض نہین کہتے۔ یہائی وقت ہے۔ بلکہ کبھی کبھی ایک آدہ دست بھی ہوجاتا ہے حکیم یہی کہیگا کہ یہ اتفاقی بات ہے مرض نہین ہے پھر فرمایا کہ ایسے ہی عوارض اتفاقی طور پر پیش آجاتے ہین کچھہ غم نہ کیجئے۔

(۴۱۲) فرمایا جس گانون مین عارضی اجتماع بوجہ میلہ یا فوج وغیرہ کے ہوجاوے اوس سے وہ گانون ہونے سے خارج نہین ہوتا اسلئے وہان جمعہ جائز نہین۔

(۴۱۳) ایک منی آڈر مین تفصیل درج نہین تھی واپس فرمادیا کہ انکا ایک آنہ ضائع ہوجائیگا اس جرمانہ سے یہ مرض جائیگا زبانی فہمائش کافی نہین۔

(۴۱۴) مجلس خیر کے قواعد مین کچھ ترمیم ہوئی بیشتر جو شرکت کا وعدہ کرچکے تھے اونکو دوبارہ اطلاع

ترمیم کی گئی اور صاف لکھدیا گیا کہ پچھلے وعدہ کا ذرا اثر اپنے قلب پر نہ لین۔ یہہ تجویز کر کے حضرت نے فرمایا کہ جی چاہتا ہے کہ ایک منٹ کیلئے بہی کسی کے قلب پر اپنی طرف سے بار نہو ہم خود ہی اونہین عدم شرکت کا بہانہ کیون نہ بتلاوین۔

(۴۱۵) ایک صاحب بعد اذان عصر تعویذ لینے آئے فرمایا کہ وقت کی جان نکالکر تعویذ لینے آئے ہو ظہر کے بعد فوراً آجانا چاہیئے۔ اسوقت بہت تکلیف ہوتی ہے تعویذ لکہنے مین۔

(۴۱۶) فرمایا کہ بزرگون مین یہ بات دیکہنا چاہیئے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت مین سے کتنا حصہ ملا ہے مکاشفات وغیرہ سب قصے ہین مسمریزم کے قصے دیکہے ہونگے سب خیال کے تابع ہوتے ہین اصل چیز یہ ہے کہ حضور سے کس درجہ مناسبت ہے اور مناسبت بہی بے ساختگی اور پختگی کے ساتھ یون دو چار دن کو تو سب بن سکتے ہین بس بڑی بات یہ ہے۔

(۴۱۷) فرمایا کہ اولیاء اللہ معصوم تو نہین ہوتے محفوظ ہوتے ہین یعنی اللہ گناہون سے اونکی حفاظت فرماتا رہتا ہے۔

(۴۱۸) فرمایا کہ مولانا رومی کے کلام سے علم حاصل کرنا ہر شخص کا کام نہین بجز اوسکے کہ جسکو خدا تعالیٰ علوم عطا فرماوے یہ کلام ذو وجوہ ہے قرآن شریف کی بعض آیات کی بھی باستثناء محکمات کے یہی شان ہے اسی لئے سب فرقون نے اس سے تمسک کیا ہے کسی کا قول ہے قرآن چون مرد سخی ست کہ ہر کس بدان تمسک تواند کرد اسلئے حدیث کی اقوال سلف کی سخت ضرورت ہے خود ارشاد فرماتے ہین ثم ان علینا بیانہ۔ یعنی بعد ادائے الفاظ کے پھر بھی حاجت بیان رہتی ہے جو دوسرے طریقہ یعنی وحی خفی سے پوری ہوئی پھر فرمایا کہ مثنوی شریف کی بھی یہی شان ہے یہان تک کہ حضرت جامی فرماتے ہین ؎

| مثنوی مولوی معنوی | ہست قرآن در زبان پہلوی |
|---|---|

اسکا یہ مطلب نہین کہ اسمین قرآن کے مضامین ہین بلکہ حضرت حاجی صاحب فرماتے تہے کہ اسکا یہ مطلب ہے کہ مثنوی بوجہ الہامی ہونے کے کلام حق ہے فارسی مین جیسا کہ قرآن شریف بوجہ وحی ہونے کے کلام حق ہے عربی مین وہان وحی سے کلام پیدا ہوا یہان الہام سے کلام پیدا ہوا جیسے شجرہ طور مین انا اللہ پیدا ہوا تھا اسکی شان بہت مشابہ ہے قرآن کے یضل بہ کثیرا و یہدی بہ کثیرا اور چونکہ مثنوی مجمل اور ذو وجوہ ہے اسلئے مثنوی سے کسی مسئلہ پر استدلال نہین چاہیئے کرنا بلکہ خود اوسکو منطبق کرنا چاہیئے اصول صحیحہ پر۔

(۴۱۹) فرمایا کہ زیادہ ذمہ دار بد استعدادی کا اساتذہ کا طرز تعلیم ہے۔ رعایت ہی نہین کرتے مخاطب کے مناسبت کی۔

(۴۲۰) استفسار پر فرمایا کہ کچھ مادّے خراب پیدایشی بھی ہوتے ہین لیکن اُنکے مقتضا پر عمل نہ کرنا چاہئے یہی مجاہدہ ہے۔

(۴۲۱) ایک ذی علم عشق مجازی مین مبتلا ہوگئے اونکو دہوکہ ہوا کہ یہ نفسانی محبت نہین حضرت نے قطعاً محبوب سے علحدگی کرادی اون صاحب کی رائے ہوئی کہ اس افتراق سے بجائے نفع کے نقصان ہوا وہ کہتے تھے کہ مین تو اپنی طبیعت سے خوب واقف ہون اگر مجھے علیحدہ نہ رکھا جاوے تو مین اس بلا سے نکلکر دکہلا دون وہ یہہ بہی کہتے تھے کہ گو زہر عام طبائع کے اعتبار سے مضر ہے لیکن بعض خاص طبائع کے لئے مفید ثابت ہوتا ہے حضرت کو اونکی اس رائے کی اطلاع ہوئی تو فرمایا کہ اول تو مریض کو حق نہین کہ طبیب کی تجویز مین دخل دے۔ دوسرے یہ کہ زہر تو کبہی جائز بھی ہے لیکن معصیت تو ہر حال مین معصیت ہے اور اونکو اپنی نیت کا حال خود ہی معلوم ہے کہ اچھی ہے یا بُری مین تو نفسانی محبت ہی سمجھتا ہون اون کی نیت کا حال دوسرے کو کیسے معلوم ہو سکتا ہے جب مین اسکو معصیت سمجھتا ہون پہر اختلاط کی کیسے اجازت دے سکتا ہون البتہ خود اونکو اپنی نیت کا حال معلوم ہے اگر وہ اسکو معصیت نہین سمجھتے تو وہ بطور خود جو تدبیر نافع سمجھین کرین مگر اس طور پر کہ مجھے علم نہو کیونکہ جب مین معصیت سمجھتا ہون تو مین اجازت دیکر کیون گنہگار بنون پہر فرمایا کہ یہ اونکا خیال غلط ہے کہ اختلاط سے کمی ہوجاویگی اوسوقت ایک تسلّی سی ہوجاتی ہے لیکن پہر افتراق کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ محبت کم نہین ہوئی بلکہ اور زیادہ بڑہ گئی یہ بھی فرمایا کہ یہ نفسانی ہی محبت ہے لیکن اون کے سمجھہ مین نہین آتا اور اونکی گریہ و بکا کی حالت سُنکر ہنسکر فرمایا کہ برسات کا موسم ہے ہوا ہے، بارش ہے سب ٹھیک ہوجاوینگے میرے دل مین حق تعالےٰ نے ڈال رکھا ہے کہ اونہین جلد اس سے نجات ہوجاویگی اسلئے مجھے اطمینان ہے اونہون نے اسکو اپنے توہمات سے اور بھی بڑھالیا ہے اور بہت بڑا سمجھ رکھا ہے مجھے معمولی سی بات معلوم ہوتی ہے پھر فرمایا کہ مبتلا پر غصہ مجکو نہین آتا ہے۔

(۴۲۲) فرمایا کہ میرے مواعظ مین امید کے مضامین بہت ہوتے ہین ترہیب بہت کم ہوتی ہے میری زیادہ

غرض یہ ہوتی ہے کہ لوگون کو لگاؤ اور محبت حق تعالیٰ سے پیدا ہو جاوے گو خیال ہوتا ہے کہ جرأت معصیت پر نہ ہو جاوے لیکن لگاؤ اور محبت اگر پیدا ہو جاوے تو معصیت ہو ہی نہین سکتی یہ حضرت حاجی صاحب کا طریق ہے وہان بس تسلی ہی تسلی تھی کسی حال مین مایوس نہ ہونے دیتے تھے یون فرماتے تھے کہ ہم لوگ عبد احسانی ہین احسان اور لطف کے بندے ہین جبتک آرام اور آسائش مین ہین تب تک تو عقائد بھی درست ہین اور تھوڑا بہت نماز روزہ بھی ہے اور جہان کوئی مصیبت پڑی بس سب رخصت اسلئے ہمیشہ حتی الامکان اپنے آپکو مباح آرام مین رکھنا چاہیئے پانی جب پیے نہایت ٹھنڈا تاکہ ہر بن مو سے الحمد للہ نکلے ورنہ گرم پانی پیکر زبان تو الحمد للہ کہے گا لیکن دل شریک نہ ہوگا۔ پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ ایسا شیخ میرے دیکھنے مین نہین آیا نہ آیندہ اُمید ہے حضرت مولانا مظفر حسین صاحب جنکا تقویٰ مشہور و معروف ہے اونکا مقولہ قاری محمد علیخان صاحب جلال آبادی سے مین نے سُنا ہے یہ فرمایا کرتے تھے کہ حضرت حاجی صاحب سلف صالحین مین سے ہین یہ حق تعالیٰ کی رحمت ہے کہ اس زمانہ مین پیدا ہوئے یہ بہت بڑی شہادت حضرت حاجی صاحب کے کمال کی ہے کہ ایسے اکابر کی نظر مین حضرت کی اسقدر وقعت تھی۔

(۴۲۲) ۱۱ر جمادی الاولیٰ یوم چہارشنبہ۔ درس جلالین شریف۔ فرمایا کہ کوئی درسی فن مشکل نہین اگر ترتیب سے ہو اور کوئی فن آسان نہین اگر بلا ترتیب ہو بس یہ چیز مفقود ہے مدرسین اور متعلمین دونون مین استاد جس ترتیب سے پڑھائے اور تقریر کرے اوسکے تابع رہنا چاہیئے استاد کی تقریر کو نہایت غور سے سننا چاہیئے اکثر طالب علم مدرس کی تقریر کے وقت خود بھی کچھ نہ کچھ سوچا کرتے ہین یہ ہرگز نہین چاہیئے نظر الفاظ پر رکھنی چاہیئے اور دھیان تقریر کی طرف۔ ہمہ تن توجہ ہو کر سننا چاہیئے۔ مثلاً مین جب تقریر ختم کر چکون اگر سمجھ گئے ہون ہون ہان کچھ کرنا چاہیئے اگر نہ سمجھے ہون دوبارہ پوچھنا چاہیئے اگر کوئی بات مستقل پوچھنا ہو بعد ختم تقریر پوچھنا چاہیئے نیز میری تقریر کا فضول اعادہ نہ کیا جاوے جیسی کہ بعض کی عادت ہے کہ مدرس کی تقریر کو اعادہ کر کے مدرس سے پوچھتے ہین کہ کیا اسیطرح ہے اگر کوئی اشکال نہین ہے تو آگے بڑھے لوگ اوستاد کی ترتیب کے تابع ہو کر نہین پڑھتے اسی لئے مجکو مدرسی مین سخت تکلیف ہوئی طالب علمون کو زجر کرتا تہا۔ دیکھنے والے کہتے تھے کہ یہ تو ذرا سی بات تھی اسپر اتنی خفگی کی کیا ضرورت تہی مین کہتا تہا کہ اوس سے پوچھو جسکو محنت پڑی ہے۔ آجکل بعضے

مدرسین خود ہی کچھ محنت نہین کرتے بے پروائی کے ساتھ بے ترتیب تقریرین کرتے ہین اسی لئے طالبعلم
بہی اگر گڑ بڑ کرتے ہین تو اونخین کچھ تکلیف نہین ہوتی وہ سمجھتے ہین کہ ہم ہی کونسا حق ادا کر رہے ہین
اونکی تقریر ہی خود ایسی نہین ہوتی کہ جسکے ضائع جانیکا اونکو قلق ہو جسنے جانفشانی کرکے تقریر کی ہو اور
پہر اوسکی ناقدری کیجاوے اوسکے دل سے پوچھئے کہ اوسکو کسقدر کوفت ہوتی ہے۔

(۴۲۴) ایک صاحب سے جن پر کسی بے عنوانی کے سبب پیشتر خفگی ہو چکی تہی فرمایا کہ کیا کرون عزم
تو ضبط کا ہین کر لیتا ہون کہ کسی کو اسطرح نہ کہونگا لیکن وقت پر یاد نہین رہتا میرے دل مین خدانخواستہ
کوئی غبار نہین ہین تو خادم ہون مجھے کسی خدمت سے انکار نہین ہان یہ ہے کہ بس اتباع کرنا چاہیئے۔
اور مین اپنی ذاتی اغراض مین تو اتباع نہین کراتا وہ اونہین کی مصلحتین ہوتی ہین مین نے جب پوچھا تھا
کہ وجہ آپ کے اس اجازت لینے کی کیا ہے تو آپکو فوراً وجہ بتلا دینی چاہیئے تھی (ان صاحب نے درس
مثنوی مین کتاب لیکر بیٹھنے کی اجازت چاہی تہی حالانکہ شریک درس پیشتر ہی ہوتے تھے وجہ اجازت کی
اون صاحب کے ذہن مین یہ تہی کہ ایک طالبعلم کو جو حضرت سے بعیت بھی ہین حضرت نے شرکت درس
جلالین سے منع فرما دیا تہا کیونکہ وہ طالب علمانہ حیثیت سے پڑھتے تھے اور بے ڈھنگے طور پر سوالات
کرتے تہے اسلئے حضرت نے فرما دیا کہ چونکہ تم حقوق تعلم ادا نہین کرتے اسلئے انقباض ہوتا ہے جو تعلق بعیت
مین تمکو مضر ہوگا اسلئے تم بلا کتاب بیٹھکر سن تو سکتے ہو لیکن طالب علمانہ حیثیت سے پڑھنے کی اجازت
نہین اسلئے بزرگون نے کہا ہے کہ جس سے بعیت ہو اوس سے سبق نہین پڑھنا چاہیئے کیونکہ اس تعلق
کے حقوق درس کے وقت محفوظ نہین رہ سکتے چنانچہ اون صاحب نے بہی کتاب لیکر مثنوی شریف
کے درس مین شرکت کی اس بناء پر اجازت چاہی لیکن واقعۂ مذکورہ کا حوالہ باوجود حضرت کے استفسار
کے نہین دیا اور خود حضرت کے خیال مین نہ آیا کہ یہ اسلئے اجازت چاہتے ہین اسلئے اسپر حضرت کو نہایت
انقباض ہوا اور چونکہ طبیعت نہایت لطیف ہے اونکو اوٹھا دیا کیونکہ اونکو دیکھ دیکھ کر اور بھی طبیعت
منقبض ہوتی بعد کو فرمایا کہ انکو خواہ مخواہ اس احتمال نکالنے کی ضرورت ہی کیا تہی اگر شرکت خلاف مصلحت
ہوتی مین خود ہی روک دیتا لیکن جب احتمال پر پوچھنا تھا تو میرے پوچھنے پر جواب بھی دیا ہوتا نہین
صاحب کی معذرت پر یہ گفتگو ہو رہی ہے) ساری خرابی خود رائی کی ہے اتنے دن آپکو یہان رہتے
ہو گئے لیکن آپکی خود رائی کی عادت مین زائی برابر بہی فرق نہین آیا یہ آپکو یاد ہی نہین رہتا۔

میں نے جواب دیا کہ حضرت حاضر ہوں حضرت والا نے ارشاد فرمایا کہ نماز پڑھاؤ اور یاد پڑتا ہی کہ سورہ قیامہ نماز میں پڑھنے کا امر فرمایا اس ارشاد سے میرے قلب پر بہت رقت طاری ہوئی اور میں نے اپنی نااہلی کیوجہ سے عذر کیا حضرت نے فرمایا کہ ہمارا جی چاہتا ہے اسپر میں مصلے پر چلا گیا اقامت ہوئی اور میں نے تکبیر تحریمہ کہکر نماز شروع کی اور سورۃ قیامہ کا ایک ایک رکوع دونوں رکعتوں میں پڑھا نماز میں جو حالت رقت کی تھی عرض نہیں کرسکتا ان تعبد اللہ کا نک تراہ کا منظر بیداری میں تو نہ دیکھا مگر خواب میں اچھی طرح دیکھ لیا نماز کے بعد ایک شخص نے تلاوت کی تعریف کی اور کسیکا نام لیا کہ وہ تو ایک رکوع بھی نہ پڑھ سکا اسنے پوری صورت سنادی

جواب۔ مبارک ہو نماز پڑھانا بشارت ہے تقدم فی الدین کی سورہ قیامہ کا پڑھنا بشارت ہے تذکرہ آخرت کی توفیق کی یہ کہنا کہ جی چاہتا ہے بشارت ہے اُس سنت پر عمل نصیب ہونے کی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے فرمایا تھا کہ کچھ قرآن سناؤ اُنہوں نے عذر کیا کہ کیا آپ ہی کو سناؤں اور حالانکہ آپ ہی پر نازل ہوا آپنے فرمایا کہ میرا دل یہی چاہتا ہے کہ دوسری سے سنوں۔ (اور یہ قصہ اُس قصہ سے مغائر ہے کہ آپ نے خود ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو سورہ لم یکن سنائی جسمیں یہ ہے اللہ سمانی الحدیث۔)

مضمون۔ دوسری بات قابل عرض یہ ہے کہ آج دوپہر کو میں نے مراقبہ موت کیا کچھ دیر کے بعد بدن میں قوت کم معلوم ہونے لگی اور بدن بحس سا ہونے لگا قلب میں یکسوئی اور ٹھنڈک زیادہ تھی آیا مراقبہ موت آئندہ بھی کرلیا کروں۔

جواب۔ ہاں مفید ہے مگر ہمیشہ نہیں گاہ گاہ کہ روزانہ سے زیادہ نافع اور مضار جسمیہ سے زیادہ بعید ہے۔

## ۳ رمضان المبارک ۳۴ھ

۲۲۰ مضمون۔ عرض خدمت فیضدرجت میں یہ ہے کہ حضور کے میرے پہلے خط

کی جواب نے پہونچکر مجکو بالکل مایوس اور شکستہ دل بنا دیا۔ ہمارے حضرت نے ارشاد کیا ہے کہ ہر مسلمان کا فرض ہے کہ دوسرے مسلمان کی مہم کو آسان کرنیکی حتی الوسع کوشش کرے جو حضور نے فرمایا کہ میرا اوس شخص پر کچھ اثر نہیں کیا میں اس بات کو مان سکتی ہوں کہ حضور جیسے معزز شخص کا اُسپر کچھ اثر نہ ہوا۔ میں کیا کوئی ادنےٰ سی عقل والا شخص بھی اس بات کو نہیں تسلیم کرسکتا معلوم ہوتا ہے اس کار خیر سے بچنے کیلئے یہ وسیلہ قبول کیا گیا۔ فرض کیجئے اگر اُس بددین پر کچھ اثر بھی نہو تو کوشش تو لازمی ہے الخ

(اس جگہ اور بھی بہت سخت سخت الفاظ تھے جو نقل نہیں کئے گئے)۔

جواب۔ معلوم ہوتا ہے تمنے کچھ سوچا نہیں کوشش تو آدمی اُس کام میں کرتا ہے جسمیں اختیار ہو کیا تمکو کبھی اسکا خیال آیا ہے کہ نیپال کے راجہ کو ایک خط لکھہ بھیجوں کہ اسلام قبول کرنے۔ ظاہر ہے کہ ایسا خیال نہیں آیا۔ تو اسکی وجہ بجز اسکے کیا تھی کہ اس کام میں اپنا اثر اور دخل نہیں سمجھا۔ یہی بات یہاں ہے اور یہ جو لکھا ہے کہ میں اسکو نہیں مان سکتی کہ ایسے معزز شخص کا اثر نہ ہو تو بھائی اول تو ہر شخص کی نظر میں معزز نہیں دوسرے ہر معزز آدمی کی ہر بات مانی نہیں جاتی تیسرے دنیا میں لاکھوں حاجتیں ہیں اگر بدوں خاص مقتضیٰ کی ہر بات میں دخل دیا کروں تو شاید کیا بلکہ یقیناً میں اپنا اصلی کام ذرا بھی نکر سکوں۔ البتہ اگر دوسرا فریق بھی مجھسے مشورہ لے اور تمہارے بیانات کو بھی تسلیم کرے اس صورت میں البتہ ایسی رائے دینا ممکن ہے

ضمیمہ۔ ایسے سخت خط کا اسقدر نرم جواب یہ دور جدید کی بدولت ہے۔ حیرت ہوتی ہے کہ حضرت نے اپنے مزاج کس سہولت کے ساتھ دفعتہً بدل دیا اور بھی واقعات اس فوری تغیر کے دیکھنے میں آتے ہیں۔ ابو الحال کی یہی شان ہوتی ہے کہ وہ کسی حال سے مغلوب نہیں ہوتا بلکہ حسب ضرورت و مصلحت جس حال کو چاہتا ہے اپنے اوپر طاری کر لیتا ہے بارہا ارشاد فرمایا کہ اگر مصلحت سمجھہ میں آجاوے تو میں اپنے مدتوں کے اصول کو دفعتہً چھوڑ دیتا ہوں اسطرح کہ گویا کبھی اُس اصول پر کاربند ہی نہ تھا بس

راے بدلنے کی دیر ہوتی ہے۔ مجھے اس تغیر تبدل میں ذرا تکلیف یا دقت نہیں ہوتی۔ یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ عنقریب میں دکھلا دونگا کہ خوش اخلاقی کسکو کہتے ہیں میں جو کچھ سختی کرتا ہوں محض مصلحت کے لئے کرتا ہوں خدانخواستہ میں مغلوب الغضب نہیں ہوں چونکہ لوگوں کو ناگوار ہوتا ہے اسلئے میں نے اپنا طرز بدلنے کا ارادہ کرلیا ہے کیونکہ میری کوئی مصلحت اس سختی میں نہیں ہے انہیں کی مصلحت کے لئے سختی کرتا ہوں۔

**۲۲۱ مضمون** ۔ احوال کچھ بھی نہیں ہے۔

**جواب** ۔ عدم تبدل بھی ایک فرع ہے استقامت کی اور ایک درجہ میں محمود ہے انشاءاللہ تعالیٰ۔

**۲۲۲ مضمون** ۔ بندہ کا حال پہلے سے بہت ہی خراب معلوم ہوتا ہے جسمیں سخت پریشانی ہے قلب متنفر دشل گنوار کے ادنیٰ بات پر غصہ آتا ہے قلب میں میلان الی المعاصی ہے بلکہ بعض اوقات میں احب ہے طرح طرح کے وسواس ہیں بہت اقسام خطرات پیش آتے ہیں جسمیں سخت تکلیف ہوتی ہے۔

**جواب** ۔ سختی اور میلان اور وساوس یہ تینوں امور غیر اختیاریہ سے ہیں جنکی کوئی خاص تدبیر نہیں۔ ذکر اللہ اور طاعت اور صحبت اہل اللہ کی ملازمت طویلہ سے انکا از خود ازالہ ہوجاتا ہے اسوقت آپ کے ذمہ اتنا ہے کہ ان امور کے مقتضا پر عمل نہ کریں پھر آپ پر کوئی مواخذہ نہیں۔

**۲۲۳ مضمون** ۔ عرض یہ ہے کہ اپنے بعض مواعظ حسنہ میں ارشاد فرمایا کہ ہر طالب علم کو ضروری ہے کہ تھوڑے وقت کچھ مختصر ذکر کے لئے معین کرے چنانچہ بندہ نے ایسا ہی ارادہ کیا ہے۔ نیز اسوقت تعطیل بھی ہے اور بندہ نے اکثر کلام کو ترک کیا ہے فقط ایک تلاوت قرآن مجید ہی میں ہے۔ لہذا دست بستہ گذارش ہے کہ بندہ کو کوئی ذکر و وظیفہ مختصر طریقہ پر بتلا دیں۔

**جواب** ۔ مجکو تو یاد نہیں کہ میں نے کسی وعظ میں طالب علمون کے لئے ذکر کا مشورہ دیا ہو البتہ معاصی سے بچنے اور ضروریات دین کی پابندی کرنیکی انکو تاکید کیا کرتا ہوں

آپنے جو ذکر کا طریقہ پوچھا ہے آپکو تو تجربہ نہیں اسلئے چاہیئے کہ اہل تجربہ کا اتباع کریں میں تجربہ سے کہتا ہوں کہ متعارف طریقوں سے ذکر شروع کرنے کے لئے ایک معتد بہ زمانہ تک فراغ قلب ضروری ہے جب آپکا ارادہ بعد رمضان شریف کے پڑھنے کا ہے تو وہ زمانہ ابھی نہیں آیا آپ صرف تلاوت کی کثرت رکھیئے کافی ہے۔

۱۴۲ مضمون۔ حضرت کے حکم کے موافق دو ماہ سے میں عالم مشغول کا دستور العمل پر عامل ہوں لیکن ورد اسم ذات بالجہر نہیں کر سکتا ہوں جہر سے سر میں کچھ تعب معلوم ہوتا ہے۔

**جواب۔** آہستہ کیجئے۔

**مضمون۔** تہجد کبھی کبھی چھوٹ جاتا ہے۔

**جواب۔** ایسا تو بڑوں بڑوں کو ہوتا ہے۔

**مضمون۔** دوازدہ تسبیح میں کوئی دن شوق ہوتا ہے کوئی دن بالجبر کرتا ہوں۔

**جواب۔** شروع شروع میں یوں ہی ہوتا ہے کام کئے جائیں۔

**مضمون۔** بوقت ذکر کوئی کوئی دن پستان چپ کے اوپر کچھ درد معلوم ہوتا ہے

**جواب۔** ضرب موقوف کر دیں یا بہت آہستہ کریں۔

**مضمون۔** مجھ میں ایک خرابی تھا اب وہ نہیں ہے دعا فرمائیں کہ پھر سرزد نہو۔

**جواب۔** آمین۔

**مضمون۔** ایک بار خواب میں حضور سے زیارت ہوئی مگر بپاس ادب میں نے کچھ عرض نہیں کیا۔ خواب میں اکثر وضو کرتا ہوں۔

**جواب۔** خواب کیطرف التفات نہ کیا جاوے۔

**مضمون۔** اب میری دلی آرزو ہے کہ خدمت والا میں حاضر ہوں مگر چونکہ میں قرضدار ہوں اور اہل و عیال بھی رکھتا ہوں اسلئے شاید شرعاً مجبور ہوں میری عقل ناقص کا گمان ہے کہ بغیر حاضری خدمت کچھ ہونیکو نہیں۔

**جواب۔** نہیں یہ بات نہیں کام اور اسکی اطلاع اور تعلیم کا اتباع کافی ہوگا۔

باقی آئندہ

مضمون۔ تعلیم الطالب کے شعر ؎ نفس نتواں کشت الا ظل پیر نے اس کشاکش کو اور بڑہا دیا ہے۔
جواب۔ یہ ظل دور بھی پہونچتا ہے۔
مضمون۔ اب اگر اجازت پاؤں تو حاضر ہوں ورنہ جو مرضی حضرت ہو۔
جواب۔ حقوق واجبہ کا اتلاف ناجائز ہے۔
۲۲۵ مضمون مجہ سے بعض وقت خطا ہوتی ہے گنہ کا خیال ہوتا ہے اور ہو بھی جاتا ہے۔ اپ کوئی ذریعہ یا دعا تحریر فرمائیں کہ اللہ میرا باطن سنوار دے کہ بہت گنہگار ہوں۔
جواب۔ میں دعا کرتا ہوں تم ہمت کرو اس سے کام چلتا ہے اور صرف دعا سے کفایت نہیں ہوتی۔
مضمون۔ آپنے جامع مسجد سہارنپور میں اب کے سال فرمایا کہ جس شخص کے اندر حال نہیں ہے اُس سے گنہ ہوتا ہے وہ حال میرے اندر پیدا ہونیکی ترکیب فرمائیں کہ میں گنہ اور فسق سے بچوں۔
جواب۔ اُس وعظ میں ترکیب بھی بتلادی تھی وہ وعظ جبتک چھپے میرے دوسرے وعظ دیکھا کرو۔ اُنمیں بھی یہ مضمون ملیگا۔
مضمون۔ اور میری آنکہ سے بھی گنہ ہوتا ہے کوئی علاج فرمائیں کہ آنکہ پر دم کردں۔
جواب۔ دم کرنے سے کام نہیں چلتا۔ خدا کا خوف دل میں پیدا کرو۔
۲۲۶ مضمون بہ تعمیل حکم حضور ہر دو عریضے سرخ نشان دیکر پیش ہیں نیت تابعدار کی (اگیارہویں میں) صرف خوشنودی اللہ تعالیٰ اگر بخشیں زہی قسمت نہ بخشیں تو شکایت کیا پہلے البتہ نیت درست نہ تھی اب جب سے حضور کا خادم ہوں دلی نیت یہ ہے جو عرض کیگئی صرف تعین تعداد رقم عہ ہے جو حکم ہوگا تعمیل ہوگی۔
جواب۔ یہ بات پوچھنا باقی ہے کہ حضرت پیران پیر رحمۃ ہی کی تخصیص ایصال ثواب میں کرنے سے کیا مقصود ہے اور غالباً اصلاح الرسوم اب بھی نہیں دیکھی اُسکو دیکھنے کے بعد جو شبہ رہے پوچھیے۔
مضمون۔ دوسرے تابعدار نے عرض کیا تھا کہ حضور کا خادم ہوگیا ہوں حضور درخواست

تصحیح
حسن العزیز جلد ۲ صفحہ ۵ مکتوبات سطر ۱۱
حضرت ابی بن کعب رض کا نام غلط لکھا گیا صحیح عبداللہ بن مسعود رض کا نام ہے۔
اشرف علی

قبول فرماویں منشاریہ ہے کہ حضور خدمت مریدی میں تابعدار کو منظور فرمائیں۔
**جواب۔** ابھی کیا جلدی ہے ذرا اور مناسبت پیدا ہونے دیجئے۔ چنانچہ گیارہویں کا بار بار سوال ابھی علامت ہے قلت مناسبت کی۔
۲۲۷ **مضمون** بعض اوراد میں لفظ یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم آیا ہے کیا یہ جائز ہے۔
**جواب۔** کونسے ورد میں آیا ہے اور وہ کس سے منقول ہے۔
**مضمون۔** اذکار میں حضور نے تحریر فرمایا ہے کہ ایسے تغیرات ہر ایک کو لاحق ہوتے ہیں کام میں لگے رہنا چاہئے مگر پہلے تو قلب کو یکسوئی بھی ہوتی تھی اور طبیعت چاہتی تھی کہ پڑھے جاؤ مگر اب جو پڑھتا ہوں تو طبیعت تو لگتی ہے مگر وہ ایک خاص لذت جو پہلے آتی تھی اب مفقود ہے طبیعت پر جبر کرتا ہوں مگر معلوم نہیں کیا بات ہے مزید علاج کا محتاج ہوں۔
**جواب۔** اسکا بھی جواب وہی ہے کہ ایسے تغیرات ہر ایک کو لاحق ہوتے ہیں کام میں لگا رہنا چاہئے۔
۲۲۸ **مضمون۔** اور حضور کی دعا و توجہ کی بدولت یہ معمولات تو مقرر کر رکھے ہیں مگر صرف ظاہری زبان ہی زبان پر ادا ہوتے ہیں ابھی تک کچھ باطن کا تغیر تبدل نہ ہو جیسا کہ پہلے تھا ویسا ہی کورا اپنے آپ کو پاتا ہوں اور نہ کوئی اور حالت جدیدہ پاتا ہوں۔
**جواب۔** حالت تو ہے مگر آپکو اُس کی پہچان نہیں ہوئی۔ یہ استقامت معمولات کی اوسیکا اثر ہے انشاء اللہ تعالیٰ حالات میں اور ترقی ہوگی جبکو آپ بھی انشاء اللہ تعالیٰ سمجھکر تسلی حاصل کرینگے۔
**مضمون۔** ہفتہ عشرہ میں حضور کو خواب میں دیکھتا ہوں اور اپنے شبہات رفع کرنے کا ارادہ کرتا ہوں مگر حضور کو بڑے بڑے مہتم بالشان امور میں مشغول پاتا ہوں اور ارادہ کرتا ہوں کہ حضور کو جب فراغ حاصل ہو رفع شبہات کروں مگر جب فراغ حاصل ہوتا ہی حضور فوراً روانہ ہو جاتے ہیں۔ بعض مواقع میں احقر نے سوال کیا حضور نے جواب دینا شروع کیا ابھی جواب ختم نہ ہونے پایا کہ احقر بیدار ہو گیا اور بعد میں ارادہ کرتا ہوں کہ صبح کو حضور کی خدمت میں بذریعہ عریضہ جواب دریافت کرونگا مگر وہ سوال ذہن سے نکل جاتا ہی خدا جانے میری قسمت میں کیا لکھا ہے۔

جواب۔ خواب کو ایسا مہتم بالشان نہ سمجھنا چاہیے جس سے اپنے حالات پر استدلال کیا جاوے
مضمون۔ ایک روز کا واقعہ یاد ہے کہ ہمارے علاقہ میں ایک دینی بڑا مدرسہ ہے اسکے مہتمم اور دوسرے لوگوں میں کچھ اختلاف ہو گیا تھا۔ اوسکی اصلاح کیلئے حضور پر نور تشریف لائے ایک بڑا مجمع تھا حضور وعظ فرمانا شروع کرتے تھے کہ احقر نے حاضر ہو کر دست بوسی حاصل کی اور روبرو حضور کے مؤدب بیٹھ گیا حضور نے دست راست دراز کر کے میرے داہنے ہاتھ میں چمکتا ہوا نور کا گولہ جو مثل گیند کے تھا رکھ دیا جسکے باعث میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے اور جو لطف اُسوقت آیا اُسکے بیاں سے زبان وقلم قاصر ہے یہ کیا بات تھی جواب سے مطمئن فرمادیں۔
جواب۔ نسبت باطنی کی بشارت ہے۔

**۲۲۹ مضمون خط یکے از خلفاء۔** بندہ نے ایکروز خواب میں دیکھا کہ ایک باغ ہے جسکی نظیر کبھی خیال میں بھی نہیں گذری اُسکی سب سے باہر کی روش سفید پتھر کی ہے اور بیچ میں پتھر کے نہایت صاف نگلے ہیں اور نگلوں کے نیچے نہایت صاف اور شیریں پانی بہ رہا ہے اور نگلوں میں بھی ہر پھول کی بیچ میں سے پانی کی فوارے نکل رہے ہیں میں تماشہ دیکھتا ہوں وہ نظارہ ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتا میں کہتا ہوں یہ وہ شاداب جگہہ ہے کہ یہاں دق کے مریضوں کو رکھا جاوے پھر ذرا اندر ہو کر اور قسم قسم کے پھل پھول دیکھے معلوم ہوا کہ یہ باغ حضرت والا کا ہے اور نظر آیا کہ اُسکے بیچ میں ایک مکان بھی سرخ رنگ ہے (بالکل صحیح یاد نہیں رہا) پلنگ حضور کا اوس مکان کے باہر بچھا ہوا ہے۔ خیال ہوتا ہے کہ کسی نے کہا کہ یہ زنانہ مکان ہے حضرت والا نے کچھ اسکی طرف توجہ نہیں فرمائی اور اپنا پلنگ باہر معمولی حیثیت کے ساتھ بچھا رکھا ہے میں یہ سنکر کہ وہ باغ حضرت والا کا ہے بیحد خوش ہوا اور یہ معلوم ہو کر کہ اسکی طرف حضرت والا کو چنداں توجہ نہیں کر رہا ہوں حیرت کا مقام ہے کہ حق تعالیٰ نے اپنے بندوں کو ایسا استقلال عطا فرمایا ہے کہ ایسے مکاں کی طرف بھی نظر نہیں اوٹھاتے۔ اور پرسوں خواب میں دیکھا کہ ایک سرسبز جنگل ہے جس میں بدرجہ اوسط لمبی ہے گھاس سبز لگی ہوئی ہے اور وسط میں اُسکے ریل کی سڑک ہے کوئی کہتا ہے کہ اس میدان میں ایک جگہ ایسی ہے جہاں حق تعالیٰ نے ایک اپنے بندہ پر توجہ کی ہے میں ریل کی ایک گاڑی میں سوار گذر رہا ہوں ایک جگہہ

پہونچکر خود بخود دل میں آیا کہ ہو نہو وہ جگہ یہ ہے اور فوراً گاڑی میں سے کود پڑا اور اُس زمین سے ایسی دلچسپی ہوئی کہ وہاں سے ہٹنے کو دل نہیں چاہتا معلوم ہوا کہ یہ جگہ تھانہ بھون ہے اور کسی نے کہا کہ اُس بندہ سے مراد حضرت والا ہیں۔ آج رات میں خواب میں دیکھا کہ میں ایک سڑک پر جا رہا ہوں اور بجلی کڑکنا شروع ہوئی گویا قدم قدم پر بجلی گرتی ہے اور ایسی کڑک ہوتی ہے کہ کانوں کو تحمل نہیں ہوتا اور چمک بھی بیحد ہے مجھے یقین ہوا کہ موت آگئی مگر دل میں ذرا ہراس نہیں بلکہ اطمینان کی ساتھ کہتا ہوں وہ وقت آگیا کہ سب کام ختم ہوئے چمک جب زیادہ ہوتی ہے تو آنکھیں مچ جاتی ہیں اور ایک روز خواب دیکھا کہ یوسف (یکے از خلفاء برادر کاتب) کا انتقال ہوگیا اور دفن کر دئیے گئے بلکہ شاید حضرت والا نے اُنکو دفن کیا ہے اور پکا مقبرہ بنایا ہے اور اوسپر دو مادّے تاریخ کے مقفّاً لکھے ہیں ایک عربی میں ہے اور ایک غالباً اُردو میں یہ دونوں مادّے مجھے اُٹھتے وقت یاد تھے مگر اب یاد نہیں رہے۔ ہاں اردو کے مادّے کا اتنا لفظ یاد ہے کہ اوباش کا لفظ اُسمیں تھا اور اسیکے وزن پر دیگر الفاظ تھے جسکا مضمون یہ تھا کہ اس شخص نے اپنے کام میں (خواب میں یہ بھی معلوم ہوا کہ کام سے مراد مدرسہ ہے) کامیابی حاصل کی اگرچہ اوباش لوگ مخالف رہے اور یہی مضمون عربی جملوں کا تھا میں خواب ہی میں کہہ رہا ہوں کہ موت سے مراد فنا ہے اُسکا حصول یوسف کو بدولت حضور کے ہوا اتنے میں یوسف بھی سامنے موجود ہیں اُنکو یہ جواب سناکر کہتا ہوں دیکھو الحمدللہ میری تعبیر صحیح ہے تم موجود ہو اور تمہارا مقبرہ یہ ہے موت سے مراد فنا ہی تمہیں مبارک ہو۔ تو یوسف بہت خوش ہیں۔

جواب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ اول کے دو خوابوں میں حق تعالیٰ کی عظیم نعمتیں ہیں اللہ تعالیٰ نے ان نعمتوں کے ظہور کا آپکو واسطہ بنایا ہے اور واسطہ کے لئے دعا کرنا مسنون ہے اسلئے آپ کے واسطے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپکو اس سے بڑھکر نعمتوں سے سرفراز فرماوے۔ تیسرا خواب آپ کے لئے نسبت چشتیہ کے حصول کی بشارت ہے کہ وہ نسبت عشقیہ ہے مبارک ہو۔ چوتھا خواب بشارت ہے میاں یوسف کے لئے فنا کے بھی جیسا آپ نے سمجھا اور بقاء کی بھی جس کی طرف مقبرہ کی پختگی اشارہ ہے اللہ تعالیٰ مبارک کرے والسلام۔

## ۶؍ رمضان المبارک ۳۴ھ

**۲۳۰ مضمون۔** ایک انگریزی خواں صاحب کا طویل خط آیا جسمیں اپنی ناکامیابی امتحان پر سخت افسوس اور صدمہ لکھا تھا اور لکھا تھا کہ مشرکانہ خیال آتے ہیں ایک روز مہم کے لئے آیت کریمہ کے پڑھنے کی بابت لکھا تھا کہ گڑبڑ ہوگیا جس سے بجائے نفع کے اور سب کام الٹے ہوگئے اسکا تدارک دریافت کیا تھا ترکیب پوچھی تھی کہ میں کیا کروں حضرت نے حسب ذیل جواب تحریر فرمایا اور زبانی ارشاد فرمایا کہ غصہ تو بہت آیا تھا لیکن یہ خیال ہوا کہ بیچارے ناواقف ہیں دوسرے دور جدید کا بھی زمانہ ہے۔

**جواب۔** جس طرح ہمارے نوکر چاکر ہمارے بہت سے اسرار کو نہیں جانتے گو وہ نوکروں ہی کے متعلق ہوں اسیطرح ہم حق تعالیٰ کے بہت سے اسرار کو نہیں جانتے گو وہ ہمارے ہی متعلق ہوں یہ تو علم کی کیفیت ہے اور اسیطرح ہمکو تبدلِ قدر پر قادر نہیں کیا گیا پس اس سے دو امر معلوم کرنا چاہئے ایک یہ کہ جو واقعہ بھی پیش آیا اوسکی مصلحت اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے دوسرے یہ کہ بندہ تدبیر اور دعا کرسکتا ہے کوئی ترکیب ایسی نہیں جس سے بالیقین اپنی مرضی کی موافق کامیابی میسر ہو۔ میں بھی دعا کرتا ہوں۔

**۲۳۱ مضمون۔** کبھی تو خادم کو جملہ مخلوق سے ملنے میں خوشی ہوتی ہے بعد کو کبھی سب سے علیحدگی بہتر معلوم ہوتی ہے تو خادم مجبور ہے کہ کونسی حالت پر عمل کرے۔

**جواب۔** توسط و اعتدال بہتر ہے نہ تو بالکل کنارہ کریں کہ مبتدی سے اسکی برداشت نہیں ہوتی اور نہ زیادہ بلا ضرورت ملیں کہ دین میں مضر ہے۔

**۲۳۲ تعویذ ڈر کا۔** ایک شخص نے بچہ کے ڈرنے کا تعویذ مانگا کہ اٹھ اٹھ بھاگتا ہے حسب ذیل تعویذ لکھکر دیا کہ گلے میں باندھا جائے بسم اللہ الرحمن الرحیم اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر کل شیطان وہامۃ وعین لامۃ اللھم انی اعوذ بک من سوء الاحلام ومن ان تیلاعب بی الشیطان فی الیقظۃ والمنام ۵۔

**۲۳۳ مضمون۔** ایک صاحب نے کسی چھوٹی سی ریاست کی یہ خبر لکھی کہ وہاں کے نواب نے لوگوں کے بہکانے پر بہشتی زیور کی تعلیم کو اپنے علاقہ میں جرم قرار دیدیا ہے جواب حسب ذیل تحریر فرمایا۔

جواب اور پالن پور کی خبر مجکو اس سے پہلے بھی معلوم ہو چکی ہے مگر یہ معلوم نہیں ہوا کہ ایسے واقعات کی خبر دینے میں احباب کو کونسی مصلحت مقصود ہوتی ہے چونکہ ایسا امر اکثر وقوع میں آتا ہے اسلئے اگر اسکا کوئی مقصود معلوم ہو جاوے تو اگر وہ ضروری ہے تو میری حیرت رفع ہوگی اور اگر فضول ہے تو احباب کی اصلاح ہو جاویگی۔

ضمیمہ۔ اس جواب کا طرز بھی دور جدید کے رنگ کو صاف ظاہر کر رہا ہے ورنہ سیاست کا دور ہوتا تو نہایت تنبیہ کے الفاظ ہوتے۔

۲۳۴ مضمون۔ مولوی ... صاحب کو حضور نے زنانہ مدرسیں لڑکیوں کی تعلیم کے لئے تجویز فرمایا ہے اور ان کے خط سے معلوم ہوا کہ انکی عمر ۲۷ سال کی ہے امید ہے کہ حضور نے اسکے مالہ و ما علیہ پر ضرور توجہ فرمائی ہوگی۔

جواب۔ مجکو تو ہرگز یاد نہیں آتا کہ میں نے بجز اسکے کہ آپکا خط اونکو دکھلا کر جو جواب انہوں نے دیا اوسکی اطلاع آپکو کردی اس سے زیادہ میں نے کچھ مشورہ اس باب میں دیا ہو یا کوئی رائے دی ہو بلکہ کچھ ایسا بھی خیال ہے کہ میں نے خود انہیں کے ہاتھ سے لکھا کر بھیجا تھا بہر حال ابھی تک تو وہ نہیں آئے بیشک جوان ہیں گو بظاہر نیک ہیں مگر نہ نفس کا اعتبار اور نہ غیب کی مجکو خبر نہ انکا تجربہ۔ میں نے اگر رائے دی ہے تو میں اس سے رجوع کرتا ہوں البتہ یہ درخواست ضرور کرتا ہوں کہ میرا وہ خط بھیجدیا جاوے جس میں میرا تجویز کرنا مذکور ہو تاکہ میں غور کروں کہ میں نے اپنے مذاق کے خلاف ایسا کام کیوں کیا ہوگا۔

۲۳۵ مضمون۔ ناچیز رقم پچیس روپیہ کی ارسال ہے براہ کرم وصول فرما کر ممنون فرمائیں۔

ضمیمہ۔ انہیں صاحب نے پیشتر پندرہ روپیہ بھیجنا چاہے تھے جنکی حضرت نے ممانعت فرمادی تھی کیونکہ ایک امر پر اونکو تنبیہ کیگئی تھی۔

جواب اس ڈر سے وصول کرلونگا کہ آپکا دل برا نہو دوسرے آپ یہ نہ سمجھیں کہ ہر بار ایک حیلہ نکالتا ہے ورنہ ایک تو اتنی زیادہ مقدار سے شرم آتی ہے ابھی ایک شخص نے ۲ر دئے ہیں بڑی خوشی سے لے لئے دوسرے اتفاق سے اسوقت بھی ایک ایسا ہی امر واقع ہوا ہے جیسا پہلے پیش آیا تھا جو کہ مانع ہوا تھا قبول ہدیہ سے یعنی ایک غلطی پر اطلاع دینا مگر اوسی ڈر سے وصول کرلوں گا۔ آپ کے لئے بھی دعا کرتا ہوں۔

## ۷ رمضان المبارک ۱۳۴۴ھ

۲۳۶ (تعویذ) - ایک شخص نے روزگار کے لئے تعویذ مانگا کہ کہیں لگ جاوے - باوجود کوشش کے روزگار نہ لگنے کا حال بیان کیا - حسب ذیل تعویذ لکھکر مرحمت فرمایا کہ اسے اپنے پاس رکھو -

بسم اللہ الرحمن الرحیم انصرنا فانک خیر الناصرین وافتح لنا فانک خیر الفاتحین واغفر لنا فانک خیر الغافرین وارحمنا فانک خیر الراحمین وارزقنا فانک خیر الرازقین واحفظنا فانک خیر الحافظین اللھم یسر لنا امورنا مع الراحۃ لقلوبنا وابداننا والسلامۃ والعافیۃ فی دیننا ودنیانا ۔ استفسار پر فرمایا کہ میں پڑہنے کے لئے یہ بتلایا کرتا ہوں یا مغنی بعد عشاء گیارہ سو مرتبہ اول آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پھر دعا کرے اور فراخی رزق ہی کے واسطے یا وہاب بھی بعد عشاء (۱۴۱۴) مرتبہ اول آخر سات مرتبہ درود شریف بتلایا کرتا ہوں -

۲۳۷ مضمون - مولوی محمد صاحب سندہی ناڑیوال برائے استرشاد عازم خدمت ایشان گردیدہ ازاین طرف روانہ بآن سمت گردیدہ است وحتی الآن از احوال اوشان بشمۂ مسرور نہ گردیدہ ایم لہذا اشد انتظار ست اکنون الطاف مربیانہ درحق خاکساران مبذول فرمودہ از وشان اطلاع بخشند کہ درخدمت ایشان رسیدیا نہ اگر رسیدہ است بعد الوف الوف تسلیمات برسانند استفسار خاکسار از انجناب بخدمت اورہین منت بے پایان فرمایند -

جواب - رسیدہ اند بخیریت قیام میدارند آن مکرم اگر خواہند خود باوشان خط فرستند سفیر بودن بعض اوقات خلاف مصلحت می باشد کہ دربیان آن طول ست -

ضمیمہ - زبانی استفسار پر فرمایا کہ سفیر بننے میں یہ خرابی ہے کہ کاتب کے اور اُس کے جنکے پاس پیغام پہونچانے کیلئے لکھا ہے ہمکو معلوم نہیں کس قسم کے تعلقات ہیں ممکن ہے ایسے تعلقات ہوں کہ اُنکو اُس پیغام کا جواب دینا ناگوار ہو - اور ہمیں معلوم ہے کہ ہمارے ساتھ اُن کے (جنکے پاس پیغام پہونچانے کے لئے لکھا ہے) کیسے تعلقات ہیں یعنی وہ ہمارا لحاظ کرتے ہیں اور دباؤ مانتے ہیں ایسی حالت میں ہمارے پیغام پہونچانے پر ہمارے لحاظ سے خلاف اپنی طبیعت کے وہ اُس پیغام کا جواب دینے پر مجبور ہوں گے اسلئے ہم کیوں دوسرے کی تنگی

میں ڈالیں۔ اگر ہمکو اُن کے تعلقات کا علم ہوتا کہ ناگوار نہیں ہیں تو پیغام پہونچانے میں حرج نہ تھا۔ اسلئے میں نے بعض اوقات کا لفظ لکھا ہے یہ مصلحتیں ہیں سفیر نہ بننے کی۔ لوگ مجھی وہمی کہتے ہیں حالانکہ اکثر ایسے واقعات پیش آتے ہیں۔ اب یہ سمجھتے ہیں کہ کونسا بڑا کام تھا۔ ایک مسلمان کی اعانت تھی پیغام پہونچا دیتے ایک خیر کا کام تھا لیکن میں اس خیر کو شر کا سبب سمجھتا ہوں انہیں باتوں میں میرا دوستوں کا اختلاف ہے۔

## ۸ رمضان المبارک ۳۴ھ

**۲۳۸ مضمون**۔ حالات بد سے بدتر ہو گئے ذکر بالکلیہ بیس یوم تک ناغہ ہو گیا اور ہر وقت فحش باتوں میں خیال رہا کرتا تھا فرائض سحر بھی بے رغبتی معلوم ہوتی تھی اب عرصہ بارہ روز سے خدا کا شکر ہے کہ توجہات حضور وہ خیالات دفع اور حالت کچھ اچھی معلوم ہوتی ہے بارہ ہزار اسم ذات معمول تھا اب صرف دس ہزار پہ اجازت حضور اکتفا ہے دعا کا طالب ہوں۔

**جواب**۔ ایسے تغیرات بھی اسباب خاصہ سے پیش آجاتے ہیں بددل نہ ہونا چاہئے جب توفیق ہو تو بہمت کر کے پھر شروع کر دینا چاہیئے۔ فان تاب تاب اللہ علیہ حدیث ہے والسلام۔

**۲۳۹ مضمون**۔ مناجات مقبول میں یہ لکھا ہے کہ اور وہ آٹھوں نام برکت سے بھرے ہیں جو پیشانی پر سورج کے لکھے ہیں۔ تو یہ کون سے اسم مقدس ہیں۔

**جواب**۔ چونکہ حدیثوں میں ان کی کہیں تعیین نہیں آئی اسلئے جزماً تو تعیین کا دعویٰ ممکن نہیں لیکن قواعد سے شاید یہ احتمال غالب ہو کہ یہ وہ نام ہوں جنکو علماء اہل کلام نے صفات ذاتیہ کہا ہے کہ بوجہ ذاتیت یہ دوسرے اسماء سے اعظم ہیں اور وہ یہ ہیں۔ علیم[۱]۔ قدیر[۲]۔ حی[۳]۔ سمیع[۴]۔ بصیر[۵]۔ مرید[۶]۔ مکنون[۷]۔ متکلم[۸] واللہ اعلم

## ۹ رمضان المبارک ۳۴ھ

**۲۴۰ مضمون**۔ اب میرا داستان سنئے اور داد دینے کے قابل ہے آپ اللہ تعالیٰ کے خاص مقبول بارگاہ بندے ہیں میرا شوہر فلاں عہدہ پر ہے اور میری جانب سے محض عدم توجہ ہے یعنی جو برتاو مرد اور عورت منکوحہ میں ہوتا ہے وہ نہیں بلکہ ایک داشتہ عورت رکھے ہوئے ہیں

باقی آئندہ

جو میرے مکان سے بیس قدم کے فاصلہ پر ہے شب کو وہاں سونا اور میں اکیلی سوتی ہوں اور بیحد تنگدست ہوں وہ عورت مجکو نکلوانا چاہتی ہے اور خادمہ شکل و صورت میں یکتا ہے مگر معلوم نہیں کہ میرے رب کو کیا منظور ہے اب میرا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ وہ ایسے ہو جائیں میرے کہنے پر عمل درامد کریں۔ اور داشتہ عورت کو چھوڑ دیں کیونکہ آپ حق تعالیٰ کے خاص بندوں میں سے ہیں اگر اس خادمہ کی حالت پر توجہ نہیں کی تو میدان حشر میں آپکا دامن پکڑ کر اپنے نانا میاں سے فریاد کرونگی فقط خادمہ ... بقلم خود۔

**جواب۔** السلام علیکم۔ تمہارا خط آیا اصل تدبیر تو دو ہیں ایک خدمت اور اطاعت اور خوشامد دوسری دعا میں بھی دعا کرتا ہوں۔ اصل تدبیر تو یہ دو ہیں باقی شاید تم عمل وظیفہ چاہتی ہو سو میں عامل نہیں مگر بزرگوں سے سنا ہوا لکھے دیتا ہوں بعد عشا گیارہ سو بار یا لطیف یا ودود اول و آخر درود شریف ۱۱ بار پڑھکر دعا کیا کریں۔ اب ایک دو نصیحت لکھتا ہوں ۱ تمکو چاہئے تھا کہ گھر کے کسی مرد سے خط لکھواتیں غیر مرد کو خود خط لکھنا مناسب نہیں ۲ خط میں اپنی شکل و صورت کی تعریف لکھنا تہذیب کے خلاف ہے ۳ جس سے اعتقاد ہو اُسکو ایسی بات لکھنا کہ میں حشر میں دامنگیر ہونگی بہت بے تمیزی ہے پھر یہ تمہارے قبضہ کی بھی بات نہیں اور جس بات پر دھمکی دی ہے وہ میرے بھی قبضہ کی نہیں ۴ پھر جواب کے لئے ٹکٹ بھی نہیں بھیجا۔

**الم ۲ مضمون۔** ایک صاحب نے سیکڑوں صورتیں ناجائز آمدنی کی لکھکر درویشوں اور علماء پر طعن کیا تھا کہ اس زمانہ میں کھانا کھانے پر لوگ مرے ہوئے ہیں نہ کوئی عالم پوچھے نہ کوئی درویش کہ کھانا کیسا ہے کیسا نہیں اور واقع میں دیکھ بھال ہی ہی مصیبت ہے تو آیا شرع شریف سے زیادہ تجسس کرنا منع ہے۔ پھر سود خوار اور غلہ کی ناجائز صورتیں بیع کی لکھکر لکھا کہ وہ سب نان و حلوا کے مثل سب کھا پی جاتے ہیں پیرجی اپنے نذرانے لے جاتے ہیں اور مولویوں نے تو اور بھی لٹیا منجدھار میں ڈبو دی حرام بھی کرتے جاتے ہیں۔ اور کھاتے بھی جاتے ہیں یہ بھی لکھا کہ قبل اسکے ایک قطعہ خط خدمت آنجناب میں ارسال بغرض استفسار فرمایا تھا آپ نے اُسکا جواب یہ لکھدیا کہ تین سوالوں سے زیادہ نہ بھیجو اتنی باتوں کا جواب کیونکر دیا جاوے سو مولویصاحب سوال تو ایک ہی تھا اُسکی صورتیں جدا جدا تھیں تھوڑی سی عبارت میں آپ جواب دے سکتے تھے

اب میں وہ سوال مکرر روانہ کرتا ہوں سونچکر غور کر کے جواب تحریر فرمائیگا - یہ بھی لکھا تھا کہ مضمون ختم نہیں ہوتا ناچار ختم کر کے ملتمس ہوں کہ ان شبہات کو آپ رفع کر دیجئے اگر آپ نہ کرینگے تو اور کس سے یہ شبہات رفع ہو سکتے ہیں اور پتہ کن حضرت سے آپ نے لکھوایا تھا پتہ بھی پورا نہ لکھا ملنے یہ (۰۰۰۰) پورا پتہ لکھدیا تھا افسوس پڑھے لکھوں میں ایسی لاپروائی - اور بدخلقی - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسے ہی اخلاق تعلیم کر گئے تھے اب میں ان کے سو سوال بناؤں اور دو تین مسئلے سے زاید نہ بھیجوں تو پچاس آنہ یا ۲؎ ٹکٹ لفافوں میں خرچ کروں جب جواب آئے خیر میں اب اللہ واسطے آپسے ان اپنی گستاخیونکی معافی چاہتا ہوں میں تو آپکا معتقد ہوں مخالف نہیں مگر دور از دار باتیں قلم سے نکل گئیں

؎ ملامت کنان دوست دار تو اند ستائش سرایاں نہ یار تو اند

جواب - السلام علیکم - طالب ہو کر جس سے طلب کرتا ہو اسپر اتنا غصہ کرنا علامت عدم طلب کی ہے کیا اُمیدواروں کو اہلکاروں کے ناز اُٹھاتے نہیں دیکھا مریضوں کو اطبا کے ناز اُٹھاتے نہیں دیکھا اگر وہ زیادتی بھی کریں تو جھیلتے ہیں نہ یہ کہ اُنکو قواعد بتلانے اور نصیحت کرنے بیٹھ جائیں اور بتلانا بھی بے قاعدہ مثلاً آپنے جو بہت سے سوالوں کو ایک سوال قرار دیا دو حال سے خالی نہیں یا تو ان کا جواب آپکو معلوم ہے یا نہیں اگر معلوم ہے تو پھر پوچھنا بیکار اور اگر معلوم نہیں تو یہ کیسے خبر ہو گئی کہ ان سبکا ایک ہی جواب ہے - ممکن ہے کہ ہر ایک کا جواب جدا ہو پھر اگر سبکا ایک جواب ہو سکتا تھا تو اسیطرح سبکا ایک سوال بھی ہو سکتا تھا پھر خواہ مخواہ اتنا طول دیا - پھر طرز سوال سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ آپ جوابونسے بے خبر نہیں - چنانچہ بعض بعض صور تو نکو نہایت طعن آمیز عنوان سے ذکر کیا ہے اور براہ زیادتی سبکو ایک لکڑی ہانکا ہے تو کون کہہ سکتا ہے کہ پوچھنا مقصود ہے صریح سب و شتم مقصود ہے جسمیں ایک کا جواب بھی ذمہ نہیں یہ تو سوال نہیں حکومت ہے جسکا آپکو کوئی حق حاصل نہیں - آپکو جس طرح اپنی مصلحت پر نظر ہی دوسرے کو بھی اپنی مصلحت پر نظر ہے پھر اگر کسی کثیر المشاغل نے اپنی سہولت کے واسطے کچھ خاص انتظامات تجویز کر لئے تو کون گناہ کیا - جو آپ خواہ مخواہ آپے سے باہر ہوتے ہیں - نا تمام پتہ کا آپ بہت آسانی سے انتظام کر سکتے تھے کہ خود لفافہ پر لکھکر وہ لفافہ خط کے اندر رکھدیتے گویا آپ تو نواب ہوئے اور دوسرا آپکا نوکر ہوا - اُسپر پھر اعتقاد کا دعویٰ - مہربانی کر کے جو بے نفس یا جو بے

حس اس خطاب کو بھی منافی اعتقاد نہ سمجھے اوس سے اپنے سوالونکو حل کریجیے۔ ہم خوشامد پسندونکو چھوڑ دیجے۔ آپ فتوے کیا پوچھ رہے ہیں خود فتوے دے رہے ہیں بہت صبر کرکے اتنا لکھا ہے قیامت میں معلوم ہوگا کسکی زیادتی ہے۔

ضمیمہ۔ ایسے سخت خط کا اسقدر سنبھلا ہوا جواب صریح فرق دور قدیم و دور جدید کا ظاہر کر رہا ہی جیساکہ خود حضرت نے فرمایا کہ دور قدیم ہوتا تو ان کو بتلاتا ناگوار تو بہت ہوا لیکن ضبط کر گیا۔ پھر فرمایا کہ اب ناگوار تو ہوتا ہے لیکن جوش نہیں ہوتا۔ اس سے بھی حضرت کا ابوالحال ہونا بخوبی ظاہر ہوتا ہی۔

۲۴۲ مضمون۔ ایک تحصیلدار صاحب پنشن لینے والے ہیں انھوں نے بعضے ماتحتوں اور چپراسیوں پر تشدد اور سخت کلامی کی تھی قبل پنشن پر جانیکے سب سے معافی مانگنا چاہتے ہیں معافی کی تدبیر حضرت سے دریافت کی۔

جواب۔ طریقہ معافی چاہنے کا یہ ہے کہ ایسے اشخاص سے ملکر زبان سے یہ فرمائے کہ ہم سے جو کچھ زبانی یا دستی تکلیف پہونچی ہو معاف کردو۔ اور بہتر یہ ہے کہ اُنکو کچھ دیکر بھی خوش کر دیجیے کہ وہ ویسے بھی راضی ہوجاویں ورنہ یہ احتمال ضعیف رہیگا کہ شاید آپکی وجاہت سے زبانی معافی دیدیں اور دل سے رضی نہوں گو یہ احتمال اگر بلا قرینہ ہو معتبر نہیں۔

۲۴۳ مضمون۔ مسجد میں کوئی مکان علحدہ نہیں ہے اور مسجد ہی میں چارپائی بچھا کر سونا پڑتا ہے جائز ہے یا نہیں۔

جواب۔ اگر بہت ہی مجبوری ہے اور فرش پر آرام نہیں ملتا تو پائے پاک کرکے مسجد میں بچھا لینا درست ہے۔

۲۴۴ مضمون۔ ہمارے یہاں ایک مولوی صاحب نے خیرات وغیرہ کے جواز کے بارہ میں مع ادلہ و مفتی بہ قول کے ساتھ ایک فتوے لکھا اور یہ دعوی کیا میں مفتی بہ قول کو نقل کیا آپ لوگ بھی عدم جواز کے بارہ میں مفتی بہ قول دکھائے شامی وغیرہ میں مفتی بہ قول نہیں ہے ہم اسکو نہیں مانتے۔ اسکا جواب ہم لوگوں سے بن نہ پڑا کیونکہ وہ جو جو کتاب کی دلیلیں وغیرہ الخ۔

جواب۔ اگر ہر قول حجت ہو تو کوئی مسئلہ ہی ثابت نہو سکے ہر مسئلہ میں مخالف اقوال پائے جاتے ہیں پس رسم المفتی کے قواعد پر ایک کو دوسرے پر ترجیح دیجاویگی اور اُن قواعد کی بنا پر

قول شامی کی ترجیح ظاہر ہے باقی اسکات کی کوشش فضول ہے معاند سے کبھی اسکی توقع ہی نہیں مگر اُسکے نہ ماننے سے کسیکا کیا ضرر جو اس فکر میں پڑجاوے۔

**۲۴۵ مضمون** آج ایک منی آڈر مبلغ پچاس روپیہ کا روانہ خدمت کیا ہے یہ رقم ادائیگی زکوٰۃ کی ہے جو مستحقین مناسب ہوں اُنپر خرچ کیجاوے اگر اور ضرورت وہاں ہو اور جناب مزید شرکت تقسیم میں فرماویں تو پچاس اور بھیجدوں۔ ورنہ جس طرح رائے عالی ہو۔ بے تکلف عرض کردیا ہے۔

**جواب۔** جسوقت منی آڈر آویگا انشاءاللہ وصول کرکے مستحقین میں تقسیم کردئے جاوینگے۔ مزید رقم کی نسبت یہ ہے کہ اگر کچھ مستحقین وہاں ذہن میں ہوں تو وہ مقدم ہیں اور اگر نہ ہوں تو یہاں بھیجدیجئے۔ والسلام۔

**۲۴۶ مضمون۔** بعض وقت طبیعت گھبراتی ہے ہرچند توجہ الی اللہ کرتا ہوں مگر نہیں ہوتی اور کبھی وقت ذکر کے طبیعت میں ایک قسم کی خوشی معلوم ہوتی اور شوق زیادتی کیواسطے پیدا ہوتا ہے اور کبھی ایسی حالت ہوتی ہے کہ کچھ کرنیکو بالکل جی نہیں چاہتا بجز اسکے کہ کسی تفکر میں پڑا رہتا ہوں کبھی خواہشات نفسانی کا زیادہ غلبہ ہوتا ہے تفکرات بہت سے پیدا ہوگئے ہیں حضور دعا فرمائیں۔

**جواب۔** ایسے حالات سبکو پیش آتے ہیں کچھ پریشانی و غم نکریں کام کئے جائے انشاءاللہ محرومی نہ رہیگی۔ البتہ حالات سے اطلاع دیتے رہئے۔

**۲۴۷ مضمون۔** ایک اہل ہنود نے مجھے بہت تنگ کرکر کہا ہے وہ کہتا ہے کہ ایک ملک وہ ہے کہ جسمیں چھہ مہینہ کا دن اور چھہ مہینہ کی رات ہوتی ہے اس جگہ پر روزہ کسطرح رکھتے ہیں اور میں نے اپنی کتاب میں دیکھا تھا کہ ایک قصہ ہوا کہ ریل میں کئی نوجوان اور مولوی صاحب سوار تھے سو وہاں پر نماز کی بابت جھگڑا تھا اب روزہ کا حکم جبکہ سورج سے نکلنے کے پہلے اور بعد غروب (عبارت اس خط کی بالکل غیر واضح ہے)۔

**جواب۔** روزہ بھی اندازے سے رکھنا کافی ہے اور ایسی گفتگو مت کیا کرو یہ کہدو کہ ہم عالم نہیں ہم نہیں جانتے اگر وہ کہے کہ پوچھکر بتلاؤ تم کہدو کہ جسکو ضرورت ہو وہ پوچھے۔

## ۱۳ ر رمضان المبارک ۳۴ھ

**۲۴۸ مضمون**۔ کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ جو زاغ کہ شہروں میں اکثر پایا جاتا ہے اور دانہ اور اکثر نجاست کھاتا ہے حلال ہے یا کہ حرام براہ کرم اس سے جلد مطلع فرماویں کیونکہ اس مسئلہ پر یہاں بحث ہے۔

**جواب**۔ ایسے غیر ضروری مسائل پوچھنا جنکی اشاعت سے شورش پیدا ہو شر ع گانا مناسب ہے جو شخص بحث کرے آپ بھی کہدیں کہ بھائی یہ کوئی ضروری بات نہیں ہم اس میں خاموشی اختیار کرتے ہیں۔

**۲۴۹ مضمون**۔ حضرت میرے چچا کو جس روز سے سہارنپور جلسہ میں گئے تھے یہ کہتے ہیں اُس روز سے ذکر کرتے میں حضرت کا دھیان بندھ جاتا ہے جیسے حضرت سامنے بیٹھے ہوں بہت خیال کو دور کرتے ہیں نہیں دور ہوتا۔ حضرت کچھ حرج تو نہیں۔

**جواب**۔ اسکا کچھ حرج نہیں دفع کرنے کی ضرورت نہیں البتہ یہ اعتقاد نکریں کہ یہاں حاضر ہے باقی خیال سے کوئی نقصان نہیں۔

**۲۵۰ مضمون**۔ گلے یا کسی مقام پر ورم ہو یا کوئی پھوڑا پھنسی ہو بلکہ طاعون کی گلٹی میں بھی حضرت حسب ذیل عمل کرتے ہیں اور بتلاتے ہیں بسم اللہ تربة ارضنا بریقة بعضنا یشفی سقیمنا باذن ربنا راکھ کو صاف کرکے یا ڈھیلہ پر یہ دعا سات بار پڑھکر اُس راکھ یا ڈھیلہ پر بطور تھتکارنے کے دم کرکے اُس موقعہ پر وقتاً فوقتاً ملا جاوے۔

**۲۵۱ مضمون** بعد نماز تراویح وتر جو جماعت سے پڑھے جاتے ہیں میں نہیں پڑھتا اور تہجد کے وقت ادا کرتا ہوں اور کبھی پڑھ لیتا ہوں اس خیال سے کہ نقل ہو جاوینگے۔ جو حکم ہو اس سے مجھے متنبہ کیا جاوے۔

**جواب**۔ جماعت کی رعایت افضل ہے اخیر شب کے وقت کی رعایت سے۔

**مضمون**۔ جب میں اسم ذات شریف کو پڑھتا ہوں تو آنکھوں سے اشک جاری ہوتے ہیں گڑگڑاہٹ زیادہ مگر لذت کم۔

**جواب** ۔ یہ بھی لذت ہی کی ایک قسم ہے ۔

**۲۵۲ مضمون** ۔ در جناب وارث خیر الرسل
اشرف الاعیان ہادی سبل

صدر و بدر کائنات کن فکاں
ایہا الناس اجعلوہ نور جاں

ہل رایتم مثلہ تحت السما
ہل سمعتم مثلہ قولوا لنا

ما وجدتم مثلہ چوں در جہاں
چوں نمی گیرید قدمش از رواں

وائے بر حال شما اے مردماں
ان ترکتم حرز جاں غفلت کناں

خاک پائش کن مرا اے رب دیں
آرزوئے بس ہمیں دارم ہمیں

عاشق رویش مرا کن ای خدا
مثل پروانہ کنم جاں را فدا

جان و مال خود نثار او کنم
در سویدائے دلم اور انہم

کیست آں سلطان جاں کہف الوری
فخر عالم جان جان شمس الہدی

سید السادات روح چشتیاں
رونق گلزار عرفاں بیگماں

نور عین شہ علی مرتضی
پہلوان پردل شیر خدا

از من مہجور اسمعیل نام
صد نیاز و صد تحیات و سلام

نسخۂ فیہ شفاءٌ للالم
دافع حرص و ہوا و رنج و غم

با ہزاراں لطف و ارشاد و کرم
تاج کرمنا نہادہ بر سرم

حال بیمار تو اے طب القلوب
گہ خراب ست و گہے مرغوب و خوب

از یکم رمضان دو گونہ کردہ ام
انچہ اول سربسر بنوشتہ ام

روز سہ سیپارہ میخوانم کتاب
حزب اعظم ہم دلائل با حساب

امر صلوا اسلموا را با وقار
مے ادا سازم ہمیشہ یک ہزار

دو سیپارہ در تہجد من بدل
بشنوم مولا مکن مارا خجل

چار سبحہ ذکر الا اللہ بجاں
ذکر اثبات و نفی ہم نصف آں

اسم ذات حق تعالی یکہزار
من ہمی خوانم بجان زار زار

لیک غفلت بر دلم گاہے زند
ذوق و شوق قسم را بدریا افگند

| | |
|---|---|
| وائے ایں غفلت مرا کردہ خراب | دستگیرم ورنہ جانم شد تباب |
| لذتے در ذکر ہم گہ می چشم | کاش ازیں ماند ہمیشہ در دلم |
| ذوق وشوق و دردہم سوز وگداز | انس و رقت ذلت وعجز ونیاز |
| کاشکی باشد ایں ہمہ وز جاں وہم | تا ابد ہرگز نباشد ہیچ کم |
| مست مجنوں بس شوم در عشق ہو | کل شئی ہالک الا وجہہ |
| نسخۂ اکسیر مارا کن عطا | اے شہ جود وکرم بحر سخا |
| زاں نوشتم نامہ را در شعرہا | تا بماند ذکر تو تا دیرہا |

(گو یہ نظم سست ہے لیکن چونکہ خلوص کی ساتھ لکھی گئی ہے اسلئے نقل کردیگئی)

جواب ۔ بسم اللہ ع اندریں رہ میتراش ومیخراش + تا دمِ آخر دمے فارغ مباش +
تا دمِ آخر دمے آخر بود + کہ عنایت با تو صاحب سر بود

۲۵۳ مضمون ۔ ایک صاحب نے بہت سخت سخت مضامین مایوسی کے اپنی بدحالی اور عیوب کی بناء پر لکھے اور تفصیل بھی اپنے عیوب کی لکھی ۔ گو پیشتر حالت اچھی تھی یہانتک مایوسی لکھی تھی کہ جب مجکو رسوائی تو یقیناً وقطعاً ہوگی پھر رہا سہا بھی اپنا ارماں پورا کرلے اور خوب دل کھولکر گناہ کرلے ع ابتو آرام سے گذرتی ہے + عاقبت کی خبر خدا جانے (نعوذ باللہ) وغیرہ وغیرہ اخیر میں لکھا کہ واللہ حضرت مولانا صاحب اگر آپ کچھ بھی علاج نہ فرمائیں گے تو قیامت میں آپ ہی کا حوالہ دیکر کہونگا کہ آپ سے میں نے علاج چاہا لیکن انھوں نے ہماری خبر ہی نہ لی اور اُلٹا میرا دُہرہ خرچ کرادیا گو آپ میرے عقیدے میں خدا نہیں ہیں لیکن آپ واللہ خدا سے جدا بھی نہیں ہیں ۔ اسپر بھی میری نہ سنو اور بہتور ضلالت ودین وہجر سے نہ چھڑاؤ باوجود خبر متواتر ہو جانیکے تو آپکو خود خدا ہی پکڑیگا اور ضرور پکڑیگا اللہم آمین بحرمۃ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین (نعوذ باللہ) ع

مخاطب اند کے نازک مزاج ست + سخن کم گو کہ کم گفتن رواج ست

ہائے اللہ میری کیا سے کیا حالت ہوگئی ۔ اس سے پہلے اسوۂ حسنہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے قریب قریب اپنے آپکو پاتا تھا اب ہزاروں مراحل دور ابتو فرائض واسلام

ہی اگر محفوظ رہجائیں تو بیحد غنیمت ہے غرض ایسی ہی واہی تباہی باتین لکھی تہیں۔ حضرت کے کمال ضبط کو ملاحظہ فرمائے کہ حسب ذیل جواب دیا حالانکہ اگر دور قدیم ہوتا تو یہاں سے جو جواب جاتا ظاہر ہے۔ یکایک اپنے طرز کو اسقدر بدل دینا ظاہر کرتا ہے کہ حضرت کو اپنے حال پر کسدرجہ قدرت منجانب اللہ حاصل ہے واقعی ابوالحال کے یہی معنے ہیں۔

**جواب**۔ مضامین بہت پریشان ہیں۔ بالمشافہ جواب ہو سکتا ہے۔

## ۱۵ رمضان المبارک ۳۴ھ

**۲۵۴ مضمون**۔ میں بہت غریب ہوں اور بی بی ہے لیکن بی بی بے پردہ رہتی ہے یہ اوقات نہیں ہے کہ پردہ لگا دون تو ہم کیا کرین۔

**جواب**۔ جب پردہ کے ساماں پر قدرت نہیں ہے تو معاف ہے البتہ عورت کو سمجھا دیا جاوے کہ جب کسی نامحرم کا سامنا ہو اسوقت سر اور دونوں بازو اور گلا اور پنڈلیاں اور دونوں کلائیاں ڈھکی ہوئی ہوں پس بجز چہرہ اور دونوں ہتیلیوں اور دونوں قدم کے ایک بال بھی کھولنا نامحرم کے سامنے جائز نہیں۔

**۲۵۵ مضمون**۔ تنگی معاش کی شکایت پر حسب ذیل عمل تحریر فرمایا۔

**جواب**۔ بعد ہر نماز کے ۷۰ بار یا باسط پڑہ لیا کیجئے۔

**۲۵۶ مضمون**۔ تبرکات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کس طرح کرنا چاہئے اور زیارت کے وقت کیا پڑہنا چاہیئے۔

**جواب**۔ کوئی خاص طریقہ معین نہیں اور نہ کوئی خاص چیز پڑہی جاتی ہے بس اسکا خیال رہے کہ خلاف شرع کوئی فعل نہ ہو جاوے۔

**۲۵۷ مضمون**۔ احقر کو اپنے ایک خواب کے متعلق سخت پریشانی ہے بدینوجہ کہ مبادا مرتکب کسی گستاخی کا تو نہیں ہو گیا ہوں اُمید کہ اسکی تعبیر سے معزز فرمایا جاوں۔ بحالت خواب ایک میدان بہت وسیع نظر آیا جسمیں ہزارون مسلمان پریشان پھر رہے ہیں احقر بھی اُس میدان میں داخل ہوا اور لوگوں سے باعث پریشانی و سراسیمگی دریافت کیا

باقی آیندہ

تو معلوم ہوا کہ اِسی میدان مین حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہین سب لوگ تلاش مین ہین کہ کس مقام پر ہین - احقر نے یہ سُنکر چندے تامل اور فکر کیا اور پھر اپنی رائے سے ایک جانب کو راہ لی اور بہت جلد جلد قدم بڑھانا شروع کیا تاکہ سب سے پہلے مین ہی زیارت سے مشرف ہون چلتے چلتے کہ راستہ مین خاردار جنگل نالیان پانی وغیرہ بھی آئے اُس میدان کو قطع کرکے ایک صحرا مین پہونچا جسمین ایک مکان نظر آیا - یہ خیال کیا کہ ضرور اس مکان مین ہون گے چنانچہ اُس مکان کے قریب پہونچا تو یہ دیکھا کہ ایک مستطیل مکان مثل سہ دری کے ہے جس مین ایک جانب برابر برابر چار گھوڑے نہایت خوبصورت بندھے ہوئے ہین اور دروازون کے متصل ایک نالی بنی ہوئی ہے جیسی کہ مسجدون مین وضو کے لئے ہوتی ہے نالی کے آخری گوشہ پر ایک شخص نہایت نورانی چہرہ والے وضو کرتے ہوئے نظر آئے - خوف کی وجہ سے سلام نہین کر سکا مگر دیکھتا رہا اور یہ خیال کرتا رہا کہ ضرور یہی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہین وضو کے بعد اُسی سہ دری مین دو رکعت نماز ادا کی بعد نماز ایک گھوڑے پر جو متصل تھا اُسپر خاکی رنگ کا ہمار جامہ بندھا ہوا نظر آیا اور بعد سلام پھیرنے کے حضور فوراً اسپر دفعتہً سوار ہو گئے اور گھوڑے نے اگلے دونون پیر اُٹھاکر دو رکعت نماز ادا کی ان وجوہات سے اب کامل یقین ہو گیا کہ حضور اکرم یہی ہین جب گھوڑا نماز سے فارغ ہوا تو حضور گھوڑے سے اُتر کر سہ دری کے باہر تشریف لائے -

اُس وقت احقر نے سلام عرض کیا اور خوف کی وجہ سے یہ معلوم نہین کہ کیا عرض کیا لیکن اسقدر یاد ہے کہ اپنی حالت معصیت کا سچا فوٹو زبانی عرض کیا جس جس قسم کے گناہ صغیرہ و کبیرہ سرزد ہوئے ہین سب کی فہرست عرض کرکے دعا کا طالب ہوا اور گریہ وزاری کی یہ کیفیت تھی کہ کبھی تمام عمر مین اس لذت کا رونا نصیب نہین ہوا جسوقت زیادہ حالت خراب ہوئی تو حضور اقدس نے احقر کے دونون ہاتھ پکڑکے سینہ سے لگالیا تو کچھ سکون ہو گیا اور فوراً ہی وہ انبوہ مسلمانان جو تلاش مین تھا آگیا اور حضور نے سب مسلمانون سے مصافحہ شروع فرمایا مصافحہ کرتے جاتے تھے اور آگے بڑھتے جاتے تھے احقر پیچھے ہٹتا جاتا تھا - حتٰے کہ احقر اسقدر پیچھے ہٹا کہ سب مسلمانون سے پیچھے ہو گیا اور حضور اکرم سب سے آگے ہو گئے بالآخر کچھ عرصہ مین سب مسلمان منتشر ہو گئے احقر بھی اُس مین ان مین تنہا رہ گیا پھر یہ خیال ہوا کہ کچھ علاج اپنی معصیت کا تو حضور سے دریافت ہی نہ کیا

چلو پھر تلاش کرو چنانچہ پھر اسی میدان مین تلاش شروع کی تو ایک بہت بڑا مکان نظر آیا جس کے صحن چبوترہ پر جو قدآدم اونچا زمین سے تھا حضرت کو دیکھا ڈرتے ڈرتے سامنے پہونچا اور مثل سابق پھر اپنی حالت کا اظہار شروع کیا تو جواب مین یہ ارشاد ہوا (کہ لکھکر دو) یا (لکھکر دیا جاویگا) صحیح یاد نہین رہا کہ کیا حکم تھا یہ اندیشہ ہے کہ مکرر حاضر ہونا گستاخی تو نہین تھا۔

(**جواب**) حرفاً حرفاً خواب پڑھا۔ نہایت مبارک خواب ہے۔ دو بارہ کیا ہزار بارہ حاضری بھی گستاخی نہین کہ یہ حاضری مین مطلوب ہے۔ غالباً آپ کو اس سے شبہ ہوا کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ لکھکر دو یا لکھکر دیا جاوے گا اور زبانی جواب مرحمت نہین فرمایا۔ اگر اس سے شبہ ہوا ہے تو وجہ اس کی یہ ہے کہ حقیقت اس جواب کی آپ کی سمجھ مین نہین آئی وہ عرض کرتا ہون یہ اشارہ ہے کہ علاج امراض کا سپردگی حضور صلے اللہ علیہ وسلم متعلق مرشد کے ہے چونکہ لکھکر دینا اس احقر کے معمولات سے ہے اس لئے اسمین اسطرف اشارہ ہوگیا۔ اور یہ اُس مسئلہ کی تائید ہے جسکو اکثر مین بیان کرتا ہون کہ اہل قبور کی تعلیم کا نفع نہین ہوتا۔ غرض نہایت مبارک خواب ہے کہ بشارت بھی اور سلسلہ کے صحیح اور معلم کے مقبول ہونے کی طرف اشارت بھی

(**مضمون**) صبح کو نہایت اطمینان ہوتا ہے اور جی خوش ہوتا ہے یہ حضور کی کرامت اور اللہ جلشانہ کا فضل ہے کہ جس روز سے صبح (تہجد) کو اُٹھنے کا قصد کیا ہے ایسی ایسی عجیب غریب صورتین پیش آتی ہین کہ وقت معینہ پر بلاناغہ آنکھ کھل جاتی ہے بعض بعض مرتبہ ایسا معلوم ہوا کہ کوئی شخص آواز دے رہا ہے اسطرح سے کہ فلان بن فلان بعض وقت تلاوت کلام مجید کرتے ہوئے غرضکہ وقت معینہ سے قبل ہی آنکھ کھل جاتی ہے اور الحمد للہ کہ کام کر لیتا ہون چونکہ آواز نہایت کریہ اور سخت ہے تاہم احقر کو بالجہر ذکر کرنے مین ایک لطف حاصل ہوتا ہے اور آہستہ آہستہ کرنے مین نیند غالب ہوجاتی ہے۔ پان کھانے کا ایسا مرض تھا کہ اسکی وجہ سے ایک گھنٹہ بلا پان سخت ناگوار تھا الحمد للہ کہ یکم رمضان المبارک سے احقر نے اس کو قطعی ترک کر دیا۔ سخت تکلیف پہونچاتا تھا جی چاہتا تھا کہ ذکر کرون زبان پان مانگتی تھی۔ تمباکو کھا کر ذکر کرنے سے کراہیت آتی تھی اس لیئے قطعی ترک کر دیا کبھی کبھی خود ہی وہ حالت گریہ و زاری جیسی کہ خواب مین عرض کیگئی اُسکے قریب قریب ہوجاتی ہے ویسی حالت تو ہوتی

نہین خود کوشش کرکے ویسی حالت بنانا چاہتا ہون نہین بنتی - اور کیا عرض کرون دعا کا طالب ہون یہ ماہ مبارک اور احقر بدستور مبتلائے عصیان امید کہ خاص وقت مین دعا فرماوین کہ اللہ تعالی اصلاح قلب فرماوین اور خاتمہ بالخیر ہو جاوے -

**(جواب)** دریافت حالت سے مسرت ہوئی - مداومت سے انشاء اللہ تعالی روز بروز نفع بڑھیگا جہر ہی سے پیجئے آواز سے کیا لینا ہے بس اب پان ہمیشہ کے لیئے چھوڑ دیجئے گریہ اختیاری ہے مگر اس کی شکل بنانا بھی بنص حدیث مطلوب و موجب اجر ہے - مین دعا کرتا ہون - کوتاہی کس سے نہین ہوتی - جہان تک ہو سکے بچنا چاہیئے اگر کوتاہی ہو جاوے استغفار کرنا چاہئے - البتہ حقوق العباد و معاملات بہت زیادہ قابل اہتمام ہین اور انکی کوتاہی کا معاف ہونا بھی صاحب حق کے راضی کرنے پر موقوف ہے خواہ حق لے کر یا معاف کر کے -

**(۲۵۸ مضمون)** تراویح مین حافظ کی اجرت لینے سے حرمت صرف مال مین آویگی یا نماز بھی غیر مقبول ہوگی اور مقتدی محتاط آیا علحدہ الم ترکیف سے تراویح پڑھ لے یا اسی جماعت مین شریک ہو -

**(جواب)** نماز امام کی یا اجرت ٹھیرانے والون کی غیر مقبول ہوگی نہ کہ اجرت نہ دینے والون کی اس عذر کے سبب جماعت نہ چھوڑنا چاہیئے -

**(مضمون)** دیہاتی کو اعتکاف مسنون اولے ہوگا یا شہر مین جمعہ جاکر پڑھنا اور اس وجہ سے اعتکاف نہ کرنا - ظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ فعل اول اولے ہوگا اس لیے کہ سنت مؤکدہ علے الکفایہ ہے اور فعل آخر صرف عزیمت -

**(جواب)** قواعد سے اعتکاف ہی اولے ہے -

**(۲۵۹ مضمون)** حضور کہ وقت صعود منبر یک چوب کہ آن را لاٹھی گویند در دست گرفتہ بود آیا صاحبان اکابر اسلام کہ بودند این چیز را بدست می گرفت یا عصا را و طول او چہ قدر بود -

**(جواب)** برائے راحت گرفتہ بودم نہ بطور عبادت -

**(مضمون)** وقت خواندن اشعار حضور انگشت سبابہ را زیر و بالا میکرد آیا منشاء این در کدام مقامے معلوم میشود -

**جواب** - این حرکت طبعی بود نہ کہ شرعی۔

(**مضمون**) حین ختم الوعظ یک سفید ریش انگشتان در گوشہا نہادہ چند آیۂ قرآنی محاذی منبر خواند آیا این خواندن باین کیفیت را اصل در کتب دین من غیر العتاب معلوم میشود یا نہ۔

(**جواب**) از نظرم نہ گذشتہ غالبًا برائے رفع صوت کردہ باشد کہ دلیلے بر منقش قائم نیست۔

(۲۶۰ **مضمون**) مجھے جناب کے خدام مین شریک ہونے کی عزت ابھی تک حاصل نہین بلکہ مین حضرت مولانا محمود حسن صاحب سلمہ ربہ کے بدنام کرنے والون مین سے ہون۔ ایک زمانہ تھا کہ اذکار و اوراد کی برکت سے حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو مرتبہ حضرت سیدنا ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کی ایک مرتبہ حضرت امام ابو حنیفہ و شافعی رحمہما اللہ کی ایک مرتبہ زیارت سے معزز و ممتاز ہوا۔ صحت جسمانی کمزور ہونے کے باعث اذکار کو ترک کرنا پڑا صرف پاس انفاس پر قناعت کی اور اب وہ بھی متروک ہے ادھر حضرت مولانا ممدوح تشریف لے گئے صحت اب تک خراب ہے خوابہائے پریشان تنگ کرتے ہین اکثر اپنے آپ کو برہنہ بدن دیکھتا ہون نماز مین لطف حاصل نہین ہوتا۔ تلاوت گاہے ہو جاتی ہے طبیعت مین اضطراب و پریشانی رہتی ہے اپنی نماز اور دیگر اعمال صالحہ پر اطمینان نہین ہوتا۔ انگریزی خوانون کا ہر وقت مجمع رہتا ہے نوافل متروک ہین اور کبھی کبھی سنن کو بھی ترک کر دیتا ہون صرف فرائض پر قناعت کرتا ہون۔ کاہلی کا غلبہ رہتا ہے اب اگرچہ رمضان ہے مگر نہ تو تراویح پڑھتا ہون اور نہ کسی قسم کے نوافل بلکہ عمومًا سحری کے بعد سونے کے باعث نماز صبح قضا کرنی پڑتی ہے مجھے اپنی نسبت قطعًا یقین ہے کہ میری یہ حالت بہت بری ہے اب مین چاہتا ہون کہ جناب اس بدبخت کو اپنے سلسلۂ خدام مین داخل فرمائین۔

(**جواب**) اسکے معنے تو یہ ہین کہ مرض تو دق ہے اور نسخہ زکام کا لکھ دیا جاوے۔

(**مضمون**) اور یہ میرا عقیدہ ہے کہ اسوقت ہندوستان مین آپ سے بڑھکر حکیم الامۃ ہونے اور امت مسلمہ کے امراض کا علاج صحیح صرف آپ کے پاس ہے اس لیے میرے واسطے کسی استخارہ وغیرہ کی ضرورت نہین تھانہ بھون یہان سے بہت زیادہ فاصلہ پر ہے اسلئے

اگر حضور والا حاضری کی تکلیف معاف فرما کر ضروری ہدایات بذریعہ خط کے ارسال فرما دین تو انشاء اللہ ان پر عمل پیرا ہونے کی پوری سعی وکوشش کرون گا مگر جناب کی توجہ کامل اور دعاء مستجاب کی امداد کے بغیر بیڑا پار نہو گا۔

(**جواب**) السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ مین نے جو جواب عرض کیا ہے وہ مرضی کے تو خلاف ہوگا مگر مرض کے موافق۔ والسلام۔

(۲۶۱ **مضمون**) امسال دو چاند شعبان ورمضان کے یکے بعد دیگرے تین تیس کے ہو چکے ہین اور علم ہیئت کی روسے دو سے زیادہ چاند مسلسل تیس یا انتیس کے نہین ہوا کرتے لہذا اگلی عید کا چاند از روئے ہیئت ۲۹ کا ہونا چاہیئے۔ اب صورت مسئولہ یہ ہے کہ اگر ۲۹ رمضان کو بوجہ گرد وغبار یا ابر وغیرہ کے چاند دکھائی نہ دیا تو ۳۰ رمضان کو روزہ ہوگا یا عید۔

(**جواب**) روزہ ہوگا ہیئت کا ان احکام مین اعتبار نہین۔

(۲۶۲ **مضمون**) اشتہارات سے معلوم ہوا کہ جناب مولوی احمد حسن صاحب زاد خلوصہ بہشتی زیور کی تصحیح وتوضیح کر رہے ہین اگر مثل بہشتی گوہر کے ہر مسئلہ پر کتب متداولہ کے حوالہ جات ہون تو ناعاقبت اندیشون کے طعن سے رستگاری ہوتی کیونکہ علم ودانائی تو نہین صرف عربی چند کتابون کے نام یاد ہین اگر وہ نام دیکھے تو سمجھتا ہے کہ شئے ہے ورنہ لغو بات بکنے لگتا ہے اسطرف کے فرقہ رضائیہ کا بہشتی زیور پر یہی اعتراض ہے کہ اس مین کتب متداولہ وغیرہ کا حوالہ نہین۔

(**جواب**) مولوی احمد حسن صاحب مدت ہوئی حواشی بہشتی زیور کے لکھ چکے ہین اگر اُس زمانہ مین یہ مشورہ دیا جاتا رعایت ممکن تھی اب مستقل طور پر دوبارہ محنت کرنا ایسے شخص کو بہت دشوار ہے جس کو بہت زیادہ کام ہین مگر مجکو آپ سے یہ تعجب ہے کہ آپ محض اس بنا پر اسکو ضروری بتلا رہے ہین کہ مخالفین طعن کرتے ہین سو اس سے ضروری کیا ہے ایسے امور کا خیال کرنا میرے نزدیک شعبہ کبر کا ہے۔

## ۱۶ رمضان المبارک ۱۳۳۴ھ

(۲۶۳ **مضمون**) مکان پر جب حضور کی قدمبوسی حاصل کر کے واپس پہونچا تو جتنے میرے

دوست ملنے آئے اگر اُن مین سے کسی نے حضور سے خوش اعتقادی ظاہر کی اور حضور کا ذکر چھیڑا تو یہی جی چاہتا تھا کہ ہر وقت اگر حضور ہی کا ذکر ہوتا رہے تو اس سے بڑھ کر کوئی شغل نہین۔ اور مین گھنٹون بیٹھا ہوا حضور کی باتین کرتا رہ جاتا اور اپنے کل حالات اور حضور کے فیض اور برکت دعا کا اثر اس سے بیان کرتا تھا جب وہ شخص چلا جاتا تو مجکو یہ خیال ہوتا تھا کہ اپنے حالات کسی سے بیان نہین کرنی چاہئین اس سے برکت جاتی رہتی ہے مگر جب پھر کبھی موقعہ حضور کے ذکر کا کسی ہم خیال سے آجاتا تو پھر وہی تذکرے سارے چھڑ جاتے اور اُس وقت دل کو ایسی فرحت اور سرور معلوم ہوتا تھا کہ جس کو مین بیان نہین کر سکتا اور جب تک کہ ہر ایک حال کو بیان نہین کرتا اُسوقت تک دل پر ایک نوع کی گرانی معلوم ہوتی تھی۔ اور اب بھی یہی حال ہے۔ اور جو شخص کہ حضور سے محبت رکھتا ہے اس سے بڑھکر میرے نزدیک کوئی میرا دوست نہین اور اگر یہ معلوم ہو جائے کہ یہ شخص حضور کے خلاف ہے تو اس سے زیادہ میرے لئے کوئی دشمن نہین اور جو لوگ حضور سے توسل رکھنے والے ہین اُنکی محبت میرے دل مین ایسی ہے کہ انکو دیکھکر میرے دل کو ایک قسم کی تقویت پیدا ہو جاتی ہے اور قلب کو انبساط حاصل ہوتا ہے میرا جی یہ نہین چاہتا کہ کوئی شخص سوائے حضور کے کسی اور بزرگ کی تعریف یا ذکر میرے سامنے کرے اگر میرے سامنے کسی اور بزرگ کا ذکر کوئی کرتا ہے تو میرا یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ شخص چونکہ حضور کے دربار سے غافل ہے اس وجہ سے دوسرے کا ذکر کر رہا ہے ورنہ یہ بات اس سے نہوتی۔ مجکو یقین ہے کہ دنیا مین حضور سے بڑھ کر کوئی شخص نہین ہے اور جتنے لوگ ہین حضور سے کمتر درجہ مین ہین بعض وقت خیال ہوتا ہے کہ میرے لئے ذات نبویہ علیہا الصلوۃ والتحیۃ کے بعد حضور ہی باعث فیض ہین حضور کا خیال و تصور میرے لئے ایسا بابرکت ہے کہ اگر حال رنج و غم یا پریشانی مین خیال ہو تو میرے قلب کے لئے باعث تسکین ہے اور اگر کوئی شخص کسیکو حضور سے بزرگ ظاہر کرتا ہے تو مجکو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ اندھا ہے اس کو بھلے بُرے کی تمیز نہین یا دریافت حق سے بے بہرہ ہے۔ جب طبیعت کبھی گھبراتی ہے اُس وقت کچھ ذکر کرنے یا اللہ کہنے سے ایک گونہ اطمینان قلب ہوتا ہے اسیطرح اگر حضور کا ذکر ہو تو دل کو تسلی ہوتی ہے۔

**جواب)** اصل اس کی محمود و نافع ہے کہ حب شیخ ہے باقی اسکے آثار خاصہ طبعیہ ہین نہ محمود نہ مذموم لیکن ہمیشہ خیال رہے کہ عملاً سنت سے تجاوز نہو

**(۲۶۴ مضمون)** ورد کی حالت یہ ہے کہ جب تک تعداد مقررہ پوری نہین ہوتی اُس وقت تک دل بےچین رہتا ہے اور ایسی کیفیت ہوتی ہے جیسے کبھی نماز کا وقت تنگ ہوجاتا ہے اور پریشانی ہوتی ہے اور جب تک نماز ادا نہ ہوجائے اطمینان نہین ہوتا گویا یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو ذکر مین کرتا ہون اپنے دل کے آرام کے لئے کرتا ہون اگر نہ کرون تو طبیعت مطمئن نہین رہ سکتی خواہ وہ ذکر یکسوئی کے ساتھ نہو نہ سہی ۔

**جواب)** ماشاءاللہ تعالے عین مقصود ہے۔

**(۲۶۵ مضمون)** بعض وقت یہ خیال ہوتا ہے کہ شاید اس ذکر سے مجکو ثواب کے لحاظ سے فائدہ ہو یا نہو کیونکہ اسمین اپنا آرام مقصود ہوتا ہے تو اس حالت مین طبیعت متردد ہوتی ہے مگر خیال کرتا ہون کہ ذکر کرنا نہ کرنے سے ہر حال مین بہتر ہے۔

**جواب)** یہ خیال بالکل صحیح ہے دوسرے اس مین تو زیادہ اخلاص ہے کہ اگر ثواب بھی نہو تب بھی ذکر کرتا رہے۔ رہا آرام سو اس آرام کا منشا بھی تو محبت ہی ہے ورنہ ہر شخص کو ذکر سے آرام کیون نہین ملتا پس یہ وہ آرام نہین جو خلوص کے خلاف ہو۔

**(۲۶۶ مضمون)** خادم نے قبل ازین ایک قطعہ نیازنامہ ارسال خدمت کیا تھا لیکن جو احقر کا عزم قدمبوسی آنجناب سے اسپر آنحضرت کی توجہ مبارک مبذول نہوئی اُس لئے مکرر سماعت خراشی سے معافی کا خواستگار ہوکر عریضہ ہذا ارسال خدمت کیا ہے امید کہ پایۂ قبولیت کو پہونچکر دو جہان مین معزز فرمایئے گا حسب الارشاد ملفوظات آنجناب جیسے مولانا امام غزالی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات مین احیاء العلوم الدین و منہاج الدین وغیرہ کا فدوی نے مطالعہ آغاز کیا ہی روز افزون بوجہ لاعلمی و محرومی اُن مدارج علیا کے سخت پریشان خصوصاً ہو رہا ہے چونکہ اُن تمام ظاہری و باطنی علوم کی تحصیل و تکمیل بغیر راہنما مرشد متشرع کامل کے غیر ممکن اور فی زمانہ مرشد و معلم متشرع کامل دستیابی نایاب صرف احقر کی جستجو و نظرون مین سوائے آنحضرت کے کوئی اُن اوصاف سے متصف نظر نہ آئے اس لئے اپنے خوش

وعزیز و اقارب دوست واحباب وطن و گھر بار بلکہ لذات دنیوی و ملازمت وغیرہ کو خیر باد کہکر روکش ہوکر آنحضرت کے سایۂ عاطفت مین اس عمر ناپائدار کو گذار کر ذوالجلال مین سرخروئی وفیض یابی علی الخصوص معرفت خداوندی واحدی کی تحصیل کے لئے اخلاص دلی سے حاضر ہونا چاہا ہنوز دردولت پر طلبی نہوئی لہذا مکرر عرض رسا ہون کہ حضرت خدمت والا مین احقر کو طلب فرماکر اپنے زمرۂ خدام مین شریک فرمالین۔ تاکہ اس گمراہ وعاصی کا شمار بطفیل و بتوجہ آنحضرت دنیا وعقبیٰ مین امت محمدی وبندگان خداوندی مین ہو اور بروز جزا وسزا شرمندگی نہ اُٹھانی پڑے۔

ان ہی تصورات مین بوجہ دوری اقدام مبارک کی گاہ بگاہ ایسی حالت ابتر ہوجاتی ہے کہ آبادی و متعلقین سے وحشت و دامن کوہ کی نشست سے انسیت بلکہ بخوف افزودی گناہ آئندہ کے بارگاہ سے امین ہونے کی تدبیر جان عزیز کی ہلاکی کا خیال دامن گیر ہوجاتا ہے وغیرہ وغیرہ اور اپنے کل علائقین سے روکش وعیش وعشرت دنیوی وملازمت وغیرہ سے دست بردار ہوکر صرف معرفت خداوندی وتکمیل منازل محمدی کی تحصیل کی غرض سے خدمت بابرکت مین حاضر ہونا چاہتا ہون وغیرہ اور نیز علوم کیمیا ریمیا سیمیا ہیمیا انکی حقیقت کیا ہے اور یہ کون سے علوم ہین براہ نظر ہمدردی اسلامی آگاہ فرمایئے۔ وغیرہ الخ

(**جواب**) اس کا جواب تنقیحات ذیل پر موقوف ہے ۱؎ آپ کتنا پڑھے ہوئے ہین ۲؎ آپ میرے رسالہ اصلاح الرسوم کے متعلق کیا خیال رکھتے ہین ۳؎ آپ یہان کتنا قیام کرسکتے ہین ۴؎ کیمیا وریمیا وغیرہ کا تصوف سے کیا علاقہ سمجھتے ہین ۵؎ طریق تصوف کا اصلی مقصود کیا سمجھتے ہین اگر جواب دیجئے یہ پرچہ بھی ہمراہ بھیجئے۔

(**مضمون**) اور مندرجہ ذیل مسائل کتب بسیط کے مطالعہ مین نظر سے گذرے جو سمجھ مین نہین آئے براہ کرم گستری جوابات با دلائل سے تفہیم وفہمائش ہو تو عین نوازش ہے

(**جواب**) دلائل سمجھنے کے لئے علم درسی کی ضرورت ہے آپ کو کتنا حاصل ہے۔

(باقی آئندہ صفر ۱۳۳۶ھ)

حکیم الامت حضرت مولانا تھانوی دامت برکاتہم

کے

# ملفوظات و مکتوبات

کے

ایک نہایت نافع اور دلچسپ جدید و لذیذ عام فہم مجموعہ

ملقب بہ

# حسن العزیز

کی چوتھی جلد

مرتبہ حکیم مولوی محمد یوسف صاحب و حکیم مولوی محمد مصطفی صاحب وغیرہما

باہتمام خاکسار رفیق احمد مالک مطبع

در مطبع امداد المطابع تھانہ بھون میں طبع کرایا گیا

رحمت اللہ یسین میرٹھی

# حُسن العزیز کے ملفوظات کی چوتھی جلد

جسکو حکیم محمد مصطفیٰ صاحب وغیرہ نے اور قدرے حکیم محمد یوسف صاحب مرحوم نے مرتب کیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**واقعہ**۔ ایک جگہ دعوت کھاکر چلنے کو ہوئے ایک صاحب نے شام کی دعوت کیلئے عرض کیا بعد عرض کرنیکے یہ معلوم ہوا کہ وہ شخص چار سال ہوئے بیعت ہوئے تھے حضرت نے فرمایا کہ کوئی خط اس عرصہ میں میرے پاس بھیجا اُنھوں نے کہا کہ نہیں اسپر فرمایا۔

**ارشاد**۔ پھر میں آپکی دعوت کیسے قبول کرلوں جائے قیام پر آئیے وہاں کہئے یہ تو دوسرے کا مکان ہے وہاں گفتگو ہوگی (چنانچہ وہ صاحب بعد ظہر جائے قیام پر آئے اور دعوت کے لئے پیش کیا اسپر فرمایا) شکایت یہ ہی کہ آپ اتنے روز سے بیعت ہیں نہ خط کتابت کی نہ کوئی بات پوچھی اب تدارک یہ ہونا چاہئے کہ آپکی درخواست منظور نہ کیجائے (اُنھوں نے کہا غلطی ہوئی اسپر فرمایا) جب غلطی رفع ہو جاویگی تو ہم بھی عذر رفع کر دینگے بھلا ایسی بھی بے تعلقی کرتے ہیں کہ مجکو ملکر یہ بھی نہیں معلوم ہوا کہ تم ہو کون جب غلطی چھوڑو گے ہم بھی چھوڑ دینگے یہ بات کچھ تو سزا ہونی چاہئے فقط

**واقعہ**۔ ایک جگہ دعوت تھی وہاں گئے جب کھانا کھاچکے تو ایک صاحب جو ہمراہیوں میں تھے حضرت کے سامنے کا بچا ہوا کھانا کھانے لگے جیسے رسم ہے کہ بزرگوں کے سامنے کا بچا ہوا متبرک سمجھکر اکثر لوگ کھاتے ہیں دوسری بات اُن صاحب نے یہ کی تھی کہ روٹیاں کہیں اس کے سامنے اور کہیں اُسکے سامنے رکھنی شروع کر دی تھیں حالانکہ وہ مہمان تھے حضرت نے اسپر اُن کو جھڑکا اور فرمایا

**ارشاد**۔ اسکے متعلق ایک تو مسئلہ ہی وہ یہ کہ جو کھانا بچا ہوا ہے وہ صاحب خانہ کی ملک

دعوت کی درخواست اور حضرت کا انکار بوجہ ملک

ایک مہمان کا حضرت کے سامنے کا بچا ہوا کھانا کھانا اور اس پر تنبیہ

(جواب) بلا وجہ دیر فرمائی میں تو مسلمانوں کی خدمت کو سعادت جانتا ہوں

(مضمون) پربھنی جو حیدرآباد کا ایک ضلع کا مستقر ہے اسمیں ایک مدرسہ دینی ہے جسمیں مبلغ صـہ ماہوار سرکار نظام سے بھی ملتے ہیں یہ صاحب چاہتے ہیں کہ سرکار آصفیہ اور دیگر ہمدردان قوم کی طرف سے اس مدرسہ کا کوئی معقول انتظام ہوجاوے۔ اور اسکی دعا کی طالب ہے

(جواب) دل وجان سے دعا کا بھائی کرتا ہوں۔

(مضمون ۹۹) ہمارا قصد ہے کہ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوکر فیضیاب ہوں لیکن علائق دنیا اسکی نوبت نہیں آنے دیتے اسلئے اب یہی آرزو ہے کہ حضرت کے مکتوبات سے فیضیاب ہوتے رہیں حضرت اپنی نئی تصنیف ارسال فرمانے کا بندوبست فرمائیں۔

(جواب) بے تکلفی سے عرض ہے کہ اس کا انتظام مجھ سے نہ ہوسکے گا کیونکہ جب کوئی تصنیف جدید تیار ہوتی ہے جو صاحب اسکا مسودہ طبع کے لئے مانگتے ہیں اُن کو دیدیا جاتا ہے پھر مجھ سے کوئی تعلق نہیں رہتا نہ طبع کا نہ فروخت کا بعض اوقات مجھکو خبر بھی نہیں ہوتی البتہ تاجر اسکا انتظام کرسکتا ہے اگر ایسے تاجروں کا نام مجھسے پوچھا جاویگا عرض کردوں گا۔

(مضمون ۱۰۰) کسی مضمون کے ذریعہ سے حضرت کا یا حضرت کے معتقدین کا قصد معلوم ہوا تھا کہ تھانہ بھون سے ایک رسالہ ماہانہ الامداد کے نام سے جاری کیا جائے معلوم نہیں کہ جاری ہوا یا نہیں

(جواب) میرے قصد کے متعلق خیال غیر صحیح ہے۔ معتقدین کی نسبت صحیح ہے رسالہ الامداد مدت سے جاری ہے ذیل کے پتہ سے ملسکتا ہے تھانہ بھون ضلع مظفر نگر مطبع امداد المطابع منشی رفیق احمد۔

(مضمون) حضرت کے تمام قومی کام اپنے ذاتی اغراض سے مبرا ہیں لیکن اس زمانہ میں کسی مصنف یا مفسر کی کسی گورنمنٹ یا کسی رئیس کیجانب سے کافی امداد جبتک نہو اسکے تصنیفات کا عوام میں نشر ہونا مشکل معلوم ہوتا ہے اسلئے میری آرزو ہے کہ سرکار نظام جسطرح قدیم سے دیگر علماء کی امداد کرتی ہے بلکہ موجودہ فرمانروا نواب میر عثمان علیخان بہادر اس جانب زیادہ متوجہ ہیں تو وہ اس سلسلہ میں حضرت کے نام (اما) (صما) ماہانہ کا وظیفہ جاری فرمائیں تاکہ وہ حضرات جو دور دور سے تھانہ بھون میں حاضر ہوکر حضرت سے فیضیاب ہونیکا اشتیاق رکھتے ہیں خاطر خواہ فیضیاب

ہوں اور حضرت کی تالیفات تصنیفات سے عام طور پر تمام مملکت ہند میں غریب و نادار طلبہ مستفید ہوتے رہیں فقط

(جواب) یہ آپکی محبت ہے مگر مجھ سے یہ بار نہیں اُٹھ سکتا جسکی وجہ لکھنے سے سمجھ میں نہیں آسکتی پاس رہنے پر موقوف ہے لہذا آپ کوشش نہ فرماویں ورنہ عین وقت پر جب ادہر سے انکار ہوگا ساعی کو شرمندگی ہوگی۔

(مضمون) بوجہ اسکے کہ دینیات کی تعلیم مدارس سرکاری حیدرآباد میں بہت ہی ناقص ہوتی ہے اور جو رسالہ انجمن حمایت اسلام لاہور کے پڑھائے جاتے ہیں وہ صرف عبادات تک محدود ہیں اسلئے بندہ کی خواہش ہے کہ بچوں کی ابتدائی تعلیم کے لیئے سلیس اردو میں دو تین رسائل مرتب کرے جسمیں علم دین کے ہر چہار ابواب مصرحہ ذیل کے ضروری امور مندرج ہوں۔

(ا) باب اول عقائد۔ باب دوم عبادات۔ باب سوم معاملات۔ باب چہارم اخلاق۔ بندہ کے اس قصد کو خدا تعالے پورا فرماویں۔

(جواب) مبارک خیال ہے حق تعالے پورا فرماویں۔

(مضمون) کیا یہی شان علمائے کرام و مفتیان شرع اسلام ہے کہ اگر اُنکی خدمت میں احکام شرعیہ کی نسبت کچھ استدعا کی جائے اور اُسکا جواب ہم جیسے ناواقف لوگ دریافت کریں تو جواب بھی کافی طریق سے عنایت نہو علماء کس مرض کی دوا ہیں جبکہ ہم لوگوں کو طریقہ اسلام و حکم شریعت سے آگاہ نہ کریں۔ معلوم ہوا کہ آج کل علمائے کرام کے اندر بھی زمانہ حال کا تکلف اثر کر گیا۔ اگر آپ ہی اپنے قلم مبارک سے فتوے لکھدیتے تو شان میں کچھ فرق آجاتا کسی شخص کا اسراف بیجا کرانا کس جگہ جائز ہے۔ بالفرض اگر آپ فتوے تحریر نہیں فرماتے تو وہ لفافہ مولانا احمد حسن صاحب کی خدمت میں روانہ کردیا ہوتا۔ فتویٰ روانہ کرنا تو درکنار جواب بھی اپنے چھ یوم کے بعد عنایت فرمایا تو کاغذ کے پُرزوں پر۔ براہ کرم آپ مسئلہ کا جواب مفصل طریق سے عنایت فرمایئے ورنہ اجازت دیجئے کہ یہ خبر عوام میں بذریعہ اخبار رسالت کلکتہ مشتہر کردی جائے تاکہ آیندہ کوئی آپ کو فتوے کی تکلیف نہ دے۔ وہ رقعہ بھی جو پیشتر ارسال خدمت ہوا تھا دوبارہ ارسال ہے فتوے عنایت فرمایئے ورنہ جواب سے مطلع کیجئے۔

(جواب) کسی کو کسی کی مصلحت معلوم نہیں جو کچھ میں نے کیا ہے اگر وہ شرعاً جائز ہے تو مجھ پر ملامت نہیں اور اگر ناجائز ہے تو آپ مجھکو نصیحت کر کے بری ہو چکے ہیں پھر اُسی مضمون کا اعادہ کرتا ہوں اگر آپ ہی اُس طریق سے پوچھ لیں تو آپ کا کیا حرج ہے آپ ہی کو اپنی بات پر کیوں اصرار ہے اور اشتہار دینے سے نہ آپ کو منع کروں نہ مشورہ دوں جو سمجھ میں آوے اول اُس کا جواز و عدم جواز شرعاً کسی معتبر عالم سے تحقیق کر کے کیجئے۔

(مضمون ۲۲) ان صاحب نے حضرت کی کسی کتاب میں ایک عمل دیکھا جسکے متعلق چالیس روز رکھنا بھی تھا اُسکی اجازت چاہی اور اُس عمل کا خلاصہ طلب کیا اور یہ کہ کن کن چیزوں سے پرہیز چاہیئے۔

(جواب) کس واہیات میں پڑے۔

(مضمون ۲۳) اجازت ہو تو ماسوای نماز کے اور اوقات میں جہاں تک ہو سکے حضور کی صورت مطہرہ کا خیال دل میں رکھا کروں کیونکہ دل بہت چاہتا ہے۔

(جواب) صورت کا تصور جمانے میں کیا فائدہ سمجھتے ہیں بیان کر کے پھر دریافت کریں۔

(مضمون ۲۴) تہجد کے بعد دوازدہ تسبیح بجہر پڑھنے سے دن کو تعلیم طلبہ کے وقت سر دردی اور چکر آتا ہے۔

(جواب) جہر کی جگہ خفی کیجئے یا مقدار کم کر دیجئے یا عشاء کا وقت بدل دیجئے۔

(مضمون ۲۵) در اصل تا وقتیکہ قیام نہ کیا جائیگا حالت ظاہری و باطنی پر قابو نہیں پا سکتا ہوں یہ تادیب گاہ میں لڑکا درست ہو جاتا ہے بوجہ اسکے کہ استاد کا خوف اور اُستاد کے حرکات و سکنات و اخلاق کو پسندیدہ کر کے اختیار کرتا ہے میں نے تو اپنی ناقص عقل سے اسوقت تک یہی خیال کر رکھا ہے کہ روح کا بھی مدرسہ ہے وہ تھانہ بھون ہے صحبت بڑی شے ہے۔

(جواب) ماشاء اللہ صحبت کی حکمت کو جو کچھ سمجھا ہے بہت ہی خوب ہے اللہ تعالیٰ فہم میں مزید برکت فرماوے۔

(مضمون ۲۶) اگرچہ یہ امر کچھ رواج زمانہ کے خلاف ہے کہ میں آپکو اپنا شناسا کر دوں کیونکہ آپ مجھسے واقف صرف صورت سے ہیں اور چونکہ ایک عرصہ دراز گذر رہا ہے کہ حضوری سے شرف حضوری

حاصل نہیں ہوا اور حضور کو یاد بھی نہ ہوگا کہ میں کون ہوں اسوجہ سے میں حضور کو یاد دلاتا ہوں الغرض کوئی وظیفہ تحریر فرما کر روانہ فرمادیں (ناخوشی حکام کے لئے کہ میری طرف سے لوگوں نے حکام کو بہت بدظن کر دیا ہے ۱۲ ناقل) ازحد پریشان ہوں اور اپنی عزت و آبرو کا ہر وقت خیال رہتا ہے۔

(جواب) واقعی آپکی صورت تو ذہن میں نہیں آئی لیکن کسی خدمت کے بننے کے لئے اسکی ضرورت بھی نہیں آپ روزانہ ایک بار حزب البحر پڑھکر دعا کیا کریں میں بھی دعا کرتا ہوں۔

(مضمون) قبلہ ام جناب حافظ محمد حلیم صاحب کو اللہ تعالیٰ نے توفیق دی ہے اور انہوں نے ایک یتیم خانہ اسلامیہ بمقام سرہند شریف اپنے صرف سے کھولا ہے اور اس کا انتظام انہوں نے میرے سپرد کیا ہے یتیم خانہ کی تعمیر تیار ہوکر غالباً ماہ فروری کے شروع میں یا آخر ماہ جنوری میں مکمل ہوجاویگی اور یتیمے کی درخواستیں آنی شروع ہوگئی ہیں ازراہ نوازش بزرگانہ آنجناب مجھے نصاب یتیم خانہ اور پرورش یتیمے اور انکی تعلیم و تربیت کے متعلق ہدایات فرمائیگا کہ کیا کیا تجویں اس یتیم خانہ کے متعلق آپ مفید خیال فرماتے ہیں موجودہ یتیمخانہ باوجود اپنی انتہائی کوشش کے راہ مستقیم پر نہیں ہیں میں یقین کرتا ہوں کہ جناب کے ذہن میں یتیم خانوں کے متعلق کوئی نہ کوئی سکیم ضروری ہوگی مہربانی فرماکر نیازمند کو اس سے ضرور مطلع فرمادیں اگر آپ مجھے اجازت دیجئے تو میں حاضر خدمت ہوکر آنجناب سے بالمواجہہ یتیم خانہ کے متعلق مشورہ حاصل کروں۔

(جواب) میں اس مسرت کا اندازہ نہیں کرسکتا جو مجھکو یتیم خانہ کی بنا کی خبر سنکر ہوئی حق تعالیٰ اس بنا میں اور بانی میں برکت فرمائے۔ یتیم خانوں کی نسبت کوئی مفصل مضمون تو میرے ذہن میں اسلئے نہیں کہ مجھکو کبھی ایسے کام کرنے کا اتفاق نہیں ہوا مگر ممکن ہے کہ مجمل مضمون جو پہلے سے ذہن میں ہے آپ سے گفتگو کرنے کے وقت کسیقدر مفصل ہوجاوے مگر اسکے لئے آپکے سفر کرنے کی ضرورت نہیں۔ اتفاق سے خود احقر ہردوئی اور لکھنو ہوتا ہوا کانپور آرہا ہے تاریخ ابھی معین نہیں کرسکتا آپ کو اس کا علم تفصیلی دلدار خاں صاحب سے ہوجاوے گا جن کو حسب وعدہ میں عنقریب اطلاع دینے والا ہوں اگر ایسے موقعہ پر آپ کا پہنچ رہی میں

ل لیجئے آسانی ہو۔

(مضمون ۴۸) عرصہ سے والانامہ صادر نہیں ہوا خدا بہتر جانتا ہے جسقدر حضور کے دیدار کو طبیعت چاہتی ہے یہ علاقہ جس میں ملازم ہوں عنقریب چھوٹ جانے والا ہے حضور دعا فرمائیں کہ بطفیل حضور صلعم ریاست دیرہ جو کورٹ ہے جگہہ ملجاوے

(جواب) دعویٰ محبت اور اُسپر خط میں اتنی دیر اور مزید لطف یہہ کہ مجکو لکھا جاتا ہے کہ عرصہ سے والانامہ صادر نہیں ہوا کاش بجائے اُسکے یہہ ہوتا کہ مجکو مدت سے خط بھیجنے کی توفیق نہیں ہوئی اور سب سے بڑھ کر افسوس اسکا ہے کہ تمام خط میں ایک بات بھی دین کی نہ پوچھی لکھا تو یہ لکھا کہ یہ علاقہ جسمیں ملازم ہوں عنقریب چھوٹ جانے والا ہے الخ عجب نہیں کہ اسواقعہ نے یہ خط لکھوایا ہو ورنہ ابھی شاید نہ لکھتے اس سے تو نہ لکھتے تو اچھا ہوتا اور اپنے نام کے ساتھ اشرفیہ نسبت میں کیا مصلحت ہے۔

(مضمون ۴۹) ان صاحب نے پہلے کبھی ایک خط لکھا تھا جسمیں خواب کے اندر حضرت والا کی زیارت سے دوبار مشرف ہونا تحریر کیا تھا اور وساوس کا ہجوم ہونا لکھا تھا۔ اُسکے بعد دوسرا خط لکھا جس میں یہہ تھا کہ ایک ہفتہ سے کچھ زیادہ ہوا کہ خواب میں حضور کی زیارت نصیب ہوئی۔ حضور نے فرمایا کہ قرآن مجید میں لفظ لَمَّا یا لَمَّا مگر ظن غالب میں لَمَّا تھا فرمایا کہ ستره جگہہ ہے امیدوار ہوں کہ ترکیب ذکر نفی اثبات اور لفظ لَمَّا کے راز سے مطلع فرمایا جاؤں۔

(جواب) خواب کی طرف التفات نہ کیا جاوے وساوس کیطرف التفات نہ کیا جاوے بس ذکر کیطرف متوجہ رہیں وساوس از خود رفع ہو جاوینگے۔ ترکیب کے متعلق یہ کہ کوئی خاص ترکیب نہیں نشست میں سہولت کا لحاظ اور ذکر میں قدرے ضرب وجہر کا خیال رہے وبس۔ عدد تو گننے سے معلوم ہو۔ غالبًا یہہ اشارہ ہے ضرورت تجوید کیطرف یعنی لَمَّا یا لَمَّا میں غنہ کی رعایت چاہیئے صرف تشدید پر کفایت نکی جاوے اور یہ محض ایک مثال ہے محل رعایت تجوید کی اور مراد عموم ہے۔

(مضمون ۵۰) ان صاحب نے اپنے ایک عزیز دوست کا قادیانی ہونا لکھا تھا اور اُسپر افسوس ظاہر کیا تھا اور اُنکے راہ راست پر آجانے کی تدبیر دریافت کی تھی اور یہ لکھا تھا کہ قرآن شریف

اور احادیث نبویہ سے ایسے دلائل لکھے کہ اُن کو جواب ہی نہ آئے اور جدید مذہب سے توبہ کریں۔ ان صاحب نے ایک طبع شدہ پرچہ بھی بھیجا تھا جس میں مرزا غلام احمد قادیانی کی نسبت مسیح موعود ہونا تحریر تھا۔

(جواب) جواب دو طرح کا ہوتا ہے الزامی اور تحقیقی الزامی کے لئے ضرورت ہے خصم کی کتابیں دیکھنے کی جسکی مجکو نوبت نہیں آئی اسکے لئے مونگیر خانقاہ رحمانیہ مولوی محمد علی صاحب سے۔ یا لکھنؤ محلہ پاٹا نالہ میں مولوی عبد الشکور صاحب سے۔ یا مراد آباد مدرسہ امدادیہ میں مولوی مرتضیٰ حسن صاحب سے خط وکتابت مناسب ہے اور تحقیقی کے لئے میں حاضر ہوں۔ مگر وہ خط وکتابت سے نہیں ہوا کرتا اور نہ استفسار مجکو فرصت۔ اگر طالب تحقیق خود اگر زبانی سمجھنا چاہیں حاضر ہوں لیکن اگر طالب کو علم و استعداد کافی نہ ہو تو پھر بھی وہ دوسرے کی تسلی نہیں کر سکتا اب جو رائے ہو۔

(مضمون) بندہ [illegible] سب انسپکٹر پولیس ہے تھانہ وسکونتی مکان مجھ سب انسپکٹر کا ایک مزار بڈھن شاہ صاحب ولی کا ہے [illegible] درستی ہو کر مجلس میلاد و مرثیہ خوانی وتقسیم طعام مسلمانان قصبہ معہ غربا وغیرہ کے کھچڑا یعنی علیم سیوم کے روز کھلوایا گیا اسی درمیان میں مجکو تپ ولرزہ شروع ہوا (یہ واضح رہے کہ میں شیعہ مذہب نہیں ہوں بلکہ حنفی المذہب ہوں) محض اردو ہندی دیہاتی جانتا ہوں) ایک روز بخار بشدت تھا۔ مزار پر جاکر عصر کی نماز ادا کر کے دو چار مناجات باواز بلند پڑھا اُسکے بعد بیٹھے بیٹھے غش آیا وسجدہ کے طور سر رکھا معلوم ہوا کہ کوئی صاحب فرماتے ہیں کہ تم نے کیوں ایسا کیا یہ الفاظ عربی میں تھے میں نے جواب دیا کہ میں عربی نہیں جانتا تب فقرہ اول اردو میں کہا گیا بعدہ نذر حسین ضرورت۔ میں نے کہا کہ میں نہیں جانتا کہ اسکا کیا مطلب ہے۔ فرمایا کہ کیا ضرورت ہے میں نے کہا کہ صرف مستقل سب انسپکٹر کر دیا جاؤں خدا سے ایسی دعا فرمائیے غرضکہ دو گھنٹہ تک بات چیت رہی اُسکے بعد گرمی امراض پیش آئی طبیب کی رائے سے مرغ باندھا اُس سے جنون ہو گیا۔ اسی حالت میں پھر مزار پر گیا عرض کیا۔ حکم ہوا کہ دیدو جو تمہارے پاس ہوئے میں نے تیرہ سو روپیہ نقد ۲۱ جوڑے کپڑے کے کل سامان خیرات لوگوں کو دیدیا پولیس کی نوکری چھوڑنے کا اشارہ ہوا۔ میں نے ہیڈ محرر کو چارج دیدیا پھر اشارہ ہوا کہ دہلی جاؤ اور فلاں فلاں

مزار پر جا کر ۳ مرتبہ سلام کرنا جواب ملے تو فاتحہ پڑھنا ورنہ نہیں۔ پھر مزار شاہ نظام الدین اولیاء میں جا کر ۷ مرتبہ اسی طور سے سلام کرنا دروازہ کھل جائے تو فاتحہ پڑھنا ورنہ نہیں پھر جان جاناں کے مقبرہ پر جانا پھر جامع مسجد میں مولوی سید احمد صاحب سے ملنا اور وہ جو فرماویں اُسپر عمل کرنا۔ علم انگریزی و عربی ہم نے دیا اور سکو تابع تیرے کیا۔ میں انگریزی کا ایک حرف بھی نہیں جانتا تھا عربی کے معنے صرف بسم اللہ شریف کے جانتا تھا دونوں زبانیں اچھی طور سے بولنے لگا۔ کئی مولوی صاحبان سے عربی اور کئی انگریزوں سے انگریزی میں بات چیت کی۔ ایسی حالت میں میرے والد صاحب و چھوٹا بھائی وطن سے آکر مجھکو وہاں لے گئے وہاں چند مزار ہیں وہاں گیا وہاں پر جواب ملا کہ تو نے پیر کے حکم کی تعمیل نہیں کی اب واپس جا۔ چنانچہ ۴ یوم کے بعد اُسی حالت میں ستنا رہا جو جبلپور کے پاس ہے وہاں آیا وہاں بزرگوں کے مزار ہیں وہاں سے بھی ایسا ہی جواب ملا۔ چنانچہ جبلپور میں کئی انگریز میرے [illegible] کوئی صاحبا [illegible] جبلپور [illegible] حالت قائم فرمایا۔ بھوپال آکر بالکل اچھا ہو گیا اور جو جو [illegible] خیالات مجھ [illegible] رہے۔ اسی جنون کی حالت میں چند باتیں اور بھی ہوئیں چار چھ آدمی آشوب چشم والے اور ۳ آدمی ایک سال کی آنکھوں کے اندھے مجکو ملے صرف آیت فازالغ [illegible] [illegible] پانی پر دم کر کے دینے سے روشنی پاگئے اور اچھے ہو گئے اور کئی آدمی چند امراض میں مبتلا تھے صرف لا یستوی پڑھ کر دم کرنے سے اچھے ہو گئے جبلپور مانکپور میں بزبان عربی و انگریزی لکچر بھی دیئے میں قسمیہ عرضکرتا ہوں کہ دونوں علم سے محض ناواقف تھا۔ کلام شریف کوئی کسی جگہہ سے پڑھے میں اُسکے معنی بیان کرتا تھا اور بعد صحت کے سب جاتا رہا اب میں بالکل نہیں جانتا اور میں سب انسپکٹری پر مستقل بھی ہو گیا ولی صاحب نے بحالت میرے جنون کے مجھے اپنا لڑکا و مرید بنایا۔ کیا مردہ پیر کی مریدی جائز ہے میرا دل نوکری کرنے کو نہیں چاہتا میری خواہش ہے کہ کوئی ایسا راستہ تبایئے جو سہل ہو

**(جواب)** آپکو سخت ضرورت ہے کہ رخصت لیکر چندے کسی زندہ بزرگ متبع سنت کی صحبت میں رہیئے یہ وساوس تحریرات سے رفع نہیں ہونگے۔

**(مضمون ۳۲)** زید مسلم کی ایک قطعہ زمین ایک کاشتکار [illegible] میں ہے کاشت [illegible]

کاشت کرتے ہوئے زائد بارہ سال ہوگئے ہیں کاشتکار مالک زمین یعنی زید کو جو اُس قطعہ زمین کا لگان ادا کرتا ہے وہ اُس زمین کی حیثیت سے بہت کم ہے اگر وہ کاشتکار اُس سے استعفا دیدے تو اُس سے دوگنے لگان پر زمین کا ٹھیکہ ہوسکتا ہے مگر چونکہ وہ موروثی ہوگئی ہے اسلیئے زید قانوناً اُس سے لگان موافق حیثیت زمین نہیں لے سکتا تو اب سوال یہ ہے کہ اگر کاشتکار لگان ادا نکرے یعنی مدت ادای لگان گذر جائے اور وہ ادا نہ کرے اسوجہ سے اُسپر نالش کیجائے اور سود لگا کر نالش کیجائے تو زید کو جو مذہب اسلام رکھتا ہے اُس کاشتکار ہندو سے سود لینا جائز ہی یا نہیں اور صورت سابق میں اگر کاشتکار مسلم ہو تو اُس سے سود لینا جائز ہے یا نہیں اور کفار کی بنکوں سے اور ڈاکخانوں اور عام کفار سے ہندوستان میں اور گورنمنٹ برطانیہ سے سود لینا جائز ہے

انتہٰی فقط

(جواب) کفار یا [illegible] لینے کی تحقیق میرے رسالہ تحذیر الاخوان میں مذکور ہے باقی جس بنا پر اُسکے جواز کا شبہ ہوا ہے وہ بنا استحقاق زیادت سے [illegible] کی ایک امر ہوسکتا ہے مگر اُسکو زبانی سمجھ لینا آسان ہے تحریر سے غلط فہمی کا احتمال ہے

(مضمون ۳۳) ایک مسماۃ کے بھائی باپ کی جائداد سے مسماۃ مذکور یعنی اپنی بہن کو حصہ شرعی نہیں دینے تھے مسماۃ مذکور نے حضرت والا کی خدمت میں لکھا کہ مولوی رحیم بخش صاحب جو ریاست بہاولپور کے پریسیڈنٹ اعلے افسر ہیں آپ اُن کو سفارشی خط تحریر فرمادیں کہ بھائیوں اور بہن میں باہمی فیصلہ کرادیں۔

(جواب) پریسیڈنٹ صاحب خداترس شخص ہیں خدائے تعالی کا خوف جسقدر ایسے شخص کے لیئے محرک ہوسکتا ہے کسی کی سفارش مؤثر نہیں ہوسکتی خصوص جبکہ سفارش کنندہ کو واقعہ کا ذاتی علم بھی نہیں تو اُسکا لکھنا بالکل تمہارا ہی کہنا ہے۔ سو تم براہ راست کیوں نلکھو۔

(مضمون ۳۴) بیل بھینسا بکرا وغیرہ کا بدھیا کرنا جائز ہے یا نہیں اور بدھیا جانور کا خریدنا یا پالنا جائز ہے یا نہیں۔ کچھ روز ہوئے میں نے خواب میں دیکھا کہ آپ سہارنپور تشریف لائے اور اسٹیشن سے تشریف لارہے تھے کہ میں پہونچگیا السلام علیکم اور زیارت کے بعد بیحد انتہا خوشی ہوئی اور ایسا یاد ہوتا ہے کہ خواجہ عزیز الحسن صاحب سے مسکرا کر فرمایا کہ آگئے انکو خیال

تھا کہ اسٹیشن پر ملیگا اور ریش مبارک جناب کی کچھ لانبی تھی اور سفید بال زیادہ تعبیر ارشاد فرمائی جاوے۔

(**جواب**) بدھیا کرنا اور اُسکا بیچنا خریدنا سب جائز ہے۔ خواب اچھا ہے علامت ہے مناسبت کی جو کہ اسطرائق میں انفع الاشیاء ہے۔

(**مضمون**) ان صاحب نے حضرت سے کمال اشتیاق بیعت کا ظاہر کیا۔

(**جواب**) میرے یہاں بیعت کا طریقہ یہ ہے کہ اول میرے رسائل و کتب کا مطالعہ کیا جائے اور اُن کو دیکھکر اپنی حالت میں جو اصلاح کیجائے اُس سے مجکو مطلع کیا جائے اور میں کچھ ذکر وغیرہ تعلیم کردوں اُسکی پابندی کر کے مجکو اطلاع دی جایا کرے چند روز تک ایسا کر کے پھر درخواست کیجائے

(**مضمون**) میں آجکل خواب نہایت پریشان دیکھتا ہوں اور اُنکی تعبیر کا خیال رہتا ہے ایک خواب یہ دیکھا کہ میرے سامنے کا نیچا حصہ ایک دانت کا گر گیا اور نکل [illegible] بری جسکے چار بچے [illegible] پڑی ہے اور ان کو میں بھگاتا ہوں اور پھر بچے [illegible] ہیں میں نے غصہ میں چار ونکو پانی میں ڈالدیا اور وہ مرگئے دیگر گذارش یہ ہے کہ میری والدہ بدمزاج ہیں اور وہ چچی بھاوج وغیرہ سے بہت لڑتی ہیں جس سے میں تنگ ہو گیا ہوں اور وہ ہمیشہ مجھسے علیحدہ ہونے کو کہا کرتی ہیں آپ دعا فرمائیں یا کسی ترکیب سے آگاہ فرمائیں۔

(**جواب**) اول تو مجکو ان واقعات کے خواب ہونے ہی میں کلام ہے غالباً متخیلہ کے تصرفات ہیں اور اگر خواب بھی ہوں تب بھی مجھکو تعبیر سے زیادہ مناسبت نہیں اور تکلف کی تاویل ناپسند ہے لہذا معذور ہوں۔ میرے نزدیک تو سبکا علیحدہ علیحدہ ہو جانا اسلم ہے یہ آپکو کیوں ناپسند ہے باقی دعا سے انکار نہیں

(**مضمون**) سفر میں جب جناب والا جونپور تشریف لائے تھے تو بندہ بھی بغرض زیارت و استماع مواعظ حسنہ جونپور حاضر ہوا تھا۔ بندہ خدام والا کی کوئی خدمت کر کے سعادت دارین تو کیا حاصل کرتا اُلٹی میری حماقت اور بیوقوفی سے حضرت والا کو اذیت پہونچی جسکی وجہ سے مجکو نہایت ندامت اور صدمہ ہے صورت یہ ہوئی تھی کہ جب حضور والا جونپور سے بنارس تشریف لیجا رہے تھے تو عین ریل پر سوار ہونے کے وقت جو مسافر کے لئے پریشانی کا وقت ہوتا ہے بندہ نے مصافحہ کے ساتھ دعا کی بھی درخواست کرنی چاہی جو حقیقۃً بے موقعہ ہونے کے سبب

عنایت فرمایند تا سبب ہدایت آدمیاں گردیدہ موجب رضائے پروردگار عالمیاں باشد

(جواب) اگر آنکس سنے الواقع جویائے حق ست درینجا بیاید ورنہ با غیر طالباں مغز پاشیدن دماغ ندارم۔

(۸۳ہم مضمون) بہت مدت سے حضور کی کوئی خبر خیریت وغیرہ نہیں سُنی۔ دل ناپاک بہت پریشان ہے۔ خبر سُنی ہے کہ حضور اپنا مکان چھوڑ کر دوسری جگہ تشریف فرما ہیں اور وہاں سے کب تشریف فرما ہوئے اور فی الحال مکان پر تشریف فرماتے ہیں یا اور کوئی جگہ میں۔ ازروئے مہربانی وغریب نوازی اطلاع بخشنا۔

(جواب) میں خیریت سے ہوں جس شخص سے یہ خبر سُنی اول اُس سے تحقیق کریں پھر اگر اُس کے جواب پر اطمینان نہ ہو تو اُس کے ثبوت پوچھو وعلے ہذا۔

(۸۴ہم مضمون) طبیعت کسلمند رہنے کی وجہ سے اکثر اوقات ورد معمولہ ناغہ ہوجاتا ہے بہت کوشش کیجاتی ہے مگر استقامت نصیب نہیں ہوتی اور حضرات کی اچھی حالت معلوم کرکے دل میں نہایت ندامت اور خجلت اور حسرت پیدا ہوتی ہے اور بڑی کوفت ہوتی ہے ہمیشہ اسی خیال میں رہتا ہوں کہ اپنی حالت درست کرکے حضور کو اطلاع دوں مگر نہیں ہونے پاتی اور ارسال عریضہ میں بہت تاخیر ہوجاتی ہے۔ آخر اس کسلمندی کا کوئی علاج بھی ہے یا نہیں حضور دل تو یہ چاہتا ہے کہ خدمت کثیر الموہبت میں پڑمردوں شاید ایسے ہی ناکارہ کی اصلاح ہوجائے جو حضور فرمائیں کیا جائے۔ آخر میں کیا کروں۔ نہایت پریشانی ہے جب تک ورد میں استقامت میسر نہ ہوگی طبیعت نہایت پراگندہ رہیگی۔

(جواب) ایسے جاہلانہ مضمون کے جواب دینے کا میرا دماغ نہیں

(۸۶ہم مضمون) خادم کا نہایت خراب حال ہے پرسوں سے یہاں پر ایک فقیر دہریہ طبع کے آئے ہوئے ہیں میں بھی ان کے دیکھنے کو چلا گیا تھا۔ جانے کو طبیعت تو نہ چاہتی تھی مگر دو تین عزیزوں کے کہنے سے

چلا گیا۔ وہاں بیٹھنے سے قلب میں ایک قسم کی کدورت سی معلوم ہوئی۔ میں نے ذکر جلدی جلدی پڑھنا شروع
کر دیا پھر تو ایسی طبیعت خراب ہوئی کہ کچھ ٹھیک نہیں جی چاہا کہ یہاں سے چلدوں مگر وہ عزیز جو میرے ہمراہ آئے تھے اُنکی
نہ اُٹھنے کے سبب میں بھی نہ اُٹھ سکا جب بہت ہی طبیعت میں پریشانی معلوم ہوئی تب میں نے ان عزیزوں
سے کہا کہ بھائی میں تو جاتا ہوں نماز کا وقت قریب آگیا اور یہ کہکر میں چلا گیا۔ جب سے ایسی حالت ہے
کہ طبیعت میں ایک قسم کی کاہلی سی پیدا ہو گئی نوافل بھی قضا ہو جاتی ہیں ذکر و شغل میں طبیعت نہیں لگتی۔
تسبیح لیکر بیٹھتا ہوں پر طبیعت اُچاٹ ہو جاتی ہے یہ خیال ہوتا ہے کہ اب کیا پڑھوں قضا تو ہونے لگے جب
تہجد کی نماز قضا ہو گئی تو اب نہیں کو کیا پڑھوں۔ کل کو پابندی سے سب ادا کرونگا مگر پھر حسب بالا صورت ہوتی
ہے مگر بحمد اللہ فرائض میں کسی قسم کی کمی نہیں آئی ہے سخت پریشان ہوں کیا کروں کیا نہ کروں۔ جب سے حسب بالا
قصہ پیش ہوا اس فقیر کے پاس تو جانا قطعی ترک کر دیا اور کچھ ایسی اُس سے نفرت ہوئی ہے کہ اگر کوئی اُسکا پیر
سامنے ذکر بھی کرتا ہے تو اُس سے بھی نفرت ہوتی ہے اب خادم حضور سے ملتجی ہے کہ کیا کرے نمبر۲ اسم ذات جو ہر وقت
زبان سے کرتا ہوں اگر بعض وقت ہونٹھ بند کر کے کروں تو کچھ حرج تو نہیں نمبر۳ فجر کے اور تہجد کے بعد جو ذکر
دو جلسوں میں کرتا ہوں اگر ذوق میں کچھ اشعار جو امواجِ طلب میں ہیں پڑھ لئے جاویں تو کچھ حرج تو نہیں۔
نمبر۴ ذکر جہر کے وقت جو تہجد کے اور فجر کے بعد کرتا ہوں یہ خیال ہوتا ہے کہ کوئی سُن لیگا تو نفع ذکر کا جاتا رہیگا
یعنی مقصود حاصل نہ ہوگا اور ایسا نہ ہو کہ یہ ریا ہو جاوے بدیں وجہ خفی ...... کرنے لگتا ہوں مگر جو جہر سے
ذکر نے میں مزا آتا ہے وہ خفی میں نہیں آتا اور خفی میں وساوس کا زیادہ ہجوم ہوتا ہے اب خادم کے لئے
جو حضور ارشاد فرمائیں عمل کرے۔

(جوابؐ) بحالت موجودہ ہمارا دل جواب دینے کو نہیں چاہتا۔ افسوس ہدایت کے بعد گمراہی۔ انا للہ

(۸۷۴ مضمون) کیا فرماتے ہیں علماء دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید پنجوقتہ نماز کا جماعت
سے پابند ہے اور روزہ رمضان بھی ہمیشہ رکھتا ہے۔ ظاہری صورت شرع شریف کے موافق ہے داڑھی مونچھ
بھی حسب شرع ہے الا بدعت کے امور پر اصرار کرتا ہے مثلاً کسی پیر کا عرس کرنا قبروں پر صندل چڑھانا چراغ روشن
کرنا۔ مردہ کی برسی و چہلم و سوم وغیرہ کرنا اجرت دیکر فاتحہ و ختم قرآن کرانا مستحب کہتا ہے تو ایسے شخص کو امام بنانا اور
اُس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں اور اگر جائز ہے تو با کراہت یا بلا کراہت۔ امید کہ ان جملہ امور کا جواب

عہ اس جواب کے بعد وہ خط آیا جو آیندہ نمبر (۵۴۰) میں درج ہے۔

مذہب حنفیہ کے موافق کتب حنفیہ سے مفصل عنایت ہو۔

نیز مولوی صاحب مذکور کتب شوافع سے اکثر حجت پکڑتا ہی اور اپنے آپ کو حنفی المذہب کہتا ہی تو کیا شوافع کے اقوال حنفیہ کے لئے حجت ہو سکتے ہیں یا نہیں بینوا توجروا

(الجواب) صاحب بدعت کے پیچھے فقہا نماز پڑھنے کو مکروہ کہتے ہیں بشرطیکہ یہ بدعات حدّ کفر تک پہنچی ہوں سوال میں جسقدر بدعات مذکور ہیں اُن کے مرتکب شخص کے پیچھے نماز مکروہ ہوگی اور جماعت کا ثواب اُسقدر نہ حاصل ہوگا جیسا کہ ایک متقی اور متبع سنت کے پیچھے حاصل ہوتا ہی۔

صلّی خلف فاسق او مبتدع نال فضل الجماعة (در مختار) (قوله فضل الجماعة) افاد ان الصلوٰة خلفهما اولی من الانفراد لکن لا ینال کما ینال خلف تقی ورع (رد المحتار)

کتب شوافع حنفیہ کے لئے حجت نہیں ہو سکتی البتہ کسی خاص ضرورت کیوقت مفتی دیگر ائمہ کے مذہب کے موافق فتویٰ دیسکتا ہی محمد کفایت اللہ عفی عنہ سنہری مسجد دہلی الجواب صحیح خلیل احمد عفی عنہ

(۸۸ہم مضمون) حضرت والا کی طرف سے دربارہ آنکھ کھلنے کے جو ہدایت ہوئی تھی اُسپر عمل کرنے سے بفضل خدا کچھ فائدہ معلوم ہوا آج منگل کی رات کو ہمیشہ معمول کے بموجب بارہ تسبیح پڑھ کر سو رہا تو قریب پانچ بجے کے ایک خواب دیکھا کہ میں چند آدمیوں کیساتھ بیٹھا ہوا ہوں اُن میں سے ایک آدمی نے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی شان مبارک میں ایک غزل پڑھی جسوقت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا نام مبارک آیا تو فدوی پر وجد طاری ہوگیا اور فدوی کے منہ سے یہ الفاظ نکلتے تھے الا اللہ الا اللہ یہانتک کہ وہ آدمی چُپ ہوگیا اور میری آنکھ کُھل گئی۔

(جواب[3]) احوال باطنہ و مسائل فقہیہ ایک خط میں جمع کرنا یہاں کے معمول کے خلاف ہی۔

۳ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(۸۹ہم مضمون) بہت بڑی میرے نصیب ہیں جو حضور نے میرے خط کا جواب دیا مگر حضور اس حقیر کو سمجھنے کی قوت نہیں جس پیاس کے بارے میں ہم نے شکایت کیا تھا وہ پیاس ابھی تک دفع نہیں ہوا۔

---

[1] غالباً صاحب ملفوظات کی پسندیدگی کے سبب یہ خط یہاں نقل کیا گیا ہی ۱۲

[2] یہ تدبیر خط نمبر ۴۰۹ کے اخیر مضمون میں مذکور ہی۔ ۱۲

[3] اس خط میں کچھ سوالات فقہیہ بھی ہونگے اُن کو جواب میں مقدم رکھکر اس مضمون کا جواب نہ دیا گیا ۱۲

(جواب) وہ خط مع اس خط کے واپس بھیجو تو اپنی جواب کو دیکھوں وہ مجھ کو یاد نہیں۔
(ضمیمہ س) بات یہ ہو کہ ہمارا ایمان کمزور ہو رہا ہو مگر الحمد للہ کہ حضور کی تصنیفات دیکھنے سے شرک و بدعت کا پتہ تو معلوم ہوا اور پہلے تو جانتے بھی نہ تھے کہ شرک و بدعت کیا چیز ہے ایسا ہی درمیان میں اور مسئلوں کا پتہ نہیں لگتا ہو جیسے کوئی عالم کہتے ہیں کہ امام کے پیچھے مقتدی کو سورہ فاتحہ پڑھنا چاہیئے اور کوئی کہتے ہیں کہ آمین زور سے کہنا چاہئے اور کوئی کہتے ہیں آمین آہستہ کہنی چاہئے اور کوئی کہتے ہیں کہ اپنے مذہب کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنا چاہئے اور کوئی کہتے ہیں کہ امام کی طرف جیسے حنفی شافعی وغیرہ مگر حضور یہ بتلائیے کہ کس کے کہنے پر عمل کریں۔
(جواب) ایسے سوالات کا جواب زبانی ہو سکتا ہو۔
(ضمیمہ س) لیکن یہ حقیر سورہ فاتحہ پیچھے امام کے پڑھتا ہو اور آمین بالجہر کو اچھا سمجھتا ہو لیکن اُس پر عمل نہیں ہو اور نسبت کرتا ہو اپنے مذہب کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف یہی اچھا سمجھتا ہے مگر کسی ائمہ اور بزرگان دین کو کچھ بُرا نہیں کہتا سو اسواسطے ہم چاہتے ہیں کہ حضور سے بیعت ہوں۔
(جواب) واقعات مذکورہ پر بیعت کی درخواست کے متفرع ہونے کے کیا معنے۔
(۴۹۰) مضمون) عزیزم مولوی ......... قصد السبیل پر عمل کرتا تھا اسوقت حالت تبدیل ہو گئی یعنی حالت جنون لاحق ہو گئی۔
(جواب) اس میں قصد السبیل کے عمل کو کیا دخل۔
(ضمیمہ س) شفا کے واسطے دعا کی درخواست ہو۔
(جواب) دعا سے کیا انکار ہے۔
(ضمیمہ س) اور اگر کوئی حکمت عملی ہو تو تجویز فرماویں۔
(جواب) مرض ہو اس کی حکمت عملی طبیب سے پوچھیے۔
(۴۹۱^عہ^ مضمون) اے عطا پاش خطا پوش والے جرم بخش عذر نیوش فی الواقع ناچیز کی تحریر میں لغزش اور قصور سرزد ہوا ہو لیکن ناچیز کی اس تحریر کی غرض اہم اور مقصد اہم کی بنا صرف اپنے اظہار شوق اور بیقراری اور اضطراب پر ہے اب بحضور کریم الاخلاق عمیم الاشفاق دست بستہ عرض پرداز ہو کہ ناچیز کی

عہ اول ملاحظہ ہو خط نمبر ۴۳۵۔ ۱۲

تحریر میں جو خطا و قصور واقع ہوا ہے از روے بندہ نوازی اور شفقت گستری کے عفو فرماویں۔ میرے کام حضور کی رائے اور تجویز ہی پر موقوف ہیں۔ ذکر اسم ذات چھ سو مرتبہ اور نفی اثبات گیارہ سو بار کر رہا ہوں۔ حضور کا تالیفات قصد السبیل الی المولی الجلیل اور تعلیم الدین اور کلید مثنوی دیکھ رہا ہوں۔ بندہ کے اس خط میں اگر خطا و قصور واقع ہوا ہو معاف فرماویں۔

(جواب) سب معاف ہیں اگر معمولات و حالات سے مطلع کرتے رہینگے انشاء اللہ تعالیٰ تعلیم کا سلسلہ جاری رہیگا۔

۴ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(۲۹۴۔ مضمون) نیازمند نے ایک فتوی بمقام مظفر نگر خدمت عالی میں پیش کیا تھا جسپر آپ نے فرمایا کہ تھانہ بھون بھیجدینا وہاں سے لکھکر بھیجدیا جائیگا۔ یاایہا الذین آمنوا اوفوا بالعقود جسوقت حسب الحکم معروضہ فدوی خدمت عالی میں پہنچا وعدہ وفا فرمانا چاہئے تھا۔ آگے اور فرمایا ہے اوفوا بالعہد ان العہد کان مسئولا خیر اس سے کچھ غرض نہیں۔ بمے سجادہ رنگین کن گرت پیر مغاں گوید۔ کہ سالک بیخبر نبود زراہ و رسم منزلہا جواب دینے میں تکے روپیہ کا خرچ ہی میں تین روپیہ بذریعہ منی آرڈر بھیجنے کو بالکل طیار ہوں۔ مگر یہ جو ارشاد فرمایا ہے کہ اُس فتوے پر دستخط نہ ہونگے۔ آپ ہندوستان میں چراغ ہند مشہور ہیں اور واقعی آپ جیسا عالم فاضل اسوقت ہندوستان میں موجود نہیں ہے فرمائیے فتوے پر آپ کے دستخط نہ ہوں تو شرعی امور اب طے کسطرح پر ہوں۔ آپس میں تصفیہ کسطرح پر ہو اگر شرع شریف کے موافق آپس میں مصالحت کرنے کو طیار ہیں تو علماء دین فتوے دینے میں اغماض فرماتے ہیں اور اگر عدالت میں جاتے ہیں تو علاوہ خرچ کے جھوٹے سچے گواہ پیش ہوتے ہیں میرے معاملہ میں یہ طے شدہ بات تھی کہ جس طریق پر علماے دین فتوے دیں دونوں فریق آپس میں ویسا ہی شرعی فیصلہ کرینگے جب دستخط نہیں ہونگے تو فریق ثانی کیسے اسکو معتبر خیال کریگا۔ گر حکم مشکل نگر نہ گیرم مشکل۔ شرعی مسائل و حقوق آج تک طے نہیں ہوے یہ آج کل لوگوں نے جھوٹے سچے معاملوں پر فتوے لے کر اور پریشان کر کر فتوی نویسی کا سلسلہ نکلوادیا اگر ارشاد عالی ہو تو تین روپیہ بھیجدوں آپ اُس کے حقوق شرعی کے موافق تحریر فرماکر دستخط فرمادیں ورنہ جواب مرحمت فرمائیں تاکہ کسی اور عالم کی خدمت میں تحریک کروں۔ آپ دستخط فرمادیں تو میں تین روپیہ بھیجدوں ورنہ جواب مرحمت فرمایا جاوے یہ خیال نہ فرمایا جاوے کہ تین روپیہ کا نام سنکر چپ لگ گئی

میں بسر وچشم خدمت کرنے کو طیار ہوں اسی لئے جوابی عریضہ ارسال خدمت عالی ہے۔

(جواب) آپ کے خط سے جو کہ سراسر بیجا اعتراض والزام وشکایت وطعن سے بھرا تھا بہت دل دُکھا اور بیجا ہونا اسکا اجمالاً اس سے معلوم ہو جاویگا کہ جس خط میں وہ مضمون تین روپیہ اور مُہر نہ ہونے کا ہے اُسکو دوبارہ دیکھئے آیا میری طرف سے ہے یا کسی اور کیطرف سے ہے مجھ کو اس قصہ کی خبر بھی نہیں ممکن ہے کہ آپ کا خط آیا ہو تو حسب قاعدہ میں نے فتوے لکھنے والے صاحب کو دیدیا ہوگا مجھ کو تو کثرت خطوط کی سبب یاد نہیں اُنہوں نے ضابطہ[عـــہ] کے موافق جواب دیدیا ہوگا تو اس صورت میں مجھ کو خطاب کرنے کا کیا حق تھا۔

(۳۹۳ مضمون) پہلے خط میں حاضری کیواسطے عرض کیا تھا حضور نے جواب میں تحریر فرمایا تھا کہ مدرسہ کا کام کسی کے سپرد کر کے اور جن تاریخوں میں آؤ قیام وطن دریافت کرلینا سو عرض ہے کہ بروز بدھ بتاریخ ۶ محرم ۳۶ کو براستہ کیرانہ یہاں سے روانہ ہونگا تو بدھ ہی کے دن یا حاضر خدمت ہوگیا یا جمعرات کو حاضر خدمت ہوگیا اب عرض ہے کہ پانی پت کی کوئی اشیاء حضور کو پسند ہو اور اُس کی قیمت دو روپیہ تک ہو تحریر فرما ویں

(جواب) بہتر ہے ۷ محرم کو آجائے انشاءاللہ تعالےٰ وطن میں ملونگا۔ پانی پت کے اندرسے اچھی ہوتی ہیں ۸ سے کم نہ ہوں اور روپیہ سے زائد نہ ہوں اگر تازے ملجاویں تو لیتے آویں۔

(۳۹۴ مضمون[عـــہ]) ہدایت نامہ کہ مشتمل بر عتاب وزجر بود شرف ورود فرمود از مرض شفائے کلی بخشید طبیبنا و مرشدنا بوقت تحریر عریضہ سابقہ امر اختیاری بمنزلہ غیر اختیاری فرض نمودہ عرض کردم زیرا کہ دراں وقت دردلم اینچ بے انتہا پیدا شدہ بود کہ اگر بغتةً با جنبیہ نظر اُفتد باز دل میخواہد کہ بسوے او نظر اندازم اگرچہ در امر غیر اختیاری کہ دل خواستن ست فکر ورنج نیامد فاما چنانکہ خطرہا در نماز وذکر ببرکت کثرت ذکر کم میگردد ہمچناں آن امر شنیع چرا زائل نگردد حضرت بفحوائے فلا تزکوا ہیچ عرض نتوانم اما الطبیب روحانی خود بطور تحدث نعمة عرض مے نمایم کہ از برکت خدمت اقدس ازیں حرکت شنیعہ بفضلہ تعالی از ادعیہ حضور الحمدللہ محفوظم ونیز عہد می کنم انشاءاللہ تعالےٰ تا موت ازیں فعل قبیح باز می مانم۔ حضرتا آنچہ از قلم فیض رقم عتابے دربارہ عبارت سرسری

---

عـــہ یہ سوال فرائض کا ہوگا جس میں معمول یہ ہے کہ مسائل خود لکھدئے جاتے ہیں اور حساب کی فرصت نہیں کسی محاسب کو اُجرت دیکر اُس سے لکھوالیا جاتا ہے۔ تخمیناً فی بطن ۸ اسپر کاتب کا حق ہے علاوہ بھی دوسروں کی تالی مجھ پر توڑتے ہیں ۱۲ منہ

عـــہ اول ملاحظہ ہو خط (عـــہ ۳۹۴) ۱۲

ارشاد ے فرمودہ اند ایں خادم در تحریر عبارت عمدہ و رنگین بسکہ قاصرست ہمیشہ مرا شرم مے آید۔ ہیہات ہیہات کہ آں درگاہ و ایں عبارت۔

(جواب) وھو الذی یقبل التوبۃ عن عبادہ مگر مراد آں توبہ است کہ توبہ نصوح باشد۔ ایں معاملہ با خدا تعالیٰ است یحلفون باللہ لیرضوکم واللہ ورسولہ احق ان یرضوہ ان کانوا مومنین را پیش نظر دارند چوں خدا تعالےٰ راضی شود بندگان بلا ارضاء راضی باشند۔

(۵ ۹ ۴ مضمون) جواب سے ظاہر ہے۔

(جواب) اس جواب کا سمجھنا موقوف ہے واقعات متعلقہ مرحوم و بھائی وغیرہ پر اسلئے میری سمجھ میں نہیں آیا۔

(۶ ۹ ۴ مضمون) میں نابکار نالائق گنہگار حضرت مولانا حاجی غلام محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوں مولٰنا صاحب موصوف حضرت حاجی صاحب قدس اللہ سرہ العزیز کے مریدوں میں سے تھے اور آپ کو اجازت بھی تھی لیکن مرید نہیں کرتے تھے صرف آپ کا کام یہ تھا کہ شرک بدعات کے رد میں جو رسائی بزرگان دیوبند کے لکھے ہوئے ہیں اُنکا ترجمہ گجراتی زبان میں کرتے تھے علاوہ اس کے رد آریہ اور عیسائی ہنود وغیرہ کا کرتے تھے اور آپ کی تصنیفات بہشتی زیور کے نو حصہ اور بہشتی گوہر کا عین گجراتی میں ترجمہ کر دیا اور حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے کرامات جو اُن کے سامنے ہوئی وہ بھی خلاصہ وار بیان کئے میں اُن سے مرید ہوا لیکن تعلیم سے محروم رہا۔ میری کم نصیبی سے اُن کا انتقال ہو گیا۔ حاصل کلام میں حضور کی تعلیم کا خواستگار ہوں بامید کہ اس ناچیز کو اپنی خادمی میں قبول فرماویں۔

(جواب) قصد السبیل سے دستور العمل مناسب اپنی حالت کے لیکر شروع کر کے اگر حالات و معمولات سے اطلاع کرتے رہینگے تو سلسلہ تعلیم کا جاری رکھونگا۔

(ضمیمہ مضمون) میں تین چار ماہ سے اختلاج قلب میں مبتلا ہوں۔ علاج کیا کچھ تخفیف ہے حضور میرے لئے دعاء فرماویں اور اگر مناسب سمجھیں تو اس کے متعلق تعویذ یا پڑھنے کے لئے دعا وغیرہ بتلادیں۔

(جواب) دعاء کرتا ہوں تعویذ بھی مرسل ہے۔

(ضمیمہ س) اور حضور والا سے درخواست کرتا ہوں کہ میں جو کچھ ہدیہ روانہ کروں وہ قبول فرماویں اور یہ ہدیہ محض محبتانہ روانہ ہوگا اور وہ ہدیہ یہ ہے کہ کچھ روپیہ خدمت والا میں روانہ کروں اگر قبول فرماویں۔

(جواب) جب تک خوب بے تکلفی باہم نہ ہو جائے ہدیہ کا لطف نہیں لہذا اسوقت اجازت نہیں۔

(۴۹۷) مضمون تین ہفتہ سے ضلع شاہ آباد وگیا پٹنہ میں ہندو جمع ہوکر مسلمانوں کے گھر لوٹ رہی ہیں عورتوں کی سخت بے حرمتی کرتے ہیں کپڑے بالکل چھین لیتے ہیں بچوں کو ذبح کرڈالتے ہیں مردوں کو شہید کرتے ہیں ہم تابعدار چھپے ہوئے کلکتہ پڑے ہیں اب گھر جانا چاہتے ہیں تو راستہ بالکل خطرناک ہوگیا۔ ہندو جمع ہوکر میری بستی دھمول پر بار بار آتے ہیں لیکن وہاں مسلمان کچھ تعداد میں زیادہ ہیں اسوجہ سے ناکام واپس جاتے ہیں۔ اب نہ معلوم وہاں کی حالت کیا ہے اسوقت فدوی اپنی بیقراری کا اندازہ حضور میں اظہار نہیں کرسکتا ہے۔ ایک بڑا خطرہ میرے دل میں پیدا ہوگیا جس سے عقیدہ میں خرابی کا خوف ہے وہ یہ ہے مسجدیں ڈھائی جاتی ہیں وہ تو پھر بن جاوینگی بچے ذبح ہوتے ہیں تو صبر کرنیوالے کے لئے اسکا اجر ہوگا عورتوں کی ایسی بے عزتی ہوتی ہے کہ سُنکر خودکشی کرنے کو جی چاہتا ہے بار بار میرے دل میں یہی بات آتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کو مسلمان عورتوں کی ایسی بے حرمتی کیوں منظور ہے کیا اللہ تعالےٰ کے نزدیک وہ مسلمان ہیں یا نہیں ایسی حالت کسی گذشتہ زمانہ میں مسلمانوں کی ہوئی یا نہیں اگر آبرو بچانے کے لئے کوئی عورت خودکشی کرے تو جائز ہوسکتا ہی یا نہیں۔ خلاصہ یہ کہ میری حالت عجیب ہو رہی ہے ایسے وقت دستگیری فرماویں کہ رفع اشتباہ ہو ورنہ بڑا اندیشہ ہے۔

(جواب) صدمہ کسکو نہیں ہوتا اور ہونا بھی چاہئے مگر خط کا آخری مضمون ناشی ہی کچھ حمیت سے اور کچھ جہل سے۔ یہ بھی ایک قسم کا ظلم ہے ظلم کی خواہ کوئی نوع ہو سب موجب اجر ہے یہ عدم اسلام عند اللہ کی کیونکر دلیل ہے مصیبت میں تدبیر و صبر کرنا چاہئے یا اور معصیت کرکے خسر الدنیا والآخرۃ کا مصداق بنے کیا خودکشی معصیت نہیں یہ حمیت جاہلیت ہے کہ معصیت کو ترجیح دیجاوے مصیبت پر۔

۵ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(۴۹۸ مضمون) والا نامہ ملا ملک سندھ سے اور ام قصر سے درخواست مدرسی کی آئی ہے اگر ارشاد ہو تو ان دونوں کو فی الحال جواب دیدوں اور حسب الارشاد حاضر ہوجاؤں اور اگر ارشاد ہو تو ان دونوں میں سے کسی ایک جگہ چلا جاؤں جیسا فرماویں عمل کیا جائے۔

(جواب) اسوقت مدرسی قبول کرلینا مناسب ہے پھر جب موقع آنے کا ہو بعد مشورہ آجائیے اور آنے تک خط و کتابت انشاء اللہ تعالیٰ کافی ہوگی۔

(۴۹۹ مضمون) گرامی نامہ شرف صدور لایا مفتخر فرمایا قصد السبیل دیکھی ہے اور اب بھی دیکھ رہا ہوں

مگر مناسب یہ ہی تھا کہ حضور اقدس تجویز فرماتے۔

**(جواب)** گویا آپ مجھ کو تعلیم کا طریقہ بدلیل سکھلاتے ہیں تو پھر آپ خود شیخ ہیں۔

**(ضمیمہ س)** کیونکہ اپنی تجویز پر چنداں التفات نہیں ہوتا اور نہ کچھ نفس پر زور پڑتا ہے اگرچہ اجازت مرحمت فرمادی ہے حضور کی تجویز میں برکت بھی ہوگی اور زیادہ تر موثر ہوگا۔ فہرست اوراد بطور اطلاع درج بھی لکھدی تھی بطور رای نہیں لکھی۔

**(جواب)** وہ خط دیکھنے کو بھیجدیجئے تاکہ اُس کی حقیقت کی آگاہی ہو۔

**(۵۰۰ مضمون)** عریضہ نویسی کا باعث یہ ہے کہ یہاں پر شہد خالص اکثر دستیاب ہوجاتا ہے اور شہد اکثر ادویہ میں اور ویسے بھی استعمال ہوتا ہے اسلئے دست بستہ عرض پرداز ہوں کہ تھوڑا سا خدمت اقدس میں بھیجدوں تو حضور والا مقبول و منظور فرمائینگے چونکہ بندہ کو اس کے ارسال کرنے میں کسی قسم کی پریشانی اور دردسری نہ ہوگی اسلئے حضور بلا کسی پس وپیش کے منظوری تحریر فرماویں۔ گر قبول اُفتد زہے عز و شرف۔

**(جواب)** یہ سب آپ کی محبت ہے مجھ کو کیا عذر ہوتا مگر یہاں بھی کبھی ضرورت نہیں واقع ہوتی یوں ہی رکھا رہیگا لیکن اگر کبھی ضرورت ہوئی تو بشرط پتہ کے یاد رہنے کے لکھدونگا۔

۶ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

**(۵۰۱ مضمون)** میرے اوپر کئی دفعہ جادو ہوچکا ہے مگر زندگی ہی اللہ تعالے دوبارہ عنایت فرماتے ہیں اور جادو کے اندر بیماری میں بُری بُری حالتیں ہوئی ہیں جو ناگفتہ بہ ہیں لہذا عریضہ حضور کی خدمت اقدس میں اسلئے روانہ کرتا ہوں کہ کوئی تعویذ مجرب سحر کے معاملہ میں عنایت فرمادیں اور ساتھ ہی کوئی عمل بھی جو سحر کے لئے مجرب ہو ارشاد کریں تاکہ میں اُس عمل کو پڑھوں۔

**(جواب)** میں عامل نہیں اسلئے میرے پاس نہ تعویذ مجرب ہے نہ عمل مجرب اگر مجرب کی قیمت سے تعویذ اور عمل کی ضرورت ہو تو معذور ہوں اور اگر یہ قید نہ ہو تو جو کچھ عین وقت پر میرے ذہن میں آویگا اُس سے عذر نہیں مگر کاغذ میں تعویذ کیسے آسکتا ہے۔

**(۵۰۲ مضمون)** آج چار یوم سے بخار نہیں آتا ہے اور ذکر اذکار بحمد اللہ شروع ہوگئے ہیں لیکن ضعف ابھی بہت باقی ہے جو اذکار بوقت بیماری رہگئے ہیں اُن کے اعادہ کی ضرورت ہے یا نہیں۔

(جواب) دعا کرتا ہوں بلا حاجۃ الی اعادۃ مافات

(۵۰۳) مضمون حال تہجد کی چھ چھ تسبیح لا الہ الا اللہ اور اللہ اللہ کی پڑھتا ہوں اور سوتے وقت سوم تیسراست قضا پڑھتا ہوں اور تہجد کبھی عشا کے بعد پڑھتا ہوں کبھی نیند آجاتی ہے اور آدھا پارہ تلاوت ایک منزل مناجات مقبول اور اشراق مسجد میں ادا کر کے اپنے کام میں لگ جاتا ہوں اور اکثر وقت بارادہ زبان سے لا الہ الا اللہ نکل آتا ہے اور ہر وقت کی اجازت چاہتا ہوں۔

(جواب) ہر وقت ہی اجازت ہے جب عشا کے بعد تہجد پڑھ لیتے ہو پھر کیوں ناغہ کرتے ہو۔

(۵۰۴) ایک صاحب نے رسالہ منظوم موسوم بہ حقیقت کلمہ بحضور مولانا صاحب مدظلہ بدیں غرض ارسال کیا کہ حضرت والا اس رسالہ پر تقریظ تحریر فرما کر مفتخر و مزین فرماویں اور نیز پرچہ منسلکہ میں یہ بھی تحریر تھا کہ اصحاب مطبع دینیہ امداد المطابع کو ارشاد فرماویں کہ طبع کر کے بذریعہ الامداد شائع کریں اگرچہ فدوی بخوبی جانتا ہے کہ حضور کا مطبع سے کوئی تعلق نہیں مگر یہ ایک ضروری کار دین ہونیکی نظر سے استدعا کی گئی اُس کا جواب حسب ذیل دیا گیا

(تقریظ) بعد الحمد والصلوۃ میں نے اس نظم کو اول سے آخر تک حرفاً حرفاً پڑھا حق تعالے اسکو نافع فرمادے کہیں کہیں اصلاح وزن کے لئے مشورہ بھی دیا گیا ہے۔ باقی زبان اور محاورات کا اختلاف یہ چنداں قابل نظر نہیں فقط دستخط ۵ محرم ۳۶ھ

(جواب بابت طبع) چونکہ میرا عذر شرعی ہے اسلئے میں اُس کے خلاف کر نہیں سکتا اور وہ عذر یہ ہے کہ میرے کہنے کو وہ دباؤ سمجھینگے تو نہیں اگرچہ اُن کو طیب خاطر نہ ہو اور ظاہر ہے کہ یہ امر واجب سے نہیں اور غیر واجب میں جبر حرام ہے۔ نہیں کہیں وزن ٹوٹتا تھا اُس جگہ حاشیہ پر نشان کر دیا ہے کسی شاعر سے درست کرالیں

۸ محرم الحرام ۳۶ھ

(۵۰۵) مضمون عرصہ سے خدمت عالی میں کوئی خط روانہ نہیں کیا اسکی وجہ یہ تھی کہ میری تبدیلی

جورہاٹ آسام سے سب ساگر ہوگئی یہاں تمام شہر کا کام دیکھنا ہوتا ہے اسلئے ذکراذکار میں بھی کبھی ناغہ ہوجاتا ہے اور بہت دن سے حضور کو خواب میں نہیں دیکھا اسکا کیا سبب ہے۔

(جواب) کیا کوئی اختیاری بات ہے یا لازمی بات ہے۔

(ضمیمہ س) اب عرض خدمت اقدس میں یہ ہے کہ مدام حضرت اپنی توجہ سے احقر کو محروم نہ فرماوینگے تاکہ وحدہ لاشریک ترقی دارین بخشے اور حضور کی زیارت رویائی سے مشرف ہونے کا متمنی ہوں۔

(جواب) اس میں کچھ بھی نفع معتدبہ نہیں۔

(س) اور کبھی سے ایک بات کے شبہ میں ہوں اسلئے جواب سے تسلی بخشیں۔

ا ایک شخص کا ڈاک خانہ میں روپیہ جمع ہے ہر سال سود کا روپیہ جمع ہوتا ہے اور وہ روپیہ سودی لاکر کسی غریب مسلمان کو دیسکتا ہے یا نہیں۔

۲ اور وہی سود کا روپیہ غریب مسلمان کیواسطے حلال ہوگا یا نہیں۔

۳ سود کا روپیہ اگر کسی مسلمان غریب کو بغیر نیت ثواب کے دینا چاہے تو اس کو یہ کہکر دیوے کہ یہ روپیہ سودی ہے یا نہ کہے۔

۴ ڈاک خانہ میں جو روپیہ مسلمان جمع کرتا ہے اسکا سود لیکر کسی غریب مسلمان کو بغیر نیت ثواب دینا بہتر ہے یا گورنمنٹ کو وہ سود کا روپیہ چھوڑ دینا اچھا ہے تاکہ پاس بک میں لکھدیوے کہ مجھ کو اصل روپیہ درکار ہے سود نہیں لونگا۔

(جواب) جواب ان سوالات کا یہ ہے کہ اول تو بنک میں جمع کرنا نہ چاہئے لیکن اگر جمع کردیا تو یہ بہتر ہے کہ جو نفع وہاں سے ملے اُسکو لیکر مساکین کو دیدے اور اس اطلاع کی ضرورت نہیں کہ یہ سود کا ہے اور اگر کوئی شخص خود ہی مسکین اور قرضدار ہے تو بعض علماء کے نزدیک اُس کو اپنی حاجت میں خرچ کرنے کی بھی گنجائش ہے۔

(۵۰۶ مضمون) بندہ کو بزمرہ غلامان بذریعۂ خط منسلک فرمایا شکریہ اسکا ادا نہیں کرسکتا حسب الحکم بہشتی زیور و اصلاح الرسوم اور تعلیم الدین سُننے کا ارادہ کرلیا ہے۔ میرا اعتقاد پہلے ہی سے ان کتابوں پر ہے اور حسب ضرورت سُنتا بھی رہتا ہوں مگر اول سے آخر تک نہیں سُنی۔

(جواب) مجھ کو یاد نہیں وہ میرا خط دیکھنے کے لئے بھیجدیجئے اور یہ بھی لکھئے کہ کتنے دنوں کی بات ہے

اور میں نے کچھ تعلیم کیا تھا یا نہیں اور آپ نے اُس پر کیا عمل کیا۔

(۵۰۷ مضمون) جواب سے ظاہر ہے۔

(جواب) آپ نے لکھا ہے کہ ضروری تحصیل پوری کر لی اس سے یہ پتہ نہیں لگا کہ آیندہ اور بھی پڑھنے کا ارادہ ہے یا نہیں اور بدون اس کے آپکو اس خط کا جواب ممکن نہیں اسلئے جواب سے معذوری ہے۔

(۵۰۸ مضمون) حضور ذکر و شغل میں مشغول ہوں ذکر کی کیفیت اور تعداد کی اجازت دیکر سرفراز فرماویں اور میں کونسی کتاب کا مطالعہ کروں۔ دلائل الخیرات کے عمل کرنیکی اجازت ہے یا نہیں اگر کوئی کتاب میرے لئے مفید ہو تو اُس کی اجازت دیجئے۔

(جواب) کس ذکر و شغل میں مشغول ہو اُس کی تفصیل لکھ کر جو درخواست کرنا ہو کرو اور یہ لکھو کہ میری کیا کیا کتاب دیکھی ہے اور یہ بھی کہ تم علمی استعداد کسقدر رکھتے ہو۔

(۵۰۹ مضمون) جواب سے ظاہر ہے۔

(جواب) مولوی صاحب چنداں مدت قیام نہ فرمودہ اند کہ بہ نسبت اخلاق ایشاں ہیچ حکم کنم۔

۹ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(۵۱۰ مضمون) قاعدے کی بات ہے کہ جسطرح مریض جسمانی کے ذمہ طبیب حاذق کے پاس جانا اور اپنے مرض کو مفصل بیان کر کے دوا کا طلبگار ہونا ضروری ہے ویسا ہی مریض روحانی پر بھی حکیم روحانی کے پاس اپنی حالت کو عرض کر کے نسخہ کا خواہشمند ہونا ضروری بلکہ اشد ضروری ہے خاکسار کو معتبر ذریعہ سے خبر پہنچی ہے کہ ذات والا حکمت روحانی میں اعلیٰ حکیم ہیں اور اگر کوئی مریض حضرت اقدس کے سامنے اپنے حالات کو بیان کرے تو اُسکو نسخہ متبرکہ سے رہین منت بھی فرما دیتے ہیں ٹال نہیں دیتے اسی قاعدہ مذکورہ بالا کو مدنظر رکھتے ہوئے جناب والا کے سامنے اپنے مرض کو پیش کر کے اکسیری نسخہ کا متمنی ہوں امید کہ حسب دستور العمل خود ضرور خاکسار کے حال زار پر توجہ فرماوینگے۔ خاکسار اسوقت مدرسہ اسلامیہ میں تفسیر بیضاوی ہدایہ آخرین مقامات حریری صدرا پڑھتا ہے مگر حالت یہ ہے کہ نہ پڑھتے ہوئے مستفید ہوں اور نہ آئندہ کے لئے کچھ امید ہے دل ہر وقت پریشان ہی رہتا ہے۔ اہالیان مدرسہ کی دمسال مرضی ہے کہ ہم سے امتحان مولوی فاضل دلوائیں۔ مگر مجھ سے اتنا حوصلہ نہیں ہو سکتا کہ امتحان دے سکوں۔ اخلاقی حالت بھی چنداں قابل اعتماد نہیں ہے نامہ اعمال ایسا سیاہ کیا ہے کہ کسی جگہ یک

تل کی جگہ بھی خالی نہیں اب بہت سخت پریشانی ہورہی ہے کہ اُس ذات صمدی کی بارگاہ میں جب دفتر اعمال کھولکر سوال کرینگے تو کیا جواب پیش کرونگا۔ ذات والا سے بصد عجز و نیاز معروض ہے کہ ضرور مہربانی فرماکر خاکسار کے واسطے دعا بھی فرمادیں اور کوئی ایک وظیفہ جو کسی وقت پڑھ لیا کروں ارقام فرماکر دستگیری فرمادیں۔

(جواب) تحصیل علوم کے متعلق جو اشکال پیش کیا ہے وہ بدون مواجہہ کے طے نہیں ہوسکتا اور اخلاق و اعمال کے متعلق جو کچھ تحریر فرمایا ہے نہایت مجمل ہے اُس کی ایسی مثال ہے کہ جیسے کوئی مریض طبیب کو لکھے کہ میں بہت سی بیماریوں میں مبتلا ہوں مجھ کو کوئی نسخہ لکھدو اگر یہ درخواست ناکافی ہے اور یقیناً ناکافی ہے تو بس اسی سے اپنی درخواست کی حقیقت سمجھ لیجئے منشا آپ کی اس غلطی کا یہ ہے کہ آپ ان امراض باطنی کا علاج وظائف کو سمجھ رہے ہیں جیسا کہ آپ کے خط کی اخیر سطر سے معلوم ہوتا ہے اور یہی سمجھنا غلط ہے اگر کوئی خاص امر کی شکایت ہے تو اُس کو متعین کرکے لکھئے اور اگر متعدد شکایتیں ہیں تو کسی شیخ محقق کی خدمت میں رہکر علاج کرائیے اس کے سوائے اور کوئی تدبیر نہیں۔

(۱۱۵ مضمون) احقر کی طبیعت علیل رہتی ہے جس سے حسب دلخواہ معمولات پورا نہیں کرسکتا ہوں اس وجہ سے طبیعت میں سخت الجھن ہوتی ہے خاص کر رات کو بعونہ تعالی اور دعائے آں قبلہ ضرور جاگتا ہوں مگر مرض ریاحی ہے تہجد کبھی ناغہ بھی ہوتی ہے اور کبھی بارہ تسبیح بھی طبیعت میں نہایت عجلت ہے ہر کام کو جی چاہتا ہے کہ بہت ہی جلدی کرلوں اور بفضلہ تعالے اور بہ برکت آں قبلہ بقدر وسعت کر بھی لیتا ہوں خواہ امورات خانہ داری کے ہوں خواہ پڑھنا پڑھانا اسیطرح ادای دین میں جلدی کرتا ہوں۔ دل بھی چاہتا ہے کہ صاف رہوں کسی کا حق اپنے ذمہ ہو تو جلد دیدوں اور اپنا ہو تو لیلوں مسجد مدرسہ کتب خانہ مکان دکان کپڑے وغیرہ میں میل کچیل دیکھتے ہی جی گھبراتا ہے اسیطرح دوسروں کو بھی بدچلنی میں دیکھنے سے نہایت بُرا معلوم ہوتا ہے جی یہی چاہتا ہے کہ برملا کہدوں بمشکل برداشت کرتا ہوں کہ شاید دل کو دکھ پہنچے کبھی کبھی کوئی جملہ وغیرہ اثنا تقریر میں بقدر طاقت للہ کچھ کہہ بھی دیتا ہوں۔ حافظہ نہایت کمزور ہے جن نمازوں میں قرأت سراً پڑھی جاتی ہے بہ نسبت جہری نماز کے حدر کیساتھ پڑھتا ہوں بلکہ بلا قصد کے جلدی جلدی قرأت ہوتی ہے آیا قصداً تدویراً پڑھنا چاہیئے دل چاہتا ہے کہ حق سبحانہ وتعالے روزی میں فراخی دیں کہ اہل عیال پر خوب وسعت اور زیادتی کروں جس سے بالسیمان خود بھی علم

دین پڑھ سکوں اور متعلقین بھی۔
(جواب) سب حالات ماشاءاللہ محمود دین کام میں لگے رہیں اور حالات سے اطلاع دیتے رہیں
(۵۱۲ مضمون) جواب سے ظاہر ہے۔
(جواب) خوابوں کی طرف التفات نہ کیجئے ناغہ کا کوئی تدارک نہیں البتہ اُسی روز اگر فرصت ہو کسی وقت میں پڑھ لینا چاہئے خواہ کل یا بعض۔ میری پیشی میں کوئی صاحب نہیں ہیں کبھی اپنے ہاتھ سے لکھ لیتا ہوں کبھی جو کوئی سامنے ہوتا ہے اُس سے لکھوا لیتا ہوں ایسی بات نہ کبھی خیال میں رکھئے نہ مجھ کو لکھئے۔

۱۰ محرم الحرام ۳۶ھ

(۵۱۳ مضمون) والانامہ صادر ہوا نہایت سرفرازی بخشی احقر کو یہ معلوم نہ تھا کہ مسائل فقہیہ اور دوسرا مضمون یکجا جمع نہ کیا جائے لہذا اب دوبارہ عرض ہے کہ بندہ نے جو خط سابق میں ایک مشورہ چاہا تھا اور بعد مشورہ دعا کا طالب بھی ہوا تھا اس کا جواب مرحمت فرما کر سرفراز فرماویں یاد دہانی کی وجہ سے دوبارہ تحریر ہے کہ فی الحال بندہ کا ارادہ ہے کہ مثنوی زیر و بم جو کہ آں جناب کی شروح تصنیفات ہے ہے اُسکو سلیس اُردو زبان میں نظم کروں اور اپنی طرف سے کچھ کم و بیش نہ کروں اور بعد طیار ہونے کے حضور کی خدمت میں گذران کر اور حضور کی نظر ثانی کرا کر شائع کروں تا عوام بھی اس سے نفع اُٹھاویں آں جناب کی رائے عالی کا امیدوار ہوں کہ جیسی رائے شریف ہوا اُسپہ عمل کروں اور بعد اجازت دعا کا خواستگار ہوں۔
(جواب) ایک صفحہ بلکہ دو صفحہ کا ترجمہ کرکے پہلے بھیجدیجئے اگر وہ نمونہ موافق مذاق کے ہوگا تو اجازت دینے سے دریغ نہ ہوگا۔
(۵۱۴ مضمون) چند یوم سے بندہ کا کچھ حال نہیں ہے یعنی علاوہ پنجگانہ نماز کے نہ تو کچھ معمولات ادا ہوتے ہیں اور نہ کچھ دینوی کام ہوتے ہیں طبیعت پریشان رہتی ہے دوکان پر آتا ہوں تو وہاں بھی کچھ کام کرنیکو طبیعت نہیں چاہتی حضور دُعا فرماویں۔
(جواب) کام کرنے کو جی نہ چاہنا یہ تو ادرہات سے ہے اور غیر اختیاری ہے باقی کام کا نہ ہونا یہ اختیار سے ہے اور محض کم ہمتی ہے کبھی کسی بیمار کو بھی دیکھا ہے کہ باوجود جی نہ چاہنے کے نفس پر جبر کرکے دوا پی لیتا ہے کیا اسی طرح اگر آپ اعمال ادا کرنا چاہیں تو کیا نہیں ہو سکتا یہ محض کم ہمتی ہے۔

اور فہم ہی سے ہے غرض یہ کہ مجھ سے فریاد کیجاتی ہے۔ جو کام ایک سے نہ ہو سکیگا وہ دوسرا اس میں کیا کر سکتا ہے۔

(۱۵ مضمون) درمیان نماز کے اگر امام کو حدث لاحق ہو تو فقہ کی کتابوں میں اس کے بابت یہ لکھا ہے کہ امام ایسے وقت اپنے مقتدیوں سے کسی ایک شخص کو اپنا خلیفہ بناوے یعنی ایک مقتدی کا ہاتھ پکڑ کر اپنی جگہ کھڑا کر دے اور خود وضو کرنے جماعت کے بیچ ہی میں کو نکلکر چلا جائے اور وضو کر کے اُس نماز میں شریک ہو جاوے اور آخر نماز تک جو کچھ ارکان قرأت اور رکوع سجود وغیرہ پہلا امام ادا کرتا اب وہ اس امام ثانی کو ادا کرنے ہونگے اسیطرح سے وہی نماز سب کی درست اور صحیح ہو جاویگی مگر بعض صورتیں ایسی درپیش آتی ہیں کہ امام کو خلیفہ بنانا دشوار ہوتا ہے مثلاً جماعت میں امام کے پیچھے ایسے لوگ کھڑے ہیں کہ یا بہت ہی ادنے طبقہ کے ہیں اور ناخواندہ ہیں اور الحمد اور قل ہو اللہ شریف کو بھی صحیح طور سے نہیں پڑھ سکتے غرضیکہ کسی طرح امام بننے کے اہل نہیں نیز یہ صورت چونکہ بہت ہی قلیل الوقوع ہے اسلئے اس مسئلہ سے عموماً امام لوگ ناواقف ہیں اگر امام ایسے وقت میں اپنے پیچھے سے ایک آدمی کا ہاتھ پکڑ کر کھینچے تو وہ مقتدی یہ نہ سمجھیگا کہ امام مجھ کو خلیفہ بنانے کے واسطے کھینچ رہا ہے اور اس گڑبڑی میں نماز کا ستیاناس ہو جائیگا پس حضرات علماء سے سوال ہے کہ امام ایسی صورتوں میں کیا کرے نیز امام کو حدث اس صورت سے لاحق ہوا ہے کہ حدث کے ساتھ اُس کا کپڑا بھی ناپاک ہوا مثلاً اس کی بدن سے اچانک خون یا پیپ جاری ہوا یا نکسیر پھوٹی اور وہ کپڑے پر گری یا ایک دو قطرہ بول خارج ہوا ایسی صورتوں میں کیا کرنا چاہیئے امید کہ جناب عمدہ تحقیق کر کے شافی جواب سے خاکسار کو ارشاد فرماینگے میں ایک مسجد کا امام ہوں ایک روز مجھ کو ایسا واقعہ پیش آیا اور گاہ بگاہ پیش آجاتا ہے اُس روز تو نماز دوبارہ نیت کر کر پڑھی گئی آیندہ جسطرح حضرات محققین کا ارشاد ہو عملدرآمد کیا جاوے۔

(جواب) یہ خلیفہ بنانا جائز ہے نہ کہ واجب اولیٰ یہی ہے کہ نماز از سر نو پڑھی جائے جیسا کہ آپ نے اپنا فعل ایک بار کا ایسا ہی لکھا ہے۔ یہی بہتر ہے۔

(۱۶ مضمون) چونکہ خاکسار مدت دراز سے توقع رکھتا ہے کہ خدمت بابرکت میں حاضر ہو کر اصلاح نفس کی کوئی صورت تجویز کراوں اور طبیب روحانی سے فیض حاصل کروں لیکن چونکہ لوگوں سے معلوم ہوا کہ طالب علم کے لئے فارغ از تعلیم شرط ہے لہذا اپنے قصد سے باز رہا اب چونکہ حالات بندہ روز بروز ابتر ہوتے جاتے ہیں نہ پڑھنے میں جی لگتا ہے اور نہ کوئی

کاموں میں بلکہ دل ہمیشہ پراگندہ اور قسم قسم کے خیالات سے پُر ہے اور روزہ نماز میں بھی دل نہیں لگتا ہے لہذا ذات بابرکات سے التماس کرتا ہوں جو احقر کے مناسب ہو ارشاد فرماویں۔

(جواب) میں خلاف اپنے معمول کے نہیں کرسکتا اِلّا بمقتضی خاص اور اوس مقتضی کا علم بدون معائنہ کے ہو نہیں سکتا۔ اگر آپکا دل چاہے آپ یہاں آکر ملجائے اور آتے ہی کارڈ مجکو دکہلا دیجے اگر اوس مقتضی کا معائنہ کرلونگا تو آپکو بھی مستثنےٰ کردونگا ورنہ اپنے معمول کے محفوظ رکہنے میں میں معذور ہونگا۔

(۱۷ مضمون) حسب الاجازت والارشاد حضور کے بفضلہ تعالیٰ تقریباً دو مہینے سے قصد السبیل دیکھکر عالم شعول کا شغل احقر نے شروع کیا ہے اور اپنا معمول پانسو سے سات سو تک رکہا تہا لیکن ذکر کیوقت جو ایک شوق اور ذوق معلوم دیتا ہے اوس سے جی چاہتا ہے کہ خوب زور زور سے ضربیں لگائے۔

پھر ریا کے اندیشہ سے اسلئے اپنی جان کو بہت کوشش سے بچا کر رکہتا ہے اسوجہ سے کہ احقر جس مسجد میں مقیم ہے اوسکے قرب جوار میں اور ایک گہر بھی نہیں اور بالکل لب سڑک واقع ہی لہذا خوف کرتا ہوں کہ کسی کی نیند نہ خراب ہو جاوے اور راستہ کے گذرنیوالوں میں سے کوئی سن نہ لیں کہ یہاں ذکر ہوتا ہی اگر حضور کی اجازت ہو تو معمول میں سات سو سے سات ہزار تک بڑہا دیا جاوی اور ضربوں میں بحسب شوق کچھ زور سے ضرب بھی لگائی جاوی۔

(جواب) شروع خط سے معلوم ہوتا ہی کہ مینے آپکو اجازت ذکر کی دی ہی اور لفافہ کی پتہ سے معلوم ہوتا ہی کہ آپ طالب علمی کرتے ہیں اور میں طالب علموں کو ذکر کرنیکا مشورہ دیا نہیں کرتا تو معلوم نہیں آپنے اپنے استدعائی خط میں اپنا طالب علم ہونا ظاہر کیا تہا یا نہیں اگر نہیں ظاہر کیا تو کیا وجہ حالت کا اخفا کیا اور اگر ظاہر کیا تہا تو میرا وہ خط اجازتی بھیجدیجئے شاید میں اوسکو دیکھکر سمجھ لوں کہ مجھسے یہ غلطی کیوں ہوئی پھر جو سوال کرینگے اوسکا جواب دیا جاویگا اور اگر وہ خط بھیجئے تو یہہ کارڈ بھی اوسمیں رکھدیجئے۔

# ۱۱ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

**۵۰۲ (مضمون)** ایک لڑکا بیس برس کی عمر کا ہے کہ جسکو آسیب کا کچھ دخل معلوم ہوتا ہے حضور والا اوسکے واسطے دعا فرمادیں اور ایک تعویذ مرحمت فرمادیں۔

**(جواب)** میں عامل نہیں ہوں دعائے خیر کرتا ہوں اگر دل چاہے سورہ جن اور آیۃ الکرسی اور معوذتین باوضو لکھکر اوسکے گلے میں ڈالدیں۔

**۵۰۳ (مضمون)** عرصہ سے اس غریب کو اشتیاق ملاقات ہی لاکن بوجہ مسافت بعیدہ سوء قسمت لاحق حال ہے۔ میں حضرت جلالپوری مرحوم کے زمانہ میں حاضر ہوا تھا جبکہ وہ ملک جاؤدانی میں چل بسے تب میں اپنی ابتری حال کیوجہ بزرگان گردونواح کے پاس بہت دفعہ گیا لاکن حصول مدعٰی سے اب تک محرومی ہی کیا وجہ ہے جو ترقی محبت الی اللہ سے حارج ہی اور دلائل الخیرات کبریت احمر پاس انفاس وقوف قلبی وغیرہ سے حضرت مرحوم سے اجازت تھی بلاناغہ ادا بھی کئے جاتا ہوں اور حتی الوسع مکروہات اور ہر قسم کا پرہیز بھی ہی پھر کیوں محبت اللہ حصول میں نہیں آتی اسواسطے سخت نیاز اور عجز سے التجا خدمت میں ہی کہ آپ بھی چشتی المشرب ہیں ضرور توجہ خاص سے مشرف فرمادینگے اور اوراد ترقی بندہ کو اجازت بخشینگے یا کہ جبکی اجازت ہی اونکی تجویز اور اجازت بالتفصیل تحریر فرمائینگے بندہ نہایت شکر گذار ہی اسوقت مایوسی درپیش ہی اور جناب کے تصنیف شدہ کتاب بھی مطالعہ کی جاتی ہی مثلاً کلید مثنوی وغیرہ اگر اور کوئی کتاب مناسب حال ہو تو پتہ تحریر فرمادیں کہ منگائی جاوے نہایت ادب سے عرض ہی کہ ضرور غریب کی عرضی پر حرف بحرف لحاظ فرماکر تسکین قلبی فرمادیں۔

**جواب** اسکا جواب بالمواجہہ ہوسکتا ہی۔

**۵۰۴ (مضمون)** بحمد اللہ معمولات برابر جاری ہیں گو گاہ گاہ طبیعت پر جبر ہوتا ہی اور بے ذوقی سے ہوتا ہی اپنے قلب کی حالت معلوم نہیں ہوتی کہ کیا ہی نہ تو طاعت کیطرف ذوق شوق ہے اور نہ معاصی سے نفرت گو اپنے اوقات پر سب کام کرتا رہتا ہوں اور معاصی سے بحد امکان تجنب جو کام ہوتا ہے بیدلی سے معلوم نہیں کیا بات ہی تہجد کے وقت اوٹھنا میسر نہیں ہوتا عشا کے بعد ہی پڑھ لیتا ہی معمولات بعد صبح کرتا ہی اب التجا یہ ہے کہ حضرت ناکارہ کیطرف توجہ فرمادیں کہ اسکی حالت

درست ہوجاوے اور خدا کی رضا اور خوشنودی حاصل ہو اللہ تعالیٰ حضرت کے مراتب میں ترقی فرماویں

**جواب** ۔ تمام مضمون کا منشا یہ سمجھی معلوم ہوتا ہے آپکو تربیت السالک کی جلدیں بغور دیکھنا لازم ہیں۔

**۵۰۵ مضمون** حسب الارشاد خط ارسال خدمت ہیں۔ جملہ خطاؤں اور غلطیوں سے معافی چاہتا ہوں براہ مربیانہ معاف فرما کر اصل مقصد سے بہرہ مندی فرمائیے خدا تعالیٰ حضور کو جزائے خیر عطا فرماویگے تا زندگی خود بجز حضور کے (بخدا) کسی دوسرے صاحب سے رجوع نہیں ہونگا خواہ تعلیم و تلقین فرماویں یا نہیں حضور کو اختیار ہے آپ کے نزدیک یہ میرا لکھنا محمول دروغ ہو یا سچ ہے۔

زندہ کنی عطائے تو ور بکشی فدائے تو ✻ جاں شدہ مبتلائے تو ہرچہ کنی رضائے تو

**(جواب)** مجھکو ان متعدد خطوط میں یہ نہیں پتہ چلتا کون پہلے کا ہے کون پیچھے کا اور بدون اس کے مطلب سمجھنے میں پریشانی ہوتی ہے لہذا سب خطوط پر نمبر لگا کر بھیجنا چاہیئے تھا چونکہ ایسا نہیں کیا گیا لہذا بلا جواب واپس ہیں۔

**۵۰۶ مضمون** ) ماہ رمضان میں قدمبوس ہونیکا قصد تھا اور یہ بھی ارادہ تھا کہ چالیس یوم خدمت اقدس میں حاضر رہوں اندنوں میرے موضع کی ایک جامع مسجد جسکی حالت بیحد خراب ہوگئی تھی اوسمیں خاکسار نے بامداد خداوند کریم از سر نو مرمت شروع کرا دی جو بفضلہ اب تیار ہوگئی ہے اور ایک نیا چبوترہ بھی نہایت پرلطف بنا دیا گیا جو انشاء اللہ تعالیٰ حضور والا کے ملاحظہ سے گذریگا مسجد مذکور کی مرمت میں خاکسار نے اور نیز ساکنان موضع نے چندہ دیا تھا۔ مولوی ۔۔۔ میرے موضع میں بغرض تحصیل چندہ تشریف لائے تھے میں اونکی خدمت میں ایک رقم صرف اونکے لیئے پیش کی میری موجودہ حالات اکثر حضرات نے میری عدم موجودگی میں اون سے کہا جب میں اونکی خدمت میں حاضر ہوا تو اونہوں نے حضور والا کے اکثر مسئلہ شرعیہ سے اختلاف کیا اور بیحد مخالفت ظاہر کی یہ فعل اونکا مجھے بیحد ناگوار ہوا اور مجھ اپنے اوس حق خدمت کے ادا کرنے پر افسوس ہوا کہ میں نے مولانا کے مخالف کی خدمت کیوں کیا مجھکو تو اونکے پاس نہ آنا چاہیئے تھا منجملہ ان شکایات کے ایک بات یہ بھی کہی کہ جب تک مولانا (یعنی حضور والا کے یہاں) کوا کا گوشت نہیں کھا لیتے اوسوقت کسی طالب علم کو دستار بندی نہیں کیجاتی۔ مجھے بیحد جوش ہوا کہ میں

کچھ سخت جواب دوں مگر یہ خیال ہوا کہ یہ بھی نائب رسول ہیں انکی اس سخت گوئی کا نتیجہ انکو [illegible] دیگا میرا کہنا داخل بے ادبی اور گستاخی ہوگا۔ نماز جمعہ کے متعلق جب سے حضور والا نے ارشاد فرمایا ہے اوسوقت سے میں نماز جمعہ الہ آباد میں جاکر ادا کرتا ہوں مگر اکثر حضرات نے مجھ سے یہ کہا ہے کہ اپنے موضع کی حالت سے مولانا کو اطلاع دیدو اوسکے بعد اگر وہ ارشاد فرمادیں کہ نماز جمعہ کی الہ آباد میں جاکر پڑھا کرو تو وہاں پڑھنا۔ لہذا نہایت ادب سے حسب ذیل عرض ہے۔ میرے موضع کی مردم شمار ۵۰۰ یا ۶۰۰ کی ہوگی جسمیں زیادہ سے زیادہ غالباً ۲۰۰ نفر مسلمان ہیں گے۔ جامع مسجد عیدین میرے گھر بنایا کرتی ہے اس موضع میں پہرہ چوکی کا انتظام منجانب گورنمنٹ عالیہ بذریعہ چوکیدار مقرر ہے بازار اس موضع میں نہیں ہوتا مگر اسی موضع کے قریب جو اس موضع کا مزرعہ ہے اور نصف میل کے کم فاصلہ پر ہے ہفتہ میں دوبار بازار ہوتا ہے معمولی دوائیں مل سکتی ہیں زیادہ سے زیادہ ۴۰ یا ۵۰ مسلمان شریک جمعہ ہوجاتے ہیں۔ اور اگر الہ آباد پڑھوں تو کہاں پڑھوں۔

(**جواب**) اگر بیعت کرنے پر اصرار نکیا جاوے صرف ملاقات کے قصد سے آیا جاوے تو بخوشی تشریف لانیکی اجازت ہے مگر یہ ضرور ہے کہ میں کسی شخص کے آنے سے پابند قیام ہونا نہیں چاہتا گو اکثر قیام وطن ہی میں رہتا ہے لیکن گاہ گاہ باہر جانیکا بھی اتفاق ہوجاتا ہے اور دفعتہً ہوجاتا ہے اسلئے ممکن ہے کہ کوئی صاحب آویں اور میں دو چار دن تک اونسے نہ مل سکوں پس اگر آپکو یہ گوارا ہو تو تشریف لائیے آپ کے حالات سے دل خوش ہوا کہ آپ نے معترض صاحب کو جواب نہیں دیا ایسے موقع پر قیل وقال کرنا میرے مذاق کے بالکل ہی خلاف ہے اور میں اپنے طرفدار سے سب سے پہلے ناراض ہوتا ہوں اس واسطے کہ یہ حرکت محض لایعنی اور غیر مفید ثابت ہوئی ہے اور لایعنی امر کو مبغوض رکھنا امر شریعت ہے اسلئے ایسے شخص سے مجھکو نفرت ہوتی ہے دوسرے دنیا کے اعتبار سے بھی ایسا شخص سبب بنجاتا ہے زیادہ سب وشتم کا تو گویا یہ شخص صورۃً خیر خواہ ہے مگر معنےً بدخواہ ہے الحمد للہ کہ آپ نے میرے مذاق کے موافق عمل کیا جزاکم اللہ۔ باقی معمولات وحالات سب ماشاء اللہ اچھے ہیں دعائے ترقی کرتا ہوں۔

اور جمعہ کی نماز آپکے گانوں میں صحیح نہیں ہے اور الہ آباد میں جمعہ پڑھنے کا اچھا موقع وہاں ہے جہاں مجمع زیادہ ہو لیکن اگر تھوڑے مجمع کا امام خوش عقیدہ زیادہ ہو تو پھر اوسکو ترجیح ہے

**ضمیمہ (س)** وتر قبل ادائے تہجد پڑھے جائیں۔

(جواب) اگر آپ وتر اور تہجد ایک ہی وقت پڑھتے ہیں تو وتر بعد میں پڑھنا افضل ہو اور اگر وتر اول شب پڑھتے ہیں اور تہجد آخر شب میں تو آپ کے لئے وتر پڑھکر سونا افضل ہو۔

ضمیمہ (س) نماز تہجد میں ہر رکعت میں تین بار قل ہو اللہ پڑھنا چاہئے یا جو سورت چاہی پڑھے۔

(جواب) جو سورت چاہے پڑھے۔

ضمیمہ (س) اندر مسجد کے طلباء کو تعلیم کلام پاک کی دیجاوے کوئی حرج تو نہیں ہے۔ طلبا بھی نابالغ ہیں،

(جواب) اُجرت پر تعلیم دینا مسجد کے اندر ممنوع ہے۔

ضمیمہ (س) احاطہ مسجد کے اندر کچھ مقبرے ہیں معلوم نہیں کہ کن بزرگوں کے مقبرے ہیں مقبرے کے قریب اور حدود مسجد سے علیحدہ کچھ زمین خالی پڑی ہوئی ہو اگر اوس خالی زمین پر ایک بنگلہ طلبا کے بیٹھنے کے لئے ڈالدیا جاوے تو کوئی حرج تو نہیں یعنی بجائے مسجد کے محض بنگلہ مذکور میں بیٹھیں

(جواب) فقہا نے منع لکھا ہو۔

ضمیمہ (س) خادم نے ایک مدرسہ جسمیں صرف کلام پاک تعلیم دیجاتی ہو بذریعہ آمدنی کھال قربانی وبذریعہ چندہ مسلمانان موضع سے قائم کردیا ہو اسوقت ۱۲ لڑکے زیر التعلیم ہیں۔

(جواب) خود قربانی کی قیمت کس طرح صرف کیجاتی ہو مفصل لکھکر دریافت کیا جاوے۔

ضمیمہ (س) اس سے پہلے یہاں کوئی مدرسہ نہ تھا یہ سب محض حضور کا فیض ہو جو ایسے کام میرے ہاتھوں سے ہوتے ہیں ورنہ ایسے کار خیر کیطرف تو کبھی خواب میں بھی خیال پیدا ہوا تھا ایک بات حضور سے اور دریافت کرتا ہوں میں نے اسوقت تک کبھی سفر نہیں کیا میں یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ میں الہ آباد سے شاہدرہ کا ٹکٹ لوں اور شاہدرہ سے تھانہ بھون شریف کا یا الہ آباد سے سہارنپور اور سہارنپور سے تھانہ بھون شریف جو راستہ سیدھا ہو اور جلد پہونچانے والا ہو اوس راستہ سے روانہ ہوں

(جواب) کیا میں ریلوی جغرافیہ کا حافظ ہوں شاہدرہ یا سہارنپور سے یہانتک کے متعلق دریافت کرنیکا مضائقہ نہ تھا باقی الہ آباد سے سفر کرنیکے متعلق مجھسے دریافت کرنا مجھکو سخت تکلیف دینا ہو اور جس سے اعتقاد کا دعویٰ ہو اوسکے حقوق کا خون کرنا ہو

ضمیمہ (مضمون) اگر کسی دن تہجد اور ذکر ناغہ ہو جائے تو اور کسی وقت میں ادا کرلیا جاوے

یا نہیں اور ادا کیا جائے تو کسوقت بفضلہ تعالیٰ ایک سال سے حسب الحکم حضور والا اسکا پابند ہو گیا ہوں اس عرصہ میں صرف تین دن ناغہ ہوئی ہیں عریضہ ہذا کے لکھنے کی تاریخ چھ روز قبل کہ دل کا رمعصیت کیجانب زیادہ مائل تھا خط کا لکھنا اور اظہار حال کرنا تھا کہ اوس حالت سابق ہیں فرق آنا شروع ہوا ۲۴ ر اکتوبر کو یہ عریضہ لکھا گیا اور انتظار پوسٹ مین میں کئی روز تک رکھا رہا۔ اسوقت تک بفضلہ کسی قسم کی شکایت نہیں ہوئی یہ سرکار والا کا فیض ہی حضور والا میرے واسطے خاص طور سے دعا فرماویں بخدمت مولوی شبیر علی صاحب سلام علیک حضرت آجتک کلام مجید مرحمت نہیں ہوا۔

(**جواب**) کر لیا جاوے جسوقت فرصت ہو دعا سے مجھکو انکار نہیں اور لفظ سرکار یہ آجکل انگریزی محاورہ ہو گیا ہی مجھکو ایسے اعزاز سے معاف فرمایا جاوے مولوی شبیر علی کا جو پیام لکھا ہی کیا میں کسی کا ڈاکیہ ہوں یہ دوسرا نمبر ہی تہذیب طریقت کے خون کرنیکا آپ حضرات ان امور کو سرسری سمجھتے ہیں اور باطنی برکات کو ایسے امور سے گھن لگ جاتا ہی۔

## ۱۲ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(**۵۰۷ مضمون**) خاکسار بموجب ارشاد حضور کے دستور العمل عامی مشغول کا کیا کرتا ہوں کچھ روز سے برابر اللہ اللہ بہت سے ذریعہ سے سنائی دیتا ہی مثلاً پانی برس رہا ہی اور کوئی آیا اوسکی آہٹ سے یا کپڑے پہننے میں یا برتن وغیرہ گرنے میں جو آواز ہوتی ہی یا چھوٹے بچے کے رونے سے ساتھ ہی اوسکے اللہ یاد ہوتا ہی اوسوقت سنائی دیتا ہی حضور کا ارشاد ہو تو باعث برکت ہی تو میں اوراد مختصرہ کے موافق عمل کیا کروں کیونکہ ایک عرصہ تک کرتا رہا ہوں جب سے حضور نے بیعت کیا اور دستور العمل عامی مشغول کا بتلایا جب سے میں یہی کرنے لگا اوسکو نہیں کرتا اجازت پاؤں تو پھر کروں مجھے شروع جب سے حضور کا بیعت ہوا ہوں لوگ یہاں کے وہابی کہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں مانتے اور کبھی کہتے ہیں کہ شرع والے ہیں یہ حقیقت طریقت معرفت کو کیا جانیں۔ ایک پرچہ لائے تھے جسمیں آپکی طرف اشارہ لکھا تھا کہ حفظ الایمان اور بسط البنان میں لکھا ہی اتفاق سے وہ دونوں کتابیں بھی میں نے اوس موقع پر منگالیں تھیں دونوں کتابیں دکھلائیں چپکے رہگئے اور بعد میں انہوں نے کئی کتابیں بریلی سے منگوائیں جسمیں مہریں لگی ہوئی ہیں عالموں کی یہی کہتے ہیں بہشتی زیور مردود ہی دلکو رنج ہوتا ہی

حضور کی کتابیں پڑھنے سے دل خوش ہوتا ہے

(جواب) جو کیفیت لکھی ہے اگر دماغ میں خشکی نہیں ہے تو یہ کیفیت محمود ہے اور خشکی ہو یا نہ ہونے کی تشخیص کسی طبیب سے کرا لیجئے یہ دستور العمل بھی جاری رکھا جاوے اور اوراد مختصرہ بھی پڑھے جاویں اور یہاں دشمنوں کے قصے اور حکایتیں مت لکھا کرو تکلیف ہوتی ہے

۵۰۸ (مضمون) سابق میں جو سلسلہ وظائف کے یہ عرض کیا تھا کہ سورہ مزمل گیارہ مرتبہ اور یا مغنی گیارہ سو گیارہ مرتبہ ہر روز پڑھتا ہوں اسکی جواب میں حضور والا نے زیب تحریر فرمایا تھا کہ اسکو کس غرض سے پڑھتا ہے جناب عالی کیفیت اسکی یہ ہے کہ عرصہ تیس چالیس سال کا ہوتا ہے کہ بندہ کے والد مرحوم نے اسکے پڑھنے کو فرمایا تھا اور یہ بھی فرمایا تھا کہ اسکو میں بوجب کہنے ایک بزرگ کے بیس پچیس برس سے پڑھتا ہوں تم بھی یعنی بندہ اسکو ورد رکھو مستغنا کیواسطے مضید ہے لہذا احقر... بموجب فرمانے والد مرحوم کے تیس چالیس سال کے زمانہ سے ابتک پڑھتا ہے؛ حالت بیماری وغیرہ میں البتہ ناغہ ہو جاتا ہے ورنہ برابر پڑھتا ہوں بندہ کو اس سے بڑا نفع معلوم ہوتا ہے۔

(جواب) کیا فیض

ضمیمہ (س) اور عرصہ پندرہ سال کا ہوا کہ ایک بزرگ نے احقر سے فرمایا تھا کہ دو رکعت نماز نفل حق الوالدین بعد نماز مغرب کے پڑھ لیا کرو چنانچہ دو تین برس تک یہ نماز نفل پڑھا کیا بعدہٗ بوجہ بیماری وغیرہ قضا ہو گئی جب سے ابتک وہ نماز نفل مذکورہ نہیں پڑھا لہذا گذارش ہے کہ اب وہ نماز مذکورہ پڑھا کروں یا نہیں جیسا ارشاد ہو عمل کروں۔

(جواب) بالکل ضرورت ہے۔

ضمیمہ (ش) اور ایک عرض یہ ہے کہ ایک مرتبہ روئی مبارک کی زیارت ہو جاوے تو بندہ اپنی مراد کو پہونچ جاوے اس کو احقر فلاح دارین سمجھتا ہے اور بندہ کو بوجہ ضعیفی کے سفر میں گونہ تعب ہوتا ہے اگر اجازت حضور والا ہو تو حاضر خدمت اقدس ہو کر باریابی حاضری کی حاصل کر کے فخر دارین حاصل کر لے اس ماہ محرم میں خواہ جس تاریخ میں حضور پرنور تشریف رکھتے ہوں مطلع وسرفراز فرمایا جاوے۔

(جواب) کسی تاریخ میں بھی پختہ طور سے نہیں کہہ سکتا۔

**۵۰۹ (مضمون)** رمضان شریف میں احقر بیمار رہا اور اسکے بعد بھی احقر اور بیمار رہا اہل و عیال کی بیماری اور کم فرصتی کیوجہ سے حضور اقدس میں کوئی عریضہ روانہ نہ کر سکا اب نادم ہوں اور ڈرتا ہوں کہ کہیں حضرت اقدس اس نالائق کو لاپرواہ سمجھکر نظر التفات کم نہ کردیں اور خفا نہوں براہ کرم اس مرتبہ معاف فرمائے آیندہ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے احوال اور اپنے امراض روحانی کی کیفیت برابر عرض کرتا رہونگا

**(جواب)** مجھکو خود اتنی پرواہ نہیں کہ کسیکی لاپرواہی کی پرواہ کروں۔ آپ اس سے بے پرواہ رہیئے جو مجھسے خدمت لینا چاہے اوسکے لئے حاضر ہوں جو نہ لینا چاہے خواہ بعذر خواہ بلا عذر مجھکو کوئی افسوس اور قلق نہیں

**۵۱۰ (مضمون)** قبلہ گاہا للہ اس ناچیز کے واسطے دعا فرمادیں کہ اللہ پاک شیاطین الانس و جن کے شر و فساد سے محفوظ و مصئون رکھکر استقامت علی الدین نصیب فرماوے آجکل احقر پر بیحد ہ دشمنان عقل و دین کے ظلم و تعدی ہو رہا ہے اگر فضل ایزدی و دعائے حضرت والا شامل حال نہو تو نفس ایمان ٹھیک رکھنا مشکل معلوم ہو رہا ہے حضرت والا کے اسم مبارک سے جو مدرسہ اس جگہ قائم ہے بفضلہ تعالیٰ اسمیں آجکل تعداد طلبہ ستر سے تجاوز ہے بہشتی زیور پڑھنے والے بھی قریب ہم کے ہیں جس سے علوم حقہ اور مسائل دینیہ کے اشاعت بخوبی ہو رہا ہے اس سے دشمنان عقل و دین جل بھن کر خاک سیاہ ہو رہا ہے اور جس طور سے ہو اس مدرسہ کو توڑنیکے اور احقر کو آزار اور ایذا دینے کے واسطے آمادہ کار ہے احقر حضرت والا کے توسل سے درگاہ باری میں مناجات کرتا ہے کہ اللہ پاک حضرت کے نام کی برکت سے اس دینی کام کو جاری رکھے علاوہ فرقہ کیطرفسے اشتہارات اردو بنگلہ خاصکر کلکتہ سے شائع ہوکر اسطرف آتا ہے جس سے اور بھی لوگ گمراہ ہو رہا ہے دعا فرمادیں کہ اللہ پاک ہم سب کو عقل و سمجھ و علم و عمل عنایت فرمادیں۔

**(جواب)** اللہ تعالیٰ تمام تشویشات سے نجات دے دعا کی درخواست کا مضائقہ نہیں لیکن واقعات مفصل نہ لکھا کیجئے مثلاً فلاں فرقہ کی طرفسے اشتہارات شائع ہو رہے ہیں و مثل ذالک کہ اس سے قلب میں کدورت و ظلمت پیدا ہوتی ہے۔

## ۱۴ محرم الحرام سنہ ۱۳۳۶ھ

**۵۱۱ (مضمون)** احقر نے ایک خواب دیکھا وہ اگرچہ خواب سابقین سے بڑھکر تو نہیں لیکن چونکہ اوسمیں ایک اندیشہ ناک صورت ذہن میں آئی اسلئے طبیعت چاہتی ہے کہ تحریر کروں وہ یہ

کہ میں نے دیکھا کہ احقر اور جناب حافظ محمد عمر صاحب سلمہم اور جناب مولوی سراج احمد صاحب امروہی سلمہم کسی حسب تھانہ بھون پہونچگئے ہیں پہلے ایک مسجد میں جاکر جمعہ کی یا اور کسی وقت کی نماز ادا کی ہی اور یہ خیال ہی کہ آج جمعہ ہی اور یہ کہ پھر ہم اوس مسجد میں نماز کو کیوں نہیں گئے جسمیں کہ حضرت صاحب تشریف لیگئے ہونگے پھر ہم نے دیکھا کہ احقر اور جناب مولوی سراج احمد صاحب ایک حجرے میں نماز پڑھ رہے ہیں اور حافظ محمد عمر صاحب سلمہ کو یا تو وہاں نماز پڑھتے دیکھا ہی یا اونکی بابتہ صرف یہی خیال ہی کہ نماز پڑھکر خانقاہ میں چلے گئے ہیں اور خانقاہ میں آنیکو راستہ ہی تو وہ حجرہ وہاں بنا ہوا ہی اور گویا کہ ابھی تک ہمیں حضور کی زیارت نہیں نصیب ہوئی جب سے تھانہ میں آئے ہیں بس ابھی اتنا میں خانقاہ میں شمال کیطرف سے سہ دری کیجانب تشریف لیجاتے ہوئے حضور کو دیکھا گویا باہر سے تشریف لارہے ہیں دروازہ بھی خانقاہ کا گویا شمال کیطرف کو ہی پھر جناب مولوی صاحب امروہی نماز پڑھکر حضور کے پاس تشریف لیگئے ہیں احقر ہنوز نماز ہی پڑھ رہا ہی اور حضور کی باتونکی آواز سہ دری سے سن رہا ہے کبھی تو خیال ہوتا ہی کہ ابھی خدمت میں حاضر ہوجاؤں پھر یہ خیال ہوتا ہی کہ نماز سے فارغ ہوکر اٹھا جاؤں اور دل میں بھی حضور کے پاس حاضر ہونے اور زیارت کا بہت شوق ہی اور حضور نے اپنی غلام نوازی سے دو ایک آدمی بھی بلانیکے واسطے بھیجے ہیں جنمیں سے ایک تو منشی رفیق احمد صاحب کے بڑے صاحبزادہ محمد میاں ہیں اور ایک چھوٹے صاحبزادہ سے چھوٹے ہیں اور میں مولوی الیاس خانصاحب ساکن برلہ ضلع علیگڈہ کا عطا کردہ سبز عمامہ باندھکر نماز پڑھ رہا ہوں تو منشی صاحب کے چھوٹے سے چھوٹے صاحبزادہ نے میرے عمامہ کو پکڑ کر ایک جھٹکا مارا کہ وہ کھل کر گرنیکے قریب ہوگیا ہی لیکن میں نے اوسکو سنبھال لیا ہی اور دلمیں خیال کر رہا ہوں کہ اگر تو نے برا مانا تو ہمیں تکبر کہیں نہو جاوے کہ بس برا نہ ماننا چاہیئے اور دلمیں حضور سلمہم کی زیارت کا بہت شوق ہی اور خیال ہی کہ اب نماز سے فارغ ہوا اور حاضر ہوا بس جوں ہی سلام پھیرا فوراً آنکھ کھل گئی اور بیداری کے بعد بھی اپنی زبان سے الفاظ سلام نکلتے ہوئے سن رہا تھا بس ایسا ہوگیا کہ جیسے پیاسا رات کو خواب میں پانی کو دیکھکر پینا چاہی اور قبل پینے کے بیدار ہوجاوے مجھکو رنج تھا

(**جواب**) یہ حاضر نہونا بھی حاضر ہونا ہی ہوگیا آپکو معلوم نہیں کہ عزم عمل بھی عمل ہی ہے

بلکہ ایک حساب سے یہ حاضری سے بڑھکر ہی کیونکہ حاضری کی غایت یہی طریق طاعت کا درست کرنا ہی تو ہے سو آپ نے اپنے کو اسمیں مشتغل پایا۔

۵۱۲ (مضمون) ۱۰ اور ۱۱ محرم کی درمیانی رات شب دوشنبہ میں تابعدار نے ایک خواب دیکھا جو بغرض اطلاع حضرت قبلہ گذارش ہو وہ یہ کہ میں تھانہ بھون حاضر ہوا ہوں حضرت دولتخانہ سے مسجد تشریف لائے ہیں حضرت کے ساتھ ایک خوبصورت نئے قسم کی رضائی ہے جسکو حضرت نے بچھا دیا میں اپنے جی میں کہتا ہوں کہ حضرت کی جو چیز ہے سو اعلیٰ درجہ کی ہے حضرت لیٹ گئے اور میں حضرت کے پیروں پر لوٹ رہا ہوں اور اسطرح سے شوخی اور ناز کر رہا ہوں جسطرح چھوٹے بچے کرتے ہیں کہہ رہا ہوں کہ حضرت مجھے عربی پڑھا دیجئے حضرت فرماتے ہیں کہ اچھا تم فلاں کتاب تک (صحیح نہیں یاد میزان الصرف دیا میزان منشعب یا کونسی کتاب) پڑھ لو میں کہتا ہوں کہ پڑھا دیجئے (یا کوئی اور کام کر دیجئے) نہیں تو ہم آپ کے پیر میں دانت سے کاٹ کھائیں گے حضرت میری شوخی اور ناز پر ہنس رہے اور خوش ہو رہے ہیں اور مجھسے محبت اور لطف فرما رہے ہیں حضرت کے تشریف لانیسے پہلے صرف کاہلی کیوجہ سے میری ظہر کی نماز قضا ہو گئی ہے اور میں ڈر رہا ہوں کہ حضرت کو اسکی اطلاع نہو اتنے میں شاید عصر کی اذان ہوئی اور ایک مجمع کثیر سواک وضو اور نماز کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ یہ خیال ہوتا ہو کہ اوس شب میں سوتے وقت میں نے شاید دعا مانگی تھی کہ حضرت کی زیارت سے مشرف ہوں یا ممکن ہے کہ یہ بھی خواب ہی ہو قلب اکثر بے چین اور پریشان رہا کرتا ہے چودہ مہینے ہوئے شوال گذشتہ میں حاضری نصیب ہوئی تھی کام میں لگا ہوا ہوں اور شکر کرتا ہوں کہ یہ اللہ کا فضل اور احسان ہو بہت زیادہ احسان میرے حال پر ہے حالت زار اور زبون سے رنج ہوتا ہی تو اللہ تعالیٰ جلد طمانیت اور سکون عطا فرما دیتے ہیں۔

(جواب) حالات مبارک ہیں خواب بھی مبارک ہو انشاء اللہ بشارت مقصود ہے کام میں لگے رہئے قرب روحانی کے ہوتے ہوئے بعد جسمانی مضر نہیں انشاء اللہ کبھی ظاہری ملاقات بھی ہو ہی جاویگی۔

۵۱۳ (مضمون) الحمد للہ کہ عرصہ کے بعد جمعرات اور جمعہ کے درمیان شب میں حضور

حضور پُر نور کے روئے مبارک کی زیارت خواب میں ہوئی وہ اسطرح پر کہ یہ نظر آیا کہ کسی مسجد میں حضور تشریف رکھتے ہیں اور وہاں میں بھی ہوں اور بھی موجود ہیں میں نے حضور کیخدمت میں کچھ عرض کیا اوسکے جواب میں حضور نے کوئی ایسا لفظ ارشاد فرمایا کہ جسکے معنے یہ تھے کہ (تم واصل الی اللہ یا ولی اللہ ہوگئے) اصلی لفظ حضور نے کچھ اسطرح جلدی میں ارشاد فرمایا کہ یاد نہیں رہا اور چونکہ کان اس لفظ کے سننے کیلئے مخاطب نہ تھے اسلئے کچھ طرح یاد نہیں رہا اور یہ خیال کر رہا ہوں کہ یہاں سے علیحدہ ہوگیا اوسوقت...... سے دریافت کرونگا کہ حضور نے کونسا لفظ استعمال فرمایا تھا جب حضور نے یہ فرمایا تھا کہ تم (بھی) یا صرف تم واصل الی اللہ یا ولی اللہ یا خلیفہ ہوگئے تو حضور نے میری طرف کچھ اس لطف کی نظر سے دیکھا تھا کہ اوسکا حظ دن بھر قلب میں محسوس ہوتا رہا اور اب بھی جب اوس نظر کی یاد آجاتی ہے تو اتنی طراوت اور فرحت قلب کو ہوتی ہے کہ بیان نہیں کی جاسکتی ورسب یہی کہنے کو جی چاہتا ہے

دزدیدہ نگہ کندی بمن از ناز نگاہے — قربان نگاہ تو شوم باز نگاہے

حضور وہ عجب نظر ہی کہ جسکے اثر کی صفت میں خود بھی نہیں جانتا کہ کیا اور کیا اوسکا اثر ہے جو کہ نہ لذیذ کہا جاسکتا ہی نہ خوش ذائقہ بلکہ مجھے تو یہ اچھا معلوم ہوتا ہے کہ اوسکو بہت مزیدار کہوں اور بے اختیار یہ جی چاہتا ہی کہ پھر ویسی ہی نظر دیکھوں کیونکہ اوسکے دیکھنے کے شوق سے سیری نہیں ہوتی اور جب سے ذکر سے ذرا طبیعت گھبرائی بس قلب کی طرف خیال کیا اور اسکی فرحت محسوس ہوتی ہے اور ذکر میں جی لگنے لگا خدا ہمیں استقامت فرماویں ؎

دل کے آئینہ میں ہے تصویر دوست — جب ذرا گردن جھکائی دیکھ لی

مجھے تو حاتم طائی کا وہ سوال یاد آگیا کہ ایک مرتبہ دیکھا ہی دوبارہ دیکھنے کی ہوس ہی خیر یہ تو نظر کی صفت میں جو کچھ ہوسکا تحریر کیا حالانکہ جیسا جی چاہتا ہے ویسا بیان نہیں ہوسکتا کیونکہ اوسکے لئے ظاہراً الفاظ نہیں مل سکتے۔ ؎

منہ سے یہ دل کے لئے تھی نہ اس زباں کیلئے — سو ہمنے دل میں مزے شورش نہاں کیلئے

اب بقیہ خواب کا حال سنئے جب حضور نے وہ لفظ ارشاد فرمایا اور اس نظر سے مجھکو دیکھا اسوقت میں نے دل میں یہ خیال کیا کہ حضور نے مجھکو مرید تو اسوقت نہیں کیا پھر میں ولی اللہ اور خلیفہ کیسے ہوگیا مگر پھر یہ خیال دلسے جاتا رہا اور اسکے کہنے کی کچھ ضرورت نہ پڑی اور

اوسوقت کچھ ایسا سرور تھا جو بالکل نہیں بیان کیا جا سکتا پھر یہ معلوم ہوا کہ ایک تخت بچھا ہوا ہے اسپر میں یا کوئی دوسرے صاحب بیٹھے ہوئے ہیں اور حضور کرسی پر ہم لوگوں کے قریب رونق افروز ہیں اور میں دل میں خیال کر رہا ہوں کہ جب حضرت نے میرے لئے یہ فرمایا ہے تو کیا اب مجھسے کوئی گناہ ہوتا ہی نہیں ہے اب میں دلمیں غور کر رہا ہوں کہ آیا مجھسے کوئی گناہ ہوتا ہے یا نہیں لیکن کچھ سمجھ میں نہیں آتا پھر یہ خیال ہوا کہ ابھی حضور سے مجھے محبت تامہ نہیں ہے اور میں حضرت حافظ رحمۃ اللہ علیہ کا وہ شعر جسکا دوسرا مصرعہ یہ ہے + درمیاں پختگاں عشق او خامم ہنوز + باآواز بلند حضور سے کہنے والا ہوں لیکن اس فکر میں ہوں کہ پہلا مصرعہ بھی اس شعر کا یاد آجاوے تو کہوں ہنوز میں کہنے نہ پایا تھا کہ آنکھ کھل گئی قلب بہت مسرور و فرحاں تھا روزانہ معمول برابر کئے جاتا ہوں اور ذکر اسم ذات سے سیری نہیں ہوتی اور کبھی کبھی قلب کی ایسی حالت ہو جاتی ہے کہ حضور کی محبت میں غرق ہو جاؤں یا غرق ہو گیا ہوں غرض یہ ہے کہ آجکل میری کچھ ایسی حالت ہو رہی ہے کہ میں خود بھی نہیں جانتا کہ کیا حالت ہے میں اس اخفا سے تشکیں دل ناشاد کرتا ہوں لیکن جب یاد آجاتی ہے تو یہی جی چاہتا ہے کہ نہ کسی سے بات کروں نہ کچھ کام کروں بس اللہ ہی اللہ کئے جاؤں اگر کسی کتاب کے پڑھنے کیلئے جی چاہتا ہے تو یہ طبیعت چاہتی ہے کہ اچھا اتنا ذکر اور کر لوں پھر پڑھونگا جب اتنا ذکر کر چکتا ہوں پھر یہی کہتا ہوں کہ اچھا اتنا اور کر لوں تب پڑھونگا غرض یہ کہ بڑی مشکل سے ذکر چھوڑ کر کسی اور کام میں جی لگتا ہے اور کچھ عجیب قسم کی ناقابل بیان میری حالت رہتی ہے

(جواب) آپ کے مزے لینے کا تو یہ ایک شاہد ہے کہ آپکے خط پڑھنے میں مجھکو خود بیحد مزا آیا اللہ تعالیٰ آپکو مبارک کرے اور استقامت عطا فرماوے کام میں لگے رہئے کام ہی سے کامیابی ہوتی ہے دل و جان سے دعا کرتا ہوں۔

## ۵ امحرم ۳۶ھ

۴ ا ۵ ا (مضمون) دن رات میں تین سو مرتبہ اسم ذات کرتا ہوں اسکے بعد حبس دم ایکبار جو شاید تین منٹ سے زائد ہوتا ہو جسمیں اجمالاً اپنے نفس کے کیدوں اور برائیوں کو سوچتا ہوں آیا یہ ہر دو امور میرے مناسب حال ہیں یا ایک انمیں سے کونسا اور ذکر کو تدریجاً بڑھا دوں اور کتنا

وقت ذکر کے لئے مناسب ہے حضرت اگر کوئی کام یا بات خلاف شرع شریف خود مجھ سے ہوجاتی ہے تو سخت غصہ اور اپنے آپکو ہلاک کرنیکی بار بار ہمت ہوتی ہے کہ چاقو لیکر اپنا کام ہی تمام کردے اور پھر ایسا نہونے پاوے اور دوسروں پر بھی خلاف شرع کام کرتے دیکھکر سخت برہمی ہوتی ہے آیا یہ حالت محمود ہے یا مذموم۔

( جواب ) حبس دم کسکی اجازت سے آپ نے شروع کیا ہے مقدار ذکر کی بہت کم ہی جب ضعف کم ہوجاوے مقدار بقدر تحمل بڑھانا چاہئے آپ نے جو ذکر کا وقت پوچھا ہے کیا ابتک اتنی بھی خبر نہیں ضرورت ہے کہ اپنے مفصل حالات و معمولات لکھکر بھیجئے تاکہ مفصل مشورہ دیسکوں جس حالت کی نسبت پوچھا ہی وہ فی نفسہ محمود ہے مگر اوسمیں کچھ غلو ہی اُتنا حصہ مذموم ہی ہر امر میں اعتدال محمود ہوتا ہے۔

## ۷ محرم ۳۶ھ

۵۱۵ (مضمون ) جواب سے ظاہر ہے۔

( جواب ) میں خیریت سے ہوں آپ سب کے لئے دعا کرتا ہوں میرا بھتیجا اور میرے بھانجے جب یہاں مدرسہ میں پڑھتے تھے مجھکو خبر نہیں ہوئی کہ وہ کیا کرتے اور کیا پڑھتے ہیں مجھکو اپنے کاموں سے ان تحقیقات کی اصلا مہلت نہیں بس برخوردار کے بارہ میں جو کچھ آپ نے پوچھا ہی مولوی احمد حسن صاحب یا حافظ عبد الحمید صاحب کے پاس براہ راست خط بھیجدیجئے نیز میرے پاس کبھی اگر بھی نہیں بیٹھتا جو اس سے پوچھکر بتلادیتا اور مولوی صاحب اور حافظ صاحب کو کہاں تکلیف دوں یا میں کام چھوڑ کر کہاں جاؤں۔

۵۱۶ (مضمون ) حق تبارک وتعالیٰ جب توفیق تہجد کی دیتے ہیں ضرور پڑھتا ہوں یا حضرت وضو کی حاجت بار بار پڑتی ہے اگر بلا وضو یا تیمم ۱۲ تسبیح میں مشغول رہوں توکوئی نقصان وخسران تو نہیں طالب علمی کے زمانہ سے کتب بینی سے سیری نہیں ہوتی جی چاہتا ہی کہ امداد العلوم میں حضور کے یا جامع العلوم میں داخل ہوجاؤں۔ اس حالت میں حضور کی کیا رائے ہی۔

( جواب ) حق تعالےٰ آپکو شفا عطا فرماوے ذکر کے لئے طہارت شرط نہیں ہے آپ نے تعلیم

کے بارہ میں جو مجھسے مشورہ دریافت فرمایا ہی سو مشورہ دینا میرا معمول نہیں ہی ہاں دعا سے انکار نہیں

۵۱۷ (مضمون) خادم عارض حال ہی کہ حضرت مجھکو بیعت کر لیجیے میں نے حضرت کا وعظ بھی میرٹھ صدر میں محرم سے پہلے سنا بھی ہے میں حضرت کے ہمراہ میرٹھ سے بیگم آباد تک ساتھ آیا میں وہاں ریل سے اوتر کر کلچھنہ میرا مکان ہی میں وہاں چلا گیا اور حضرت کی اجازت ہو تو قصد السبیل میں جو ذکر ہے ۱۲ تسبیح انکو پڑھ لیا کروں اور بہشتی زیور میں نے ایک میانجی سے سنی تھی بہت روز ہوئے اب وہ میانجی یہاں سے چلے گئے اونکی ہی بہشتی زیور تھی رہیں سب پڑھا ہوں حضرت میں نے جو کچھ بہشتی زیور سُنی ہے سب رسمیں چھوڑ دیں اور حضرت سے دو شخص بیعت ہیں اُنکے پاس بہشتی زیور ہے وہاں جاکر سُن آتا ہوں مگر دو کوس کا فاصلہ ہے میری بہت روز سے ملاقات ہی میں کاشتکار کی زمین بوتا ہوں میرے پاس کل آٹھ بیگہ کچی زمین ہی اور موروثی کسی کی نہیں اور نہ کسی کی رہن ہے غریب آدمی ہوں جب سے میں نے بہشتی زیور کا مسئلہ دیکھا ہی میں سود کا کسی سے روپیہ نہیں لیتا بغیر سود روپیہ ملجاتا ہی تو لیتا ہوں

(جواب) میں نے تمکو توکلاً علی اللہ بیعت کر لیا اللہ تعالیٰ برکت فرما دیں ذکر و شغل کے متعلق مولوی محمد مصطفیٰ صاحب سے جاکر بڑھیڑہ میں پوچھ لیا جاوے وہ مناسب حال بتلا دیوینگے

۵۱۸ (مضمون) میرا کام صرف عرض کر دینا ہی میرا اعتقاد پکا ہے اسپر بھی اگر آپ خادم کو خدمت میں قبول نفرمائینگے تو بندہ بری الذمہ ہی اور آپ مالک الملک کے سامنے جوابدہ ہونگے

(جواب) کیا اچھا طریقہ ہی بیعت کی درخواست کا کہ دھمکا کر مرید ہوتے ہو جب اتنا بھی ادب نہیں تو بیعت ہی کی کیا ضرورت ہی ابھی تو میں ہی آپکی تعلیم کا محتاج ہوں تو پھر میں پیر کیا ہونگا

۵۱۹ (مضمون) مفاخرت نامہ حضور والا کا موصول ہوکر باعث اعزاز و افتخار ہوا مجھے و نیز تمام ارکین انجمن کو بے حد مسرت اس سے ہوئی کہ اس مرتبہ بجائے نامنظوری درخواست ہم لوگوں کے ہمیں لوگوں سے حضور والا نے یہ دریافت فرمایا ہی کہ اگر ایسا اتفاق درپیش آجاوے کہ کوئی صاحب حضور والا کے یہاں تشریف فرما ہوں جنکو نہ حضور ساتھ لا سکیں اور نہ جو وہاں تنہا چھوڑے جا سکیں یا طبیعت کچھ خدانخواستہ کسی وجہ سے کسلمند یا آنیکے قابل نہو تو کیا کیا جاوے اوسکے جواب میں بموجب استفسار حضور والا ہم لوگ دست بستہ عرض پرداز ہیں کہ حضور والا

شرعی وعدہ اور وہ بھی مشروط فرماویں تاکہ ہم لوگ آپکی تشریف آوری کی اطلاع اون لوگونکو جو جوانب و اطراف سے استفسار کر رہے ہیں اطلاع کرسکیں کہ حضور والا نے مشروط شرعی وعدہ فرمایا ہی آیندہ ہم لوگوں کی تقدیر اور خدا کی مرضی جو ہوگی وہ تو ہونا ہی ہے - اس کے ساتھ جو کچھ کہ تمام مسلمانوںکی جانب سے بالاتفاق اور ضرورۃ و مصلحت وقت کے خیال سے طے ہوا ہے وہ یہ ہی کہ ۱۹ یا ۲۰ نومبر سنہء کو بجانب انجمن اسلامیہ آپکا خادم یا مولانا انوار احمد صاحب تھانہ بھون اور دیوبند حاضر ہوکر جو صاحب کہ وہاں مقیم یا موجود ہوں انکو بھی شرکت کے لئے مدعو کریں اور اسطرح سے اول وقت کے بظاہر رفع ہونیکی صورت معلوم ہوتی ہے وماتوفیقی الا باللہ دوسری صورت وہ تو سب کے ساتھ مشروط ہی کہ اگر بہمہ وجوہ خیریت ہوگی بس صرف اس امر کی اجازت کی اور ضرورت ہی کہ آنجناب کے اس مشروط شرعی وعدہ کا ہم لوگ اعلان کردیں تو کوئی حرج تو نہیں ہی تمام مسلمان یہاں امیر و غریب بہت ہی اشتیاق کے ساتھ منتظر جواب ہیں۔

(جواب) الطاف نامہ بجواب نیاز نامہ پہونچا - ماشاء اللہ نہایت معقول مضمون ہی اور عین میرے مذاق کے موافق آپ بے تکلف اس شرط کے ساتھ وعدہ کا اعلان فرمادیجئے مگر مجھکو زیادہ اطمینان ہوگا اگر آپ مضمون اعلان کا اول مجھکو دکھلادیجئے - البتہ ایک جزو کی ترمیم کی خود میری درخواست ہے وہ یہ کہ قریب تاریخ کے اپنی یا مولانا کی تشریف آوری کو جو لکھا ہے اوسمیں مجھکو راحت نہ ملیگی کوئی ایسا شخص آنا چاہیئے جسپر میں سفر میں حکومت کرسکوں مگر وہ شخص کم از کم مجھکو پہچانتا ہو اور مجھسے مناسبت رکھتا ہو دوسرا امر جسکی اجازت چاہتا ہوں یہ ہی کہ اگر اسپر بھی میری رائے میں یہاں سے کسی کو ہمراہ لینے کی مصلحت ہوگی تو آیا مجھکو اوسکی اجازت ہوگی تیسرا امر ضروری یہ ہی کہ مصارف سفر نہ انجمن سے لینا چاہتا ہوں نہ چندہ سے اگر کوئی ایک صاحب بہ طیب خاطر اسکے متحمل ہوجاویں تو اوسکو گوارا کرلونگا اسیطرح سے اور کسی صرف میں انجمن کا ایک حبہ خرچ ہونا اپنے لئے گوارا نہیں کرتا ہوں - چوتھا امر یہ ہے کہ میں نہ کسی مضمون کا مقید ہونگا نہ کسی وقت کا اور پانچواں امر یہ ہی کہ ایک بار سے زیادہ بیان کی مجھسے درخواست نہ کیجاوے

تتمیمہ اسکے بعد ان صاحب کا دوسرا خط آیا جسمیں سب شرائط بدل و جان منظور کیگئی اور مضمون

اعلان جسمیں حضرت کی تشریف آوری کے وعدہ کی شرائط مندرج تھیں لغرض اصلاح ارسال خدمت کیا گیا حضرت نے اوس مضمون میں حسب ذیل اضافہ فرمایا ع۱ اور بھی کوئی وقتی مانع پیش نہ آگیا جسکا کثیر المشاغل لوگوں کو پیش آجانا ہر وقت محتمل ہے ع۲ احتیاطاً یہ بھی عرض ہے اگر خدا نخواستہ کسی اتفاقی مانع سے فلاں شخص (یعنی حضرت مدظلہم العالی) کا آنا نہوا تو وعدہ خلافی کا الزام نہ لگایا جاوے علاوہ اس اضافہ کے حضرت نے خط کا جواب یہ تحریر فرمایا الطاف نامہ یادداشت میں رکھ لیا ہے آج ایک کارڈ روانہ خدمت کیا ہے (جسمیں دریافت کیا گیا تھا کہ کس کس مشرب کے علماء مدعو ہیں ۱۲ ناقل) اوسکے جواب پر عنایت نامہ کا جواب موقوف ہے اسلئے کہ بعض صاحبوں کا شریک ہونا بھی منجملہ موانع کے ہو جاتا ہے جو کہ ع۱ کے عموم میں داخل ہے۔ ۱۲ ناقل

(۵۲۰ مضمون) یہ عرض کرتا ہوں کہ حضور کو عالم رویا میں کسطرح دیکھنا میرے نصیب ہو اسکے واسطے اذن عنایت فرمائیے

(جواب) دعائے خیر کرتا ہوں خواب میں کسی کو دیکھنا امر اختیاری نہیں اسلئے اسکے لئے نہ اذن لیا جا سکتا ہے نہ اذن دیا جا سکتا ہے۔

(۵۲۱ مضمون) کمترین از اول شوال ہیچ است کہ قدمبوسی حضور حاصل نمایم لیکن خواستہ خدا سبقت نمودہ قدم بوسی یکطرف از نیاز نامہ ہم قاصر ماندم یعنی بمرض معدہ مبتلا گشتم چنانکہ از انگہ تا اوائل محرم صحتم رو نمودہ الحمد اللہ علی کل حال اما الحمد اللہ کہ ہم دراں حال بیاد حضور مونس جانم بود۔

(جواب) الحمد اللہ بعافیتم حق تعالی بندگان خود را در حالتے کہ دارد خیر محض ست انشاء اللہ انجام بخیریت دعا میکنم۔

۱۸ محرم ۱۳۳۶ھ

(۵۲۲ مضمون) خادم نے عالم مشغول کا مشغلہ شروع کردیا ہے بوجہ عدیم الفرصتی و زیادتی کام ذرا وقت سے بارہ ہزار مرتبہ ہوتا ہے پندرہ میں روز گرانی سر کی شکایت رہی مگر

اب الحمدللہ کسی قسم کی شکایت نہیں دعا کیجیے خداتعالیٰ استقلال عنایت فرمائے اور اس شغل کو شروع کیے ہوئے آج پورا ایکماہ ہوگیا ہی لیکن میں بہت پست آواز سے ذکر کرتا ہوں تاکہ دوسرے لوگ بے خبر رہیں

(جواب) دعائے برکت کرتا ہوں۔

(ضمیمہ س) آج شب کو ایک خواب دیکھا اگر اضغاث واحلام سے نہو تو اسکی تعبیر کا خواستگار ہوں مجھے معلوم ہوا کہ بلا کسی ذریعہ کے ہوا میں اوڑ رہا ہوں اور اوڑتے اوڑتے ایک دریا کے کنارہ اوترا لگر دریا وہاں سے کچھ دور تھا لوگوں نے کہا کہ تھوڑی دور پر سمندر ہے سمندر دیکھنے کی خوشی میں چلا گیا وہاں جا کر دیکھا کہ ایک معمولی نالہ سا بہہ رہا ہے میں نے کہا یہی سمندر ہی تو میرے ہمراہی کہنے لگے تو تمہارے یہاں کیسے سمندر ہوتے ہیں میں نے کہا کہ بھائی میرے یہاں سمندر تو نہیں ہے مگر ندیاں ہیں جو موسم گرما میں خشک ہوکر ایسی ہی ہوجاتی ہیں تو میرے ہمراہی کہنے لگے بھلا اوسطرف جاؤ میرا ارادہ ہوا مگر اوسکو ذرا گہرا دیکھکر میں سٹ پٹایا کہ معاً ایک چھتری میرے ہاتھ آگئی میں فوراً اوسکو کھولکر ہوا میں اوڑنے لگا۔ اوڑتے خیال ہوا اب دوسری طرف پہونچگئے ہونگے لہذا اب اوترنا چاہیے بس اس خیال کے آتے ہی اوترنے لگا مگر اترنے میں بہت خوف طاری تھا اور جب اترا تو بجائے کنارہ کے کسی شہر میں ایک مکان کی دیوار پر اترا وہاں سے نیچے آیا۔ تو میں خوف کیوجہ سے پسینہ میں بالکل تر تھا زمین پر اتر کر اپنے کپڑوں سے پسینہ نچوڑنے لگا۔

(جواب) اگر یہ خواب ہی تو تعبیر اسکی یہ ہی کہ جو کام آپ نے شروع کیا ہی انشاءاللہ تعالیٰ اس میں کامیابی ہوگی۔

(ضمیمہ س) اگر میرے لیے مناسب ہو تو میں ملازمت چھوڑ کر دہلی یا لکھنؤ میں علم طب پڑھ لوں ورا سمیں حضرت کی رائے نہیں دریافت کرتا بلکہ اس طور سے عرض کرتا ہوں جیسا کہ باپ کو بیٹے کی برائی یا بھلائی کا خیال ہوتا ہے اور برے کام سے منع کرتا ہے اور اچھے کام کی فرمائش کرتا ہے میرے مخدوم بھی میری برائی بھلائی سے مطلع فرماویں

(جواب) چونکہ مجھکو آپکے تمام حالات جزئیہ پر نظر نہیں ہی لہذا میں اسبارہ میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔

# ۱۹ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(مضمون ۵۲۳) جواب سے ظاہر ہے۔

(جواب) کچھ زیادہ ۔ جی لگا نہیں کہ یہ خواب ہے لیکن اگر یہ خواب ہے تو معنی اسکے جو بیساختہ خیال میں آئے ہیں یہ ہیں کہ اس میں آپکے اہل خانہ اور والدہ صاحبہ کی دینداری اور آپکی پھوپھی کی دنیا داری دکھلائی گئی ہے۔ اگر اُن کو کسی لطیف طریق سے اسکی اطلاع دی جاوے تو شاید اُن کی اصلاح ہو جاوے۔

(مضمون ۵۲۴) جواب سے ظاہر ہے۔

(جواب) آپکا خط اور کوئی دیکھنے نہیں پایا۔ آپکی پریشانی رفع ہونے کے لئے دعا کرتا ہوں۔ اپنے بزرگوں کو اکثر اس مقصود کیلئے یہ تبلاتے ہوئے سنا ہے کہ بعد عشاء کے گیارہ سو بار یا مُغنی اور اول آخر گیارہ بار درود شریف پڑھکر دعا کی جایا کرے اگر امداد سے یہی مراد ہے تو میں عرض کر چکا اللہ تعالیٰ آپ کو تسلی اور کامیابی عطا فرماوے اور اگر کچھ اور مراد ہے تو اُس کو مع اُس کے طریقہ کے ظاہر فرمائیے جواب کے لئے ٹکٹ نہ بھیجا جایا کرے بلکہ ہمیشہ لفافہ آنا چاہیے کیونکہ یہاں لفافہ تیار کرنے میں سخت دقت ہوتی ہے اور علیحدہ ٹکٹ گم بھی ہو جاتا ہے۔

(مضمون ۵۲۵) رات کو جب میں سوتا ہوں تو میرے کپڑوں پر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے چھوٹا چھوٹا جانور چلا کرتا ہے اور سر پر تمام دن ایسے رہتا ہے جیسے چیونٹیں چلا کرتی ہیں اور اُنکی سرسراہٹ سے طبیعت بیچین رہتی ہے لہذا عاجزانہ التماس ہے کہ کوئی تعویذ یا عمل تبلادیں۔

(جواب) یہ مرض ہے طبیب سے رجوع کرنا چاہیئے۔

(مضمون ۵۲۶) آپ دعا کر دیویں...... خداوند کریم کی درگاہ میں کہ ساتھ خیریت کے مکان پر پہونچ جاؤں۔ آپ اگر خیال کر دیں تو کیا مشکل ہے اس غلام کے اوپر۔ آپ ہمارے پیشوا ہیں اس غریب کے اوپر ذرا خیال کر دیجئے اگر آپ سے نہ کہیں تو اور کس سے کہیں آپ تو ہمارے راہ بر ہیں۔

(جواب) میں نے آپکو نہیں پہچانا۔ باقی خیال کرنے کو جو لکھا ہے اسکا مطلب اگر دعا کرنا ہے

تو کیا انکار ہے اور اگر کچھ اور مطلب ہے تو صاف لکھئے۔

(**مضمون**[۵۴۲]) نو دس برس کے عرصہ سے تمام مراسم مروجہ غیر مشروعہ اس دیار کے دفع کرنے کے واسطے حتی الوسع کوشش کیا اور کر رہا ہوں۔ خدا کے فضل سے اکثروں نے امر حق کو جان بھی لیا ہے مگر عمل درعمل نہیں ہوا اب یہ عرض ہے کہ ہمارے اطراف میں جناب مولوی..... صاحب جملہ خاص وعام کے نزدیک بڑے باقدر اور معزز شخص ہیں اور وہ کسی قسم کے مکار اور فریب باز بھی نہیں اور سب آدمی اُن پر صدق اعتقاد رکھتے ہیں لیکن وہ ذرا زبان کھول کر کچھ کم کہتے ہیں اور ہتک عزت سمجھتے ہیں حب جاہ رکھتے ہیں لہذا اجناب والا کی خدمت میں شکایت ہے اُن کی اگر حضور والا مناسب سمجھیں عام لوگوں کو امر بالمعروف کے واسطے کچھ ذکر و شغل کی طرف رغبت دلانے کے واسطے ذرا سختی سے ارشاد فرماویں تو بہت لوگ راہ راست پر آجاویں (یعنی مولوی صاحب موصوف کو تاکید کریں کہ وہ ذکر و شغل میں مشغول ہوں۔

(**جواب**) آپکی ہمت اور کوشش دریافت کر کے بہت مسرت ہوئی۔ دل سے دعاء برکت کرتا ہوں۔ مولوی صاحب کو لکھنے کے متعلق جو آپنے لکھا ہے میرا معمول نہیں کہ ایک کے کہنے سے دوسرے کو کچھ لکھوں ہاں اگر مولوی صاحب خود مجھ سے مشورہ چاہیں تو اس سے زیادہ انکو لکھ سکتا ہوں اور مولوی صاحب کے ذریعہ سے جو کام آپ کرنا چاہتے ہیں اور اس ضرورت سے خود مولوی صاحب کے لئے ایک امر آپنے تجویز کیا ہے سو ہر مقصود کے لئے ایک خاص طریق ہوا کرتا ہے اس مقصود کا یہ طریقہ نہیں ہے اس امر تجویز کردہ کا مدار نہ علم پر ہے نہ استعداد پر نہ شہرت و امتیاز پر بلکہ ایک خاص مناسبت پر ہے جسکو صاحب فن سمجھ سکتا ہے محض عاقل اور ذی رائے ہونا بھی اُس کے سمجھنے کیلئے کافی نہیں خود میرا جی چاہتا ہے کہ مولوی صاحب چند روز یہاں قیام فرمائیں اور کام میں مشغول ہوں نہ اس توقع پر جو کہ آپنے لکھی ہے بلکہ محض اپنی اصلاح و تہذیب کے لئے۔ آگے معلم کے قلب میں جو کچھ خدا تعالیٰ القا فرماوے پس اب بجائے اس کے کہ مجھکو مشورہ دے رہے ہیں اور اس مشورہ کے اجرار کیلئے کوشش کر رہے ہیں آپ خود مولوی صاحب کو کیوں نہ مشورہ دیں کہ وہ یہاں رہکر کام میں لگیں اور اس کے لئے کیوں نہ کوشش کریں مولوی صاحب کے نام کا لفافہ بھیجنا بیکار تھا لہذا وہ نہیں بھیجا گیا۔

# ۲۰ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(مضمون) [۵۲۸] حضور مہربانی فرماکر اس مسکین کو دعائے حزب البحر مرتبہ مولوی احمد حسن صاحب دامت برکاتہم پڑھنے کی اجازت مرحمت فرماویں حضور کی اجازت کے بعد ماہ صفر کی ۲ر و ۲۷ر و ۲۸ر تاریخ کو اس دعا کی زکوٰۃ ادا کرکے ہر روز ایکمرتبہ واسطے رضاء الٰہی پڑھا کروں گا۔

(جواب) اسمیں اجازت کی کچھ ضرورت نہیں۔ اگر باوجود اسکے غیر ضروری سمجھنے کے بلا ضرورت ہی اسکا شوق ہے تو اجازت ہے۔

(مضمون) [۵۲۹] ایک مدرسے کے مہتمم مدرسہ و متولیان مدرسہ کی باہم شکر رنجی کے باعث مخالفت ہوگئی جسکے باعث مدرسہ کی خرابی ہوئی جسکی شکایت متولیان مدرسہ نے تحریر کی تھی

(جواب) اگر مقصود اس اطلاع سے محض دعا کی درخواست ہے تو دل و جان سے دعا کرتا ہوں اور اگر کچھ کام لینا مقصود ہے تو اس کام کی تعیین کیجئے تاکہ اسکو سمجھکر مناسب عمل کرلوں

(مضمون) [۵۳۰] احقر بموجب ارشاد جناب کے بارہ تسبیح اور چھ سو اسم ذات کا ذکر کیا کرتا ہے اور اللہ حاضری اللہ ناظری اللہ معی کا مراقبہ کیا کرتا ہوں اور جو کچھ مناسب ہو ارشاد فرماویں

احقر العباد ........ امدادی ثم اشرفی۔

جواب) اسم ذات بقدر تحمل اور بڑھا لیا جاوے اور میری کتابیں بھی مطالعہ میں رکھئے۔ خصوص بہشتی زیور و اصلاح الرسوم اور تبلیغ و مواعظ میسر ہوں اور اپنی نسبت میں امدادی لکھنا کافی ہے اشرفی لکھنے میں بہت سے شرعی محذورات ہیں جن کی تفصیل اگر تامل سے معلوم نہ ہو تو تصریحاً دریافت کرنے سے لکھ سکتا ہوں۔

(مضمون) [۵۳۱] مجھکو عرصہ بیس پچیس روز سے بخار آتا ہے مگر ۲۹ر اکتوبر ۱۸ء کو تپ و لرزہ بہت شدت سے آیا یہانتک نوبت ہے کہ رات کو نیند نہیں آتی ہے اگر بیداری میں آنکھیں بند ہوجاتی ہیں تو صورتیں بری ہولناک دکھلائی دیتی ہیں امید کہ آپ میرے واسطے دعا فرماویں

(جواب) حق تعالیٰ آپکو صحت کاملہ عطا فرماویں سوتے وقت آیۃ الکرسی ایک بار قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس ایک ایک بار پڑھکر سویا کیجئے اور کسی طبیب سے دریافت فرماکر

سر پر روغن کدو کی مالش کیجئے حق تعالی سے میں بھی دعا کرتا ہوں۔

## ۱۲ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

۵۳۲

(مضمون) آج میرے قلب میں ایک دریا علوم کا موج زن ہے جس کی ابتدا و انتہا کو
میں دیکھ رہا ہوں بوجہ قلت بیانی کے تحریر و تقریر میں نہیں لا سکتا۔ مگر امید ہے انشاء اللہ اسکا
استخراج حق تعالی ضرور فرماوینگے مجھ کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے راستہ پر قایم کیا ہے یعنی جو کام
حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کروایا تھا اس راستہ پر مجھکو بھی قائم فرمایا ہے اور حضرت صحابہ
رضی اللہ عنہم نے جو کام کیا ہے اُس کا علم مجھ کو عطا کیا میرے دل میں ایک آگ موج زن ہی
اسکو میں بیان نہیں کر سکتا مگر اپنے احباب سے عرض ہے کہ وہ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت
کو زندہ کرنے کی کوشش کریں میں ان سے قسم کھا کر بیان کرتا ہوں کہ ان کی غیب سے مدد فرماوینگے
جیسے صحابہ رضی اللہ عنہم کی مدد فرمائی گئی ہے میں نے حق تعالی کے وعدہ کو پایا جیسا کہ حق تعالی کا
فرمان ہی جو لوگ ہماری راہ میں کوشش کرتے ہیں ہم اُن کو اپنا راستہ دکھاتے ہیں اے دوستو
اپنی رائے سے درگذر کرو راہ حق تعالی میں جیسے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم دنیا میں کر کے دکھلا گئے ہیں واللہ
میں پھر قسم کھا کر عرض کرتا ہوں اے میرے دوستو اپنے شیخ کی نصیحتوں کو سخت مضبوط طور سے
اختیار کرو اگر دونوں جہان کی فلاح چاہتے ہو میرے شیخ کی نصیحتیں مثل آفتاب کے ہیں جو شخص انکو
اختیار کریگا وہ شخص کبھی محروم نہ رہیگا دین و دنیا کی برکتیں حق تعالی اسکو عنایت فرماوینگے حضرت
یہ باتیں جوش سے تحریر ہو گئی ہیں جناب دعا فرماویں حق تعالی مجھ پر اپنی کل رحمت نازل فرماویں
راہ مستقیم پر ہمیشہ قایم رکھیں اور مجھ کو اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت پر صحابہ رضی اللہ عنہم
کے طرز طریق پر پورا پورا قایم فرماویں میرے رگ و بال میں صحابہ رضی اللہ عنہم کے طرز و طریق
کا جوش پیدا ہو جاوے میں نے چند روز ہوئے ایک خواب دیکھا تھا گو اب میں خواب کا کچھ بھی یقین
نہیں کرتا کہ یہ اکثر بخارات معدہ کی وجہ سے ہوتا ہے اور تخیل کا بھی اسمیں بہت اثر ہوتا ہے مگر یہ
خواب بہت عجیب ہونے کے سبب عرض کرتا ہوں اور اس کا بلکہ کچھ اثر بھی دیکھتا ہوں وہ خواب
یہ ہے میں نے ایک دریا دیکھا جس کا پانی مجھکو گھٹنوں گھٹنوں تک آتا ہے اور میں اُس میں گذرا ہوا

جا رہا ہوں پھر کیا دیکھتا ہوں اس دریا میں بہت زور سے طغیانی آرہی ہے اور میں اس دریا کے درمیان میں ہوں اسکے کنارے بہت دور ہیں مگر میں نے اس کے پچھلے کنارہ کو نزدیک خیال کرکے پیچھے کی طرف بھاگا اس طغیانی نے مجھ کو بہت ہی جلد اپنے بہاؤ میں لے لیا اور میں نے بالکل امید منقطع کر دی کہ میں اب نہیں بچونگا اس دریا کا پانی مجھکو شبہ ہے کہ مثل دودھ کے تھا دور وز ہوئے یہ دیکھا تھا جناب اپنے کسی دوست کو بہت سی مٹھائی بھیج رہے ہیں ایک ایسے شخص کو کہا کہ اسکو باندھ کرکے پارسل کر دو مگر اُن کو ٹھیک طرح باندھنی نہیں آئی میں نے اس سے لیکر اچھی طرح باندھ دی اور کچھ اسمیں سے لیکر کھا بھی گیا اور ڈرتا بھی تھا کہ کہیں چوری نہو اور وہ مٹھائی بالوشاہی تھے پھر اسکے بعد ایک دریا دیکھا پیچھے سے تو بہت چوڑا ہے مگر جہاں میں گذرا ہوں وہاں بالکل خشک ہو گیا ہے اور میں گذر بھی گیا اور پھر اسکے اسی طرف آگیا جس طرف سے دوسری طرف پار گیا تھا۔

**(جواب)** ان امور کی طرف نہ توجہ کرو اور نہ کسی سے کہو بس ضروری کام میں لگے رہو جو ہونا ہوگا خود ہو جاویگا۔ توجہ حجاب ہے اور کہنا محتمل دعوے کو ہے۔

**(مضمون ۵۳۳)** للہ اس نیازمند کے واسطے براہِ خدا و رسول استخارہ فرمائیے کہ میں کیا کروں آیا مدرسہ طبیہ میں داخل ہوں یا موٹر سکول میں یا کونسے مدرسہ میں داخل اور کیا کروں۔

**(جواب)** استخارہ خود صاحبِ معاملہ کا معتبر ہے آپ خود کریں۔

**(س)** اور طبیہ مدرسہ میں تین سال کی قید ہے اور موٹر سکول میں ایک سال کی اور ان دنوں نیازمند سخت پریشان ہے امید کہ جناب والا نیاز مند کیلئے دعا فرماکر بندہ کو کوئی وظیفہ تحریر فرماوینگے

**(جواب)** حزب البحر روزانہ ایک بار۔

**(مضمون ۵۳۴)** شب جمعہ کو حسب دستور تہجد میں مشغول ہوا ۸ رکعتیں پڑھیں بعد ۱۲ التسبیح حسب قاعدہ پڑھنے لگا۔ بعونہ تعالیٰ جب اسم ذات دو ضربی میں پہونچا تو کچھ غنودگی سی آئی غلبہ نیند کا معلوم ہوا مگر بیٹھا ہی رہا تو دیکھتا ہوں کہ سامنے کے جانب اوپر ایک پیڑ امرود کا جسمیں امرود پختہ اکثر اور بعض قریب پختگی کے لدا ہوا ہے ایک ٹہنی میری طرف جھک رہی ہے اتنے میں آنکھ کھل گئی بدستور ضربیں لگا تا رہا پھر سابق کی سی حالت ہوئی دیکھتا ہوں کہ بائیں جانب سے کوئی شخص ایک روپیہ جو کہ معلوم ہوتا تھا کہ میرا حق ہے مجھے دے رہا ہے یہانتک کہ میری گود میں ڈال دیا۔ اور ایک شخص دو تین روپیہ میرے

سامنے آکر دیتا ہے تو میں انکار کرتا ہوں کہ یہ میرے نہیں ہیں میں نہ لونگا قبلہ تحقیق فرمادیں۔

(جواب) ایسے واقعات بتدیوں کو پیش آتے ہیں جو قابل التفات نہیں۔

(مضمون ۵۳۲) ایک صاحب نے دریافت کیا کہ میں کونسی تفسیر دیکھوں۔

(جواب) جبتک کہ آپ خود سامنے موجود نہوں آپکے لیے تفسیر کا تجویز کرنا مشکل ہے۔

## ۲۴ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(مضمون) ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ میرا ارادہ حاضری کا ہے حضور اپنے قیام یا سفر سے مطلع فرمادیں بجواب اُس کے حضرت والا نے تحریر فرمایا تھا کہ وعدہ نہیں ہوسکتا اکثر سفر دفعۃً پیش آجاتا ہے اگر میں نہ ملا تو یہ امر گوارا ہوگا بجواب اُس کے یہ خط آیا حضور کا والانامہ موصول ہوا بے شک مجکو گوارا ہوگا۔ حضور کے متوسلین و مکان قیام و خانقاہ و مسجد وغیرہ کی زیارت تو ہو جاویگی۔ اگر حضور تشریف فرما ہوئے تو فہو المراد۔

(جواب) عالی ہمتی اسی کا نام ہے بارک اللہ

(مضمون ۵۳۳) معمولات تو بفضلہ تعالی اور دعا ہائے جناب کے بہت اچھی طرح پورے کرتا ہوں اور حالت بھی اچھی ہے آج شب کو ایک خواب دیکھا کہ چند مرد اور عورتیں اوپر کو چڑھے جارہے ہیں اُن کی طرف دیکھکر بندہ بھی اُڑا۔ تھوڑی دور جاکر پھر لوٹ آیا اور پھر ایک آدمی مجکو کہتا ہے کہ ہم کو اُڑکر دکھاؤ بندہ نے کہا کہ کسی کے سامنے نہیں اُڑا کرتے پھر اُنہوں نے کہا اچھا میرے کندھوں پر چڑھکر اُڑ جاؤ میں نے کہا نہیں پھر آنکھ کھل گئی طبیعت پر ایسی خوشی تھی آنکھوں سے آنسو جاری تھے کل ایک روپیہ کا منی آرڈر کیا ہے قربانی کی کھال کا ہے حضور جہاں چاہیں خرچ کریں۔

(جواب) خواب کی طرف زیادہ التفات نہ کیا جاوے کام میں لگے رہیں اگر کوپن میں بھی مضمون لکھا ہوا ہوا تو وصول کرلونگا ورنہ اس خط کا مضمون یاد رہنا مشکل ہے

(مضمون ۵۳۴) حضور نے بجواب پرچہ تحریر فرمایا تھا کہ غیبت ایک ہفتہ چھوڑ دیکھئے بعد ہفتہ کے غیبت کرنا بہت ناگوار ہوگا اور اب جبکہ کمترین خدمت حضور میں حاضر تھا حضور فرمارہے تھے کہ حضرت حاجی صاحب بھی غیبت سنا نہ کرتے تھے جبکہ کوئی غیبت کرتا تو حضرت حاجی صاحب

فرمادیا کرتے تھے کہ وہ ایسے نہیں ہیں گویا اُن کی گفتگو کو رد کر دیا کرتے تھے اب عرض ہے کہ جس جگہ غیبت ہو یا کوئی اپنے سے آگر غیبت کرے تو وہ بالکل نہ سُنے یا اُس کو رد کر دیا کرے اگر کوئی معزز آدمی آکر غیبت کرے تو رد کرے یا خاموش رہے جیسا حکم ہو تعمیل کیا جاوے کمترین نے حضور کے پاس سے آکر یہ انتظام کیا ہے جو غیبت اور جھوٹ بولا جاوے اُسکو روزانہ لکھ لیتا ہوں اب عرض ہے کہ اس عمل کی اجازت ہو تاکہ برکت ہو۔

(**جواب**) اگر رد کرنے میں فتنہ نہ ہو تو یہی بہتر ہے ورنہ کسی بہانہ سے اُٹھ کر چلا جاوے اللہ تعالیٰ آپ کی مدد فرماوے۔

(**مضمون** ۳۳۵) عنایت نامہ وارد ہوا ممنون فرمایا خدا کا شکر ہے کہ آپنے میرے الحاح کو بغیر مشاہدہ کے تسلیم کیا یہ تو میں ہر خط میں لکھتا ہوں کہ میں اس قابل نہیں ہوں کہ جناب کے ساتھ بحث کروں مگر چونکہ آپنے فرمایا ہے کہ اس کا جواب لکھو کہ اگر وقت پر کوئی ایسا مانع درپیش آیا جو میرے اختیار میں نہ ہو۔ اسلئے بمقتضائے الامر فوق الادب جواب عرض کرتا ہوں وہ یہ ہے خدا نے جسقدر احکام بندوں پر فرض کئے ہیں اُسمیں استطاعت بمعنی اختیار شرط لگایا گیا ہے (قال تعالیٰ فاتقوا اللہ ما استطعتم) پس آپ ان بندگانِ خدا کے خوش کرنے کیلئے جن کیطرف سے میں بار بار آپ کو خط لکھتا ہوں وعدہ فرماوینگے اور اُسکا ایفاء شرعاً آپ پر لازم ہوگا تو ضرور اس میں بھی استطاعت بمعنی اختیار کا شرط ملحوظ ہوگا کیونکہ ایجاب عبد ایجاب معبود سے بڑھ نہیں سکتا فقط چونکہ میں نے جناب کے اس رقعہ سے یہ سمجھا کہ اتفاقی موانع کا ڈر نہ ہوتا جو میرے اختیار میں نہیں ہیں تو میں وعدہ کرتا۔ اسلئے بطور دلالت التزامی کے ہم لوگوں نے اس وعدہ کو مقید بقید مذکور سمجھا اسی بنا پر آئندہ جمعہ کو جو ۲۲ محرم کو ہوگا بندہ اور مولوی فاروق احمد صاحب حاضر خدمت ہونگے امید ہے خدا سے کہ کوئی مانع جو اختیاری نہیں پیش نہیں آویگا۔

(**جواب**) آپنے جو کچھ لکھا ہے باستثناء اسکے کہ آپنے میرے سوال کو وعدہ مقیدہ سمجھا باقی سب درست ہے مگر عوام بلکہ اکثر خواص بھی عدم ایفاء بعدم الاستطاعۃ کے وقت خلف وعدہ کا الزام لگا دیتے ہیں جس سے تاذی ہوتی ہے اسلئے اسلم یہ ہے کہ جو وقت بلانے کا تجویز کیا جاوے اگر تجویز کے وقت ہی عدم استطاعت معلوم ہوجاوے تو تجویز ہی کے وقت عذر کردے اور اگر اُس وقت

عدم استطاعت معلوم ہو تب بھی وعدہ نہ کرے بلکہ اُسوقت پر کوئی لینے آوے اگر استطاعت ہو چلا جاوے ورنہ عذر کردے تو کسی کو خلف وعدہ کے الزام کا موقع نہ ملے اب عرض کرتا ہوں کہ جو وقت آپنے تجویز فرمایا ہے اسمیں استطاعت نہیں ہے۔

(مضمون) ازمدت یک سال بعد تلاوت قرآن مجید بعونہ تعالی مناجات مقبول را ہمیشہ می خواند لیکن چند رسالہ حضور دیدہ معلوم گردید کہ بغیر اجازت وظیفہ ہم نفع نشود لیکن با اجازت نفع زیادہ وفائدہ ازدیاد باشد فلہذا امر جوکہ از روئے مہربانی و بندہ نوازی اجازت مناجات مقبول مرحمت فرمودہ ممنون ومشکور سازند۔

(جواب) ایں انفعیت باجازت از کدام رسالہ من معلوم گردید۔

(مضمون) حالت خادم کی بفضلہ تعالی اچھی ہے بعد نماز تہجد نفی اثبات ۲۰۰ مرتبہ۔ اثبات ۴۰۰ مرتبہ اسم ذات دو ضربی ۶۰۰ مرتبہ وغیرہ وغیرہ بعد نماز فجر اوراد مختصر جو معہ تنبیہات الوصیت تمۂ ثانیہ کے پشت پر لکھے ہوئے ہیں اس کے بعد ایک پارہ کلام مجید پھر ایک منزل مناجات مقبول پھر اسم ذات ۶۰۰۰ مرتبہ پھر حضور کی تصانیف میں سے جو مواعظ وغیرہ ہیں مطالعہ میں رہتے ہیں اور ہر وقت اسم ذات کا ورد رکھتا ہے بعض اوقات درمیان اذکار کے قلب میں رقت محسوس ہوتی ہی لیکن ہر وقت یہ حالت نہیں رہتی حضور کی ناراضگی کی وجہ سے ہر وقت طبیعت پریشان رہتی ہے للہ آپ خطا معاف فرمادیں اور مجھ سے راضی ہو جائیے آیندہ کبھی نامشروع یا نامناسب شخص کی صحبت میں نہ بیٹھونگا اور اوراد حتی الامکان قضا نہ کروں گا۔

(جواب) جب آیندہ بھی عزم کرلیا ہے انشاء اللہ تعالی ماضی معاف ہوگیا میں بھی راضی ہوگیا۔

(مضمون) اصلاح الرسوم سنکر ہم نے ناچ دیکھنا چھوڑدیا اور داڑھی منڈانا چھوڑدیا اور ہمارے یہاں پر دو لڑکیوں کا انتقال ہوگیا جسپر محلہ کی عورتیں اور برادری کی عورتیں رونے آئیں ہم نے منع کردیا اور تیجا دسواں وغیرہ کچھ نہیں کیا۔ اور گنجفہ شطرنج وغیرہ وغیرہ جو رسمیں تھیں اور فعل اپنے اندر بُرے پائے فوراً توبہ کرلی اور آیندہ کو عہد کرلیا۔

(جواب) اگر آیندہ بھی اُس کتاب پر پورے طور سے عمل کرنے کا ارادہ پختہ ہو تو میں توکلا علی اللہ بعیت کرتا ہوں۔

عہ اول خط مخبری (المعنی مضمون) ۱۲

## ۲۳ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

۵۴۲

(مضمون) میں نے درخواستیں دوسری ملازمتوں کے واسطے کر رکھی ہیں ابھی تک کوئی جگہ نہیں خالی ہے وعدہ ہو رہا ہے بشرطیکہ مقدر میں ہے آپ بھی دعا فرماویں نفس نے ایک تاویل کی ہے کہ چونکہ حق التحریر جو ملتا ہے وہ بحق وکیل صاحب جمع ہوتا ہے اور وکیل صاحب سے [illegible] روپیہ کا مشاہرہ مجکو ملتا ہے لیکن چونکہ مرتکب تو میں خود ہی ہوتا ہوں گو نفع اس کا کسی ہی ذریعہ سے کوئی نہ لے لیکن میں مواخذہ دار ضرور ہوں اسوقت اس کوفت سے نجات ملنے کی دعا کا خواستگار ہوں

(جواب) دعا کرتا ہوں حق تعالیٰ اچھی صورت پیدا کرے۔

(ضمیمہ مضمون) اور تو بفضلہ تعالیٰ میری بہت اصلاح ہوگئی جو مجکو محسوس ہوئی اور میں اس کو حضور کا طفیل خیال کرتا ہوں اور امید رکھتا ہوں کہ اگر آئندہ بھی ایسی ہی توجہات رہیں تو نتیجہ اچھا نکلے گا لیکن دو باتیں جن کو ذیل میں عرض کرتا ہوں ابھی تک بدستور حالت میں ہیں چونکہ اندیشہ ناک ہیں اسلیئے دعا ر کا خواستگار ہوں مجکو قیافہ کا ملکہ ہوگیا تھا اور میں نظر سے دیکھکر عورتوں کی اکثر حالتوں پر عبور کر جاتا تھا اور کثرت تجربہ اور مشاہدہ سے ہمیشہ صحیح ہوتا تھا اس خبط نے نظر کا مریض کر دیا اور ابتک باوجود اسکے کہ اس خیال سے توبہ کرلی اور بالکل چھوڑ دیا لیکن نگاہ اٹھنے اور دیکھنے بغیر چین نہیں آتا ہر چند ضبط کرتا ہوں بعض وقت ضبط ہو جاتا ہے لیکن بعض اوقات نفس سے قابو ہو جاتا ہے خداوند عالم اگر اس نفس پر قدرت دیں تو اس سے نجات ہو سکتی ہے ورنہ انجام کا کچھ نہیں [illegible]

(جواب) جب فعل اختیاری ہے اختیار سے کام لینا چاہیئے۔

(ضمیمہ مضمون) بحالت تندرستی اور اطمینان تو بفضلہ معمولات ٹھیک وقت پر اور حسب دلخواہ ہوتے ہیں لیکن بیماری خصوصاً ایک عارضہ درد سر کا مجکو ہے جس کا دورہ ہوتا ہے اگرچہ دورہ نہایت خفیف ہو تو میرے تمام معمولات اور اوقات میں فرق پڑ جاتا ہے بلکہ اکثر قضا ہو جاتے ہیں حالانکہ خیال من میں رہتا ہے کہ وقت نزع نہایت تکلیف کا وقت ہوگا اسوقت تو کیا کرونگا [illegible] کو اس حالت تندرستی سے زیادہ ذکر اور شغل کرنا چاہیئے لیکن ناچار ہوں نہیں کر سکتا [illegible] ہوتا ہے خدا نخواستہ آخری وقت کی تکالیف میں یہ حالت ہو تو نہ معلوم کیا حشر ہو اور نتیجہ [illegible] پر

مرتب ہوتا ہے۔ اس خیال سے نہایت بے چینی رہتی ہے۔

(جواب) ذرا بھی فکر کی بات نہیں اخیر وقت بھی ایسا ہونا مضر نہیں

(ضمیمہ س) آج اتفاق سے وقت جماعت سے زیادہ قبل مسجد میں چلا گیا اور یہ جی چاہا کہ اسوقت نماز قضاء عمری پڑھوں چنانچہ پڑھی بعد فراغ نماز جماعت ایک صاحب نے فرمایا کہ بعد طلوع صبح صادق سوائے دو سنت اور دو فرض صبح کے اور کوئی نماز نہ پڑھنی چاہیے اور میرا خیال یہ تھا کہ وہ سنت فجر کے بعد صرف فرض پڑھ سکتا ہے عام اس سے کہ وقتی ہوں یا قضا لہذا تصحیح کی ضرورت ہوئی آیا طلوع صبح صادق کے بعد طلوع آفتاب تک باستثنائے نماز صبح کے اور کوئی نماز پڑھی جا سکتی ہے یا نہیں۔

(جواب) آپ کو صحیح یاد ہے

(ضمیمہ س) مثل دلائل الخیرات کے مناجات مقبول میں بھی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے اول سیدنا و مولانا اور آخر میں صلی اللہ علیہ وسلم لگانا چاہیئے یا نہیں۔

(جواب) اختیار ہے۔

(س) اگر کسی روز تہجد کی نماز قضا ہو جاوے تو صبح صادق ہونے پر نفل تہجد پڑھی جاویں یا نہیں۔

(جواب) نہیں۔

(س) اگر نہیں تو دوازدہ تسبیح بغیر نفل کے پڑھ لیجاویں یا اُن کے بھی قضا کرنے کی ضرورت ہے یا کیا طریقہ رکھا جاوے اسوقت تک تو معمول یہ تھا کہ سنت صبح کے قبل عام اس سے طلوع صبح صادق ہو گیا ہے نماز سنت کی نیت کر کے پڑھ لیں اور بعد کو دوازدہ تسبیح پڑھیں۔

(جواب) بہتر ہے مگر نوافل بعد طلوع شمس۔

(مضمون) اس غلام نے عرصہ بیس پچیس برس کا ہوا کہ شہر لکھنؤ میں بعد سماعت وعظ شرف بیعت حاصل کیا تھا اُسوقت سے آجتک بوجہ عُسرت و تفکر معاش و شومی طالع سے حاضر ہونیکا موقع نہیں ملا

(جواب) کیا خط و کتابت بھی دشوار تھی۔

(س) بعد اکثر خواب میں حضور سے قدمبوسی ہوتی رہی اور اکثر خواب میں حضور نے ہدایت تا دینیاں ۔۔۔

(جواب) اس کا اعتبار نہیں

(س) ایک خواب نظر آیا کہ ایک معزز صاحب نے ایک صاحب کو حضرت محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم

کو بلانے کے واسطے بھیجا ہے چند صاحبان ان کی پیشوائی کو جارہے ہیں میں ان کے ہمراہ چلا تھوڑی دور جاکر دیکھا کہ دو تین صاحبان مع ایک گھوڑے کے پاپیادہ تشریف لا رہے ہیں قریب جاکر دریافت کیا کہ کون حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں تو ایک صاحب نے انگشت اٹھا کر فرمایا کہ یہ حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم ہیں میں نے جو آپکے رخ پر انور پر نظر کی تو سیاہ داڑھی متوسط لمبائی ہیں اور صاف شفاف چہرہ اور لباس سبز رنگ کنگھی سر پر عمامہ زیب بدن دیکھائی دیا آپکے جسم مبارک سے آگ چھٹتے ہیں اور حضرت بھی بہت خوشی سے اپنے سینہ سے چمٹاتے ہیں میں نے بھی کوشش کی لیکن کامیابی نہ ہوئی۔

(جواب) تعبیر پوچھنے کی ضرورت نہ بتانے کی ضرورت جو ضروری کام ہے وہ کیجئے۔

(س) اب مجھے کیا پڑھنا چاہیے جن باتوں کی آپ ہدایت فرماوینگے بسر و چشم بجا لاؤنگا۔

(جواب) سبحان اللہ اچھی عربیت ہے ابھی کام ہی کی خبر نہیں۔

(س) ایک مسئلہ بھی دریافت طلب ہے کہ بیوی کی امت بیمار تھی ایک سال ماہ صیام میں بوجہ اضطرار روزہ نہیں رکھ سکی قضا روزہ رکھنا چاہیے۔

(جواب) ہاں۔

(س) یا کہ میں محتاجوں کو کھانا کھلا دیا جائے

(جواب) نہیں۔

(مضمون) اشتیاق ہے کہ خدمت میں حاضر ہوں لیکن تنگدستی کی وجہ سے حاضری سے قاصر ہوں معمولات برابر جاری ہیں حضرت اگر میرے لئے مناسب ہے خدمت میں حاضر ہونا تو ارشاد فرماویں اور [illegible] کے [illegible] دعا فرماویں۔

(جواب) میں کسی کو لکھ کے نہیں دیتا [illegible] کہ اگر میرے [illegible] مذاق کے خلاف ہے مجھکو تکلیف ہوتا ہے

(مضمون) آج شب کو بندہ کے گھر میں [illegible] لڑکا پیدا ہوا اگر حضور کے مذاق کے خلاف نہ ہو تو [illegible] نام جناب حکیم محمد یوسف صاحب [illegible] اگر [illegible] تجویز [illegible] دیجئے۔

(جواب) حکیم صاحب کو لکھدیں کہ دعا کریں۔

(مضمون ۱۴۶) بجواب احقر نامہ مظفر موصول ہوا باعث اعزاز ہوا بے شک بزرگوں کے خادموں کے واسطے حاضری کیلئے اجازت کی ضرورت ہوا اجازت ہی نہیں بلکہ اگر دعا فرماویں تو بہت جلد قدمبوسی ممکن ہے۔

(جواب) وہ خط بھی ہمراہ آتا تو اس خط کا جواب دیا جاتا۔

(مضمون ۱۴۷) مدرسہ سے تنخواہ نہیں لیتا صرف کھانا البتہ ایک شخص کے یہاں کھالیتا ہوں اور تنخواہ نہ لینے سے کچھ طبیعت میں بے اطمینانی نہیں معلوم ہوتی اور نہایت ہی اطمینان ہے اور بھروسہ ہے اللہ تعالیٰ پر کہ اللہ تعالیٰ ضرور امداد فرماوینگے چنانچہ ایک روز کا واقعہ ہے کہ میں بیٹھا تھا ایک شخص نے تین روپیہ لاکر دئے میں نے تھوڑی دیر سوچا کہ ناجائز تو نہیں جب دل نے گواہی دی کہ ناجائز کی تو کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی اللہ تعالیٰ کی نعمت سمجھکر قبول کرلیا اور شکر الٰہی بجالایا مجھے تو کھانے میں بھی شبہ ہوتا ہے اگر اجازت ہو تو اسکو بھی چھوڑ دوں۔

(جواب) نہیں بلکہ اگر ضرورت ہو تنخواہ بھی لیجئے

(س) حضرت والا توجہ الی اللہ و دُھن برابر لگی ہوئی ہے مگر حاضری آستانہ کے وقت جو کیفیت تھی اُسکے اعتبار سے اپنے کو نافق کہنے کو جی چاہتا ہے۔

(جواب) اس کا جواب خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم دے چکے ہیں۔

(س) اور جو کتابیں پڑھی نہیں ہیں اور بظاہر سخت معلوم ہوتی ہیں نہایت سہولت سے پڑھا لیتا ہوں یہ فیض مرشدی ہے ورنہ بندہ اس قابل نہ تھا اِن کتابوں کے مطالعہ کے بعد ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے کسی نے کہدیا کہ یہ حضرت مولانا کی برکت سے سمجھ میں آگئیں ورنہ تم اس قابل نہ تھے اسی طرح بعض اوقات کوئی حالت رہتی ہے اُسپر کوئی دوسری حالت طاری ہوجاتی ہے تو فوراً معلوم ہوتا ہے کہ جیسے حضرت کے پاس ہی بیٹھا ہوں کیا حضرت والا یہ میرے سب خیالات صحیح ہیں

(جواب) صحیح ہی سمجھنا نافع ہے۔

(س) اگر مناسب ہو تو کوئی شغل مثل مراقبہ وغیرہ کے تبلایا جائے۔

(جواب) جس سے دلچسپی ہو اجازت ہے۔

(س) پہلے نیند میں لفظ اللہ جاری ہوجاتا تھا جسوقت وظیفہ میں نیند آتی تھی اب کثرت نہیں ہے کبھی کبھی ہوجاتا ہے۔

(جواب) اس طرف التفات نہ کیا جاوے یہ کوئی معتدبہ حالت نہیں۔

(س) اب وظیفہ تو آہستہ پڑھتا ہوں مگر یک بیک زور سے لفظ اللہ نکلتا ہے اُس وقت دل کو بے چینی ہو جاتی ہے اور دل میں آتا ہے کہ بیٹھ کر رو یا کروں۔

(جواب) پھر کس نے منع کیا ہے۔

## ۲۴ محرم الحرام سنہ ۱۳۳۶ھ

(مضمون) سید ...... کے چھ بچے مسان وغیرہ کے مرض میں مبتلا ہو کر انتقال کر گئے جنمیں سے ایک لڑکی باقی ہے مہربانی فرما کر کوئی تعویذ حفظ حمل مرحمت فرماویں۔

(جواب) مرسل ہے گلے میں اس طرح ڈالا جاوے کہ شکم پہ پڑا رہے۔

(مضمون) ایک مرتبہ جناب والا نے کانپور میں میرے گھر کے لئے سیاہ مرچ پر کچھ پڑھ کر استعمال کے لئے فرمایا تھا جو کہ خیال نہیں رہا اگر مناسب خیال فرماویں تو تحریر فرماویں۔

(جواب) دونوں چیزیں پاؤ پاؤ سیر مخلوط کر کے اُن پر اکتالیس بار سورۂ والشمس مع بسم اللہ و درود شریف ہر بار میں دم کر کے حاملہ کو روزانہ تھوڑا تھوڑا کھلادیں بچہ کے دودھ چھوٹنے تک۔

(س) بندہ چونکہ کچھ پڑھا لکھا نہیں ہے غالباً خط کے پڑھنے میں دقت ہو زیادہ القاب آداب بھی نہیں جانتا معاف فرماویں۔

(جواب) بس ایسا ہی طرز تو میرے مذاق کے موافق ہے زیادہ آداب القاب کو میں خود روکتا رہتا ہوں۔

(مضمون) میں رہنے والا غازی پور کا ہوں میرے بڑے بھائی مچھلی شہر میں نائب تحصیلدار ہیں اور میں چونکہ وکالت کا امتحان دینے والا ہوں اسلئے اپنے بھائی کے پاس چار ماہ سے ہوں میرے والد ڈپٹی کلکٹر تھے اب پنشن پاتے ہیں اور اسپیشل مجسٹریٹ ہیں میرے خاص چچازاد بھائی ........ صاحب و ........ وغیرہ ہیں مگر حضور سے یہ بھی اطلاع کر دینا غالباً غیر مناسب نہ ہوگا کہ گو میرے بھائی ہیں مگر بالکل دنیا دار ہیں اور مجھے اُن سے اِن معاملات میں بالکل رغبت نہیں ہوتی عرس وغیرہ کرتے ہیں اور بہت سی ناجائز باتیں ہوتی ہیں مگر جب سے میں یہاں آیا ہوں حضور کی کتابیں تو دیکھنے کا کم موقع ملا مگر سید علی سجاد صاحب تحصیلدار اکثر وعظ فرمایا کرتے ہیں

میں انشاء اللہ تعالیٰ حاضر ہو کر قدمبوسی حاصل کرونگا۔

(جواب) مگر میں قطعی طور پر نہیں کہہ سکتا کہ میں وطن میں موجود ہی ہونگا کیونکہ مجھکو دفعۃً سفر پیش آجاتا ہے جسکی پہلے سے اطلاع مجھکو بھی نہیں ہوتی سو اگر ایسا ہوا تو آپ پر کیا اثر ہوگا -
اس کو تحریر فرماکر سفر کیجئے -

(مضمون ۲۲) اسوقت میری عمر قریبًا چھبیس سال کی ہے اور الحمدللہ تعالیٰ دو برس سے نماز پابندی سے ادا کرتا ہوں اور اس سے قبل بھی کبھی کبھی ادا کرتا تھا - مگر دو برس سے خوف باری تعالیٰ دل پر بیٹھ گیا یہاں دہلی شہر میں بعہدہ سب رجسٹراری متعین ہوں اور میرا عرصہ سے خیال تھا کہ پیر کامل کی خدمت میں حاضر ہو کر شرف بیعت حاصل کروں یہاں آکر بھائی علی زین العابدین صاحب و بھائی علی سجاد صاحب تحصیلدار کی زبانی اکثر حضور کی تعریف سننے میں آئی اور اکثر حضور کی تصانیف دیکھنے میں آئی پہلے تو طبیعت کچھ اس طرف متوجہ نہوئی لیکن کچھ دنوں سے یہ جی چاہتا ہے کہ شرف قدمبوسی حاصل کروں لہذا التماس ہے کہ جبتک خداوند کریم مجکو اس ارادہ میں کامیاب کرے اسوقت تک کیلئے اگر حضور مناسب خیال فرماویں تو میرے لئے کچھ تعلیم ارشاد فرماویں میں کشف کرامت کچھ نہیں چاہتا صرف اپنی عاقبت بخیر کرنا چاہتا ہوں اور حضور میرے واسطے دعا فرماویں اور جو کچھ مناسب رائے عالی ہو حکم فرماویں

(جواب) آپ پہلے میری تالیفات دیکھ لیجئے صرف سماعی روایات پر رائے قائم نہ کیجئے جو کتب دیکھئے پوری پوری دیکھئے اور انکی تفصیل سے مجکو اطلاع دیجئے اور اس اطلاع کے ساتھ یہ خط بھی بھیجئے

(مضمون ۲۳) بندہ در شہر دہلی مدرسہ حسینیہ بجماعت دورہ حدیث درس گیر است امادر سبے روز آنستہ کہ در دل عقیدت منزل بحکم خدا روشن گردید الحمدللہ کہ متاع خاطر ہمہ خشک و تر بالسوز یدہ اکنوں روز و شب دریں فکر میگذارد کہ کجا رود و ایں مرض اندرونی را چارہ چگونہ جوید اگر اجازت فرمائید دورہ حدیث را ترک نماید و گرنہ فرصت بندہ در آخر شب دو ساعات یا قدرے زیادہ و بعد عصر تا وقت مغرب و بعد مغرب نصف ساعت و بغیر ایں ہر گز گنجائش و اوقات باقیہ بحسب امکان بکتب بینی مشغول ماند بوقت اوقات مذکورہ بحق بندہ چیزے ارشاد فرمائید تا احقر بجان و دل بآں عمل نماید و دل بیقرار را تسکین دہد و بعد فراغت از جماعت دورہ اگر خدا توفیق بخشد فیض خدمت

با برکت حاصل نمودہ سعادت دارین بکار گیرد و دربارہ احقر للّٰہ دعا فرمایند تا خداوند تعالیٰ حظے از معرفت اللہ عطا نماید ہر چہ عرض نمودہ اضطراری است نہ اختیاری گستاخی عفو فرمایند۔

(جواب) لزوم تقویٰ در ہر حال ضروری است اما اورادپس ورود افضل از اشتغال حدیث نیست

(مضمون) ایک شخص نے زنا کیا بہت کچھ کیا لیکن اُس نے توبہ کرلی بعد توبہ کے پھر اُس نے زنا کیا اب اس زنا کے خوف سے اتنا ڈر ہے کہ عقل ٹھکانے نہیں ہے بہت افسوس ہے اب توبہ قبول ہوگی یا نہیں

(جواب) اب بھی توبہ قبول ہوجاویگی خداوند تعالیٰ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا چاہیے مگر آئندہ کو بہت ہی زیادہ نفرت و اجتناب رکھیے۔

(مضمون) آج پانچ روز سے میرے لخت جگر دل شاد سلمہا مرض طاعون میں مبتلا ہے اور مرض ترقی پر ہے میرے دل پر جو کچھ صدمہ و پریشانی ہے وہ قابل اظہار نہیں خدا ہی کو حال معلوم ہے رحم فرماوے دست بستہ گذارش ہے کہ آپ اللہ تعالیٰ سے اسکی صحت کی دعا فرمائیے

(جواب) اے اللہ اس مریض کو اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت سے صحت کاملہ [illegible] عطا فرما۔ [illegible] غذا اور پانی پر سورۂ انا انزلنا پڑھکر کھلانا پلانا چاہیئے۔

(مضمون) جناب نے اس خاکسار کو دعا حزب البحر پڑھنے کیواسطے رفع پریشانی کے فرمایا [illegible] نے اپنی حالت پریشانی کی ظاہر کی تھی آپ کی دعا اور فضل خدا سے وہ پریشانی کم ہے حزب البحر کی بابت حضرت حضور نے یہ فرمایا تھا کہ دن بھر میں ایک مرتبہ اور چلتے پھرتے لاحول پڑھ لیا کر چنانچہ اب تک پڑھتا ہوں اور یہ [illegible] وقت بعد مغرب ہے مگر حضور نے زکوٰۃ کی بابت کچھ نہیں فرمایا دعا حزب البحر زکوٰۃ و اخذ کی بابت تحریر [illegible] اگر [illegible] واسطے زکوٰۃ و اخذ کا ضروری ہے تو ادا کروں ورنہ جیسے حضور نے ارشاد فرمایا عمل کئے جاؤں۔

(جواب) [illegible] ایسے بھی کافی ہے۔

۲۵ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

(مضمون) حضرت شکر ہے اللہ میاں کا کہ کم ہمت تو نہیں ہوں مگر نیند بہت ہے کہ آنکھ نہیں کھلتی اور [illegible] ہو جاتی ہے کچھ [illegible] کچھ نفل اور ذکر کرلیتا ہوں آپ دعا کریں اللہ میاں

...م بنالیں اور اپنی صحبت عطا فرماویں اور نیند کی کمی کی تدبیر بتلا دیں حضرت، قابل پوچھنے
...و بہت باتیں ہیں مگر بوجہ بھول کے خط میں تو لکھ نہیں سکتا اور حضرت جب میں حاضر ہوتا
...ں اور آپ سے بات کرنے کا موقع ہوتا ہے تو بوجہ رعب اور دہشت کے پوچھ نہیں سکتا اور
...ر پوچھنا چاہتا ہے تو بھول جاتا ہوں دل کی دل ہی میں رہتی ہے ؛

(جواب) نیند کی زیادتی یہ ایک مرض ہے جس کا علاج طبیب سے کرانا چاہئے
...ی اس سے کوئی دین کا ضرر نہیں ہے لاتفریط فی النوم خود حدیث میں ہے۔ ایسی حالت
...ں بہتر ہے کہ سب معمولات عشاء کے بعد کر لیا کرو پہلے بھی میں تم کو لکھ چکا ہوں۔ اور
...اں آکر بھول جانے کی جو شکایت لکھی ہے سو اس کا طریقہ آسان
ہے کہ جو بات وہاں یاد آیا کرے لکھ لیا کرو اور اس لکھے ہوئے کو
دیکھکر یہاں پوچھ لیا کرو ؛

...٥٥ (مضمون) برادر مسمی مولوی ........ آپ سے اجازت لیکر
قصد السبیل پر عمل کرتا تھا نہیں معلوم کثرت اذکار سے ہے یا خلاف
...تیب سے ہے یا کوئی اور عوارض سے دیوانہ ہوگئے آپ کی [illegible]
...لاجاہ عظمت میں عرض ہے ہمارے برادر مذکور موصوف کے حق میں
...عا فرماویں اور کوئی حکمت عملی ہو تو ارشاد فرماویں ؛

(جواب) مرض کا علاج طبیب سے کرانا چاہئے اور ذکر و شغل اگر
...ں ہو تو بالکل چھڑا دینا چاہئے پھر بعد صحت ان سے کہئے کہ جو کچھ
...رتا ہو مجھ سے مشورہ کر کے کریں اپنی رائے سے نہ کریں پھر انشاء اللہ
تعالےٰ کبھی خطرہ نہ ہوگا ؛

## الحمد للہ ریاض الفوائد ختم ہوئی

باقی آئندہ بابت ربیع الاول ١٣٤٩ھ

